# حاضرات کی دنیا



کتاب وقف

دربار پیر شاہ زنجانی

سلسلہ روحانیات حضرت سید میراں حسین شاہ زنجانی

پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری لاہور

# حاضرات کی دنیا




ISBN: 978-969-9571-11-11

قیمت: -/150 روپے

مکتبہ آئینہ قسمت

کاشانہ زنجانی، D-125 گلبرگ 2 حضرت سید میراں حسین زنجانی روڈ نزد مین مارکیٹ لاہور





# انتساب

میں اپنی کتاب " حاضرات کی دنیا " اپنے استاد گرامی خانوادہ سادات معصومین ﷺ **حضرت نجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی (مرحوم)** ماہر روحانیات اور بانی گولڈن جوبلی ادارہ آئینہ قسمت لاہور کے نام سے منسوب کرتا ہوں جن کی سوانح عمری اس کتاب کے آخر میں ملاحظہ فرمائیں۔ آپ ہی کی عطا میں اپنی برسہا برس کی محنت کو جمع کر کے آپ کے فرزند ارجمند شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی چیف ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور کی نذر کر دیا ہے کہ وہ " حاضرات کی دنیا " کو اپنے خاندانی روحانی فیوض و برکات اور دربار مصطفائی ﷺ کا روحانی فیض اپنی اجازت سے جاری کریں۔ بلاشبہ جب تک باب العلم سے کسی وسیلہ سے تمسک قائم نہ ہو دربار مصطفائی ﷺ کا روحانی فیض جاری نہیں ہوتا۔

عامل قیصر احمد بی اے کراچی پاکستان

مورخہ 7 جون 1996ء



# پیش لفظ

حاضرات کے اعمال و موضوع صدیوں سے عاملین کی دلچسپی کا باعث رہا ہے۔

**روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت اور زنجانی جنتری** میں اب تک بے شمار حاضرات کے مجرب اعمال شائع ہو چکے ہیں جنہیں قارئین نے دلچسپی سے پڑھا، اپنے عمل میں لائے اور مجرب پایا۔ یہ موضوع چند سالوں میں پاکستان بھر میں اتنا مقبول ہوا کہ فرمائش کی جانے لگی کہ اس موضوع پر ادارہ آئینہ قسمت کوئی کتاب شائع کرے آسان سے آسان اور مشکل سے مشکل تر مجرب حاضرات سے آشنائی کرائی جائے۔ اس موضوع پر سب سے پہلے قیصر احمد بی اے نے قلم اٹھایا اور کتاب **حاضرات کی دنیا** ترتیب دینی شروع کر دی۔ ان کو دیکھ کر حسد میں ڈاکٹر محمد منشور عالم صدیقی صاحب نے بھی اپنے قلم میں نئی روشنائی بھری اور شوق روحانیات سے کتاب **بحرالحاضرات** قلمبند کر دی۔ بزرگوں کا قول ہے کہ حسد ہر شے میں برا ہے سوائے علم میں۔ مجھے ان دونوں روحانی دوستوں پر فخر ہے جنہوں نے قارئین کی تشنگی دور کرنے کے لئے **حاضرات کی دنیا** اور **بحرالحاضرات** ترتیب دی۔ آپ دونوں کتب کا مطالعہ کر کے ہی دونوں دوستوں کی خوبصورت روحانی کاوش کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔ بے شک مکتبہ آئینہ قسمت کی فہرست میں یہ ایک خوبصورت اضافہ ہے۔

ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور

**سید انتظار حسین زنجانی**

18.01.1998



# اجازت نامه

اللہ تعالیٰ آپ کے روحانیات کے شوق کو سلامت تا قیامت رکھے آمین۔

حاضرات کی دنیا مکمل کتاب کی اجازت کا ہدیہ ایک ہزار روپے ہے۔ ہدیہ ادا کر کے سجادہ نشین دربار عالیہ زنجانیہ **شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی** سے اجازت نامہ حاصل کریں۔

آپ کا ہدیہ بالی ادارہ حضرت سید ناظر حسین شاہ زنجانی قبلہ کے مزار اقدس (درگاہ پیر شاہ زنجانی) کی فلاح، سالانہ عرس اور لنگر میں شامل کیا جائے گا۔ وفات شاہ زنجانی 11 ربیع الاول 1392ھ کی مناسبت سے سالانہ عرس جشن عید میلاد النبی ﷺ کے ساتھ ہر سال منایا جائے گا۔ حضرت سید ناظر حسین شاہ زنجانی (مرحوم) کی سوانح عمری اسی کتاب کے آخری صفحات پر ملاحظہ فرمائیں۔

**خصوصی اجازت** تجربہ حاضرات کے لئے کتاب کا کوئی ایک عمل 6 کلو چینی بامقصد حشرات الارض کو ڈال کر بصد شوق کر سکتے ہیں۔

شاہ زنجانی



## تقریظ

فلسفہ دان اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ دنیا میں خیال کی طاقت اس قدر زبردست ہے کہ اس ہی کے ذریعے اس عالم موجودات کے تمام کام انجام پا رہے ہیں جس کے ثبوت دیکھنے والی آنکھوں اور پرکھنے والے دلوں کو قدم قدم پر مل رہے ہیں۔ اگر خیال کی طاقت دنیا میں موجود نہ ہو تو فلاسفروں کا دعویٰ ہے کہ دنیا میں کوئی کام ہی نہ ہو سکے کیوں کہ سب سے پہلے خیال ہوتا ہے اور جب وہ پختہ ہو کر یقین کے درجہ تک پہنچ جاتا ہے۔ اس وقت سے عملی کام شروع ہوتا ہے۔

حاضرات ارواح کے عامل کے لئے لازم ہے کہ ارادہ کا پختہ، صابر، مستحکم قوت ارادی والا باحوصلہ اور پاکیزہ خیال رکھنے والا ہو اور حاضرات کی کسی آیت یا اسم کا عامل ہو۔ اگر خود توجہی سے کام لینا چاہے تو وہی فزیکل مشقیں کرے۔ جو مسمریزم یا ہپناٹزم کے عامل کے لئے واجب ہیں۔ کبھی سائنس نے روحانیت اور روحانی علوم کو شجر ممنوعہ سمجھ رکھا تھا مگر اب یورپ امریکہ کے عظیم سائنس دانوں، فلاسفروں، پروفیسروں نے اسے قبول کر لیا ہے۔ دراصل روحانی علوم ہمارے اسلاف کا ورثہ ہیں۔

مجھے اپنی قوم کے نامور سپوتوں پر فخر ہے جو ماورائی علوم کے نئے باب رقم کر رہے ہیں ان میں ایک جانا پہچانا نام جناب قیصر احمد بی۔ اے کا ہے۔ یہ نام محتاج تعارف نہیں ہے۔ موصوف نے بس محنت اور جانفشانی سے حاضرات ارواح جیسے نازک موضوع پر قلم اٹھایا ہے۔ یہ ان کی ماورائی علوم میں برسوں کی محنت کا منہ بولتا ثبوت ہے زیر نظر کتاب "حاضرات کی دنیا" میں موصوف نے حاضرات ارواح پر نہ صرف سیر حاصل بحث کی ہے بلکہ اپنے صدری اعمال کو بلا بخل پیش کر دیا ہے۔ جو لوگ قواعد و ضوابط کی پابندی کریں گے ان کے لئے یقیناً حاضرات ارواح بازیچہ اطفال ثابت ہو گی "حاضرات کی دنیا" کے اکثر اعمال کا میں نے خود تجربہ کیا اور حرف بحرف درست پایا۔

فاضل مصنف و مولف نے اس قدر آسان اور سہل اعمال پیش کئے ہیں کہ ان کی بخل شکنی کو بے ساختہ داد دینے کو جی چاہتا ہے۔ میرے دل سے ان کے لئے بے اختیار دعا نکلتی ہے۔

ع اللہ کرے زور قلم اور زیادہ

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو شہرت دوام بخشے اور فاضل مصنف کو اپنی رحمتوں سے نوازے۔ آمین۔

عامل حکیم غلام سرور شباب
حویلی لکھا۔ ضلع اوکاڑہ

## نگارش قادری

برادر عزیز جناب قیصر احمد بی اے ہمارے علمی دوستوں میں سے ہیں۔ گذشتہ چند برسوں میں انہوں نے عوام الناس کو ایسے ایسے نادر و نایاب عملیات سے روشناس کرایا ہے کہ جن کی نظیر نہیں ملتی۔ پیش نظر کتاب حاضرات کی دنیا کی جھلکیاں آپ نے آئینہ قسمت کے صفحات قرطاس پر ملاحظہ کی ہوں گی۔ جناب زنجانی صاحب کے بقول بہت سے لوگ ان اعمال پر عمل پیرا ہو کر کامیابیوں سے ہمکنار ہو چکے ہیں۔ میں امید کرتا ہوں کہ یہ کتاب علوم روحانیہ میں ایک عمدہ اضافہ ثابت ہو گی اور **تشنگان علوم مخفیہ** کی تسکین کا سبب بنے گی۔

بابر سلطان القادری عفی اللہ عنہ
فیصل آباد

## کوئٹہ سے خالد خاں خلجی لکھتے ہیں

میں روایتی تعریف نہیں حقیقی کیفیت قلب سپرد قلم کر رہا ہوں۔ قیصر احمد بی اے ایک راست گو روحانی انسان ہیں۔ کتاب جو آپ پڑھ رہے ہیں ان کے اوراق کے کسی حصہ میں اہل و حقدار کے لئے یقیناً حصہ محفوظ ہے۔



# کمپیوٹر ٹیکنالوجی

## زندہ لوگ مردوں سے براہ راست مذاکرات کر سکیں گے

## موت اختتام کا نہیں بلکہ توانائی کا ایک صورت سے دوسری صورت میں تبدیل ہو جانے کا نام ہے

زندہ افراد بہت جلد کسی روحانی وسیلے کے بغیر مردوں سے بات چیت کر سکیں گے۔ دنیا اور آخرت کے درمیان اس رابطے اور تعلق میں کمپیوٹر الیکٹرانک ٹیکنالوجی اور ٹیلی ویژن سیٹ اہم کردار ادا کریں گے۔ اس بات کا انکشاف کرتے ہوئے ماہر روحانیات اور مردوں سے گفتگو کرنے کے دعویدار ہیمرزوان پراگ نے امریکی ٹیلی ویژن کے ایک پروگرام میں بتایا کہ موت اختتام کا نہیں بلکہ توانائی کی ایک صورت سے دوسرے میں منتقل کا نام ہے اور توانائی کو کبھی ختم نہیں کیا جا سکتا۔ مرے ہوئے افراد کے اشارے بالکل الیکٹرومیگنیٹک ویوز کی طرح ہوتے ہیں اور ریڈیو ویوز پر ہمیشہ سفر میں ہوتے ہیں لیکن ہمیں دکھائی نہیں دیتے۔ فضا میں منتشر ان ویوز کو ایک رسیور کی مدد سے وصول کیا جا سکتا ہے اور مرنے والوں کے پیغامات وصول کئے جا سکتے ہیں۔ ہیمرزوان پراگ نے اپنی ذاتی زندگی کے حوالے سے بتایا کہ مجھے مردوں سے گفتگو کا ہنر سیکھے 14 سال ہو گئے ہیں۔ لوگ مجھ سے اپنے مرے ہوئے پیاروں کا حال و احوال پوچھتے ہیں اور میں روحانی پیغام رساں کے طور پر دو دنیاؤں کے درمیان کام کر رہا ہوں لیکن کمپیوٹر نظام کے آنے کے بعد لوگوں کو اس کام کے لئے میری ضرورت نہیں رہے گی۔ انہوں نے بتایا کہ روحانی وسیلہ بننا ایک بہت بڑی ذمہ داری ہے اور اس کا استعمال گناہ ہرگز نہیں ہے۔ ہیمرزوان پراگ نے دعویٰ کیا ہے کہ دنیا کا کوئی بھی شخص اپنے مرے ہوئے پیاروں میں سے کسی ایک کا نام اسے بتائے تو وہ مرے ہوئے شخص کی شکل دیکھ لیتا ہے یا پھر اس کی آواز اسے سنائی دینے لگتی ہے اور یہ مرے ہوئے شخص پر منحصر ہے کہ وہ کس شکل و صورت میں ان سے ہم کلامی چاہتا ہے۔ بعض اوقات مرے ہوئے شخص کی موت کی پوری صورتحال فلم کی طرح میری نظروں میں آجاتی ہے۔

انہوں نے ہالی ووڈ کی معروف سپر سٹار مارلن منرو اور شہزادی ڈیانا کی روحوں سے بھی

ہم کلامی کا دعویٰ کیا ہے۔ جیمز نے بتایا کہ ایک دن سوزان سٹرالس میرے پاس آئی اور کہنے لگی کہ اگلے جہاں میں مارلن منرو کا کیا حال ہے؟ روحانی رابطے پر مارلن منرو نے صرف اتنا کہا کہ مجھ پر توجہ دینے کی بجائے سوزان اپنا خیال رکھیں۔

ڈیانا کی جس رات حادثے میں موت ہو گئی میں ایک ہوٹل میں تھا۔ میرے فون کی گھنٹی پانچ مرتبہ برطانوی انداز میں بجی لیکن ریسیور اٹھانے پر ہر مرتبہ کوئی نہیں بولا۔ ہوٹل والوں نے مجھے بتایا کہ آپ کو کوئی فون نہیں آیا لیکن فون میں کچھ رمز ضرور تھا۔ ڈیانا روحانیات میں یقین رکھتی تھی اور برطانوی شاہی خاندان بھی صدیوں سے روحانیات کا اسیر ہے۔

جیمز نے بتایا کہ مجھ پر میرے کام کے حوالے سے کئی الزامات عائد کیے جاتے ہیں لیکن میں بتا دینا چاہتا ہوں کہ میں ایک ذمہ دار شخص ہوں کوئی جادوگر یا مداری نہیں۔ ایک سوال کے جواب میں جیمز نے بتایا کہ اپنی ماں سے شدید جذباتی لگاؤ کی بدولت میرا اگلے جہاں ان سے ابھی رابطہ نہیں ہو پایا ہے۔ جیمز وان پراگ کی کتاب "جنتیوں سے گفتگو" بیسٹ سیلر جا رہی ہے۔ ٹیلی ویژن کے براہ راست پروگرام میں پاکستان سمیت دنیا بھر سے بہت سے لوگوں نے جیمز وان پراگ کو ای میل بھیجے یا ٹیلی فون کر کے اگلے جہاں موجود اپنے پیاروں کی خیریت دریافت کی اور مرنے کے برسوں بعد پہلی بار ان کے پیغامات وصول کیے۔ پروگرام میں بہت سے ای میل ایسے بھی آئے جن میں جیمز وان پراگ پر لوگوں کو بے وقوف بنانے کے الزامات بھی لگائے گئے۔ ٹیلی ویژن کے مطابق جیمز وان پراگ کی روحانی صلاحیتیں ایک ایسی بحث ہے جس پر بعض لوگ یقین کریں گے اور بعض اسے مسترد کریں گے۔

مانٹریال (کینیڈا) میں ہر 6 ماہ کے بعد روحانیات علوم مخفی والوں کی نمائش لگتی ہے جس میں ایسے چراغ فروخت ہوتے ہیں جن کے رگڑنے سے جن حاضر ہو جاتا ہے۔ ایسے تختہ سیاہ فروخت ہوتے ہیں جن پر بچے بھی ارواح حاضر کر سکتے ہیں۔ سیب کے بیج ماتھے پر باندھنے سے نظربندی کے طور پر باندھنے والا سب کی نظروں کے سامنے غائب ہو جاتا ہے۔ علی ہذا القیاس مشہور امریکی ہپناٹسٹ ڈیوڈ کاپر فیلڈ ہزاروں انسانوں کی موجودگی میں مجسمہ آزادی نیویارک اور بوئنگ جہاز غائب کر چکا ہے۔ اس کی فلم بھی ادارہ سے لے کر دیکھی جا سکتی ہے۔ امکانات روشن ہیں کہ آئندہ چند سالوں میں حاضرات آئینہ جمشید ٹی وی سکرین پر بھی دیکھے جا سکیں گے۔ فی الحال آپ حاضرات کی دنیا کے مطالعہ سے محظوظ ہوں۔



# حاضرات باباولایت علی شاہ

**طریقہ** : عروج ماہ میں نوچندے پیر کو بازار سے ایک بڑی بوتل عرق گلاب کی اور ایک بڑی بوتل کیوڑہ کی خرید کر لائیں۔ گھر آ کر ایک خالی بڑی بوتل لیں اور اس خالی بوتل میں آدھی بوتل عرق گلاب اور آدھی بوتل کیوڑہ بھر دیں پھر اس بوتل میں ایک عدد عہد نامہ (جو طبع شدہ بازار میں مل جاتا ہے) ڈال کر اس بوتل کو صاف و پاک جگہ اٹھا کر رکھ دیں۔

منگل اور بدھ گزار کر جب نوچندی جمعرات آئے تو بعد نماز عشاء باوضو ہو کر پاک و صاف معطر لباس پہن کر قبلہ رو مصلہ بچھائیں اور اپنے سامنے اس بوتل کو رکھیں اور دو عدد اگر بتی سلگا کر بسم اللہ شریف پڑھ کر سو بار سورہ اخلاص اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور بوتل کا ڈھکنا کھول کر عرقیات پر دم کریں۔ یہ بوتل حاضرات میں کام دے گی۔ جب کبھی حاضرات کرنی ہو شیشے کے پاک و صاف گلاس میں دم شدہ بوتل کا عرق بھریں اور معمول کو جس کی عمر 7 سال تا 12 سال تک ہو۔ گلاس میں دیکھنے کے لئے کہیں اور خود تین بار سورہ اخلاص پڑھ کر گلاس پر دم کریں حاضرات کا نزول ہو گا۔ اس حاضرات میں دو بزرگ بھائی بابا ولایت علی شاہؒ اور بابا کفایت علی شاہؒ حاضر ہوں گے۔ سلام کے بعد عامل معمول کی معرفت اپنا مدعا بیان کرے۔ ہر سوال کا جواب تسلی بخش ملے گا۔ اس حاضرات میں ایک پابندی یہ ہے کہ سال میں ایک مرتبہ درگاہ بابا ولایت علی شاہؒ سعید آباد کراچی میں ضرور حاضری دی جائے (بیرونی حضرات کسی شرینی پر فاتحہ پڑھ کر ثواب پہنچا دیں) اور فاتحہ پڑھ کر اس کا ثواب بابا ولایت علی شاہؒ کو پہنچایا جائے مجھے تو اس درگاہ شریف کی آب و ہوا تک معطر لگتی ہے۔

آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے

معزز قارئین کرام آپ کو اس سے زیادہ سہل اور آسان عمل شاید ہی کہیں مل سکے۔

یہ خزانے تجھے ممکن ہے خرابوں میں ملیں

# حاضرات سفلی ہریارام

**طریقہ :** پہلے اس حاضرات کی زکوٰۃ ادا کرے وہ اس طرح کہ نوچندی سنیچر سے یہ زکوٰۃ شروع کرے اور کوئی مناسب وقت مقرر کر کے رجال الغیب کا لحاظ رکھتے ہوئے تین دن یہ عمل 575 پانچ سو پچھتر بار پڑھے زکوٰۃ ادا ہو جانے کی عمل یہ ہے۔

"ہریارام اللہ ظاہر ہے"

جب بھی حاضرات کرانی ہو دس یا بارہ سال کے بچہ یا بچی کے دست راست کے انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائے اور کاجل پر ایک بوند سرسوں کا تیل لگا کر بچہ یا بچی کو اس میں دیکھنے کے لئے کہیں اور عامل بچہ / بچی کے روبرو بیٹھ کر بلا تعداد کورہ عمل پڑھے حاضرات کا نزول ہو گا۔ باور کرا دوں کہ یہ سفلی حاضرات پہلی بار متعارف کرائی گئی ہے یہ آپ کو کسی بھی کتاب میں نہیں ملے گی یہ ایک صدری طریقہ ہے جو خاندان در خاندان چلا آ رہا تھا اور آپ کے استفادہ کے لئے پہلی بار قلمبند کیا گیا۔ یاد رہے کہ حاضرات کے عملیات بچوں کا کھیل نہیں ہیں کہ ہر کس و ناکس کر گزرے۔ حاضرات کے اعمال میں آپکی ارتکاز توجہ اور روحانی قوت کا بہت زیادہ دخل ہے آپ میں جس قدر روحانی قوت ہو گی اس قدر جلد حاضرات کھلے گی۔ اگر کسی پر خدانخواستہ حاضرات نہ کھلے تو نظر کھولنے والے اسماء جو کہ مندرجہ ذیل ہیں ان کو گیارہ مرتبہ پڑھکر معمول پر پھونکیں انشاء اللہ فی الفور حاضرات کھل جائے گی۔ حاضرات و نظر کھولنے والے اسماء یہ ہیں۔

مَنقُوشْ مَہوشْ خَرُشْ خَرُوشْ فَرُووُشْ

## (حاضرات آیت کریمہ نمبر 1)

اس حاضرات میں کیا خصوصیت ہے اس کے موکلات کیا کیا کام سرانجام دے سکتے ہیں یہ آپ کو حاضرات کرنے پر معلوم ہو گا یہ سب حاضراتوں کی سرتاج حاضرات ہے جس کی سچائی میں کوئی کلام نہیں ہے۔ جس پر یہ حاضرات کھلے گی وہ یقیناً اللہ تعالیٰ کا مقرب بندہ ہو گا کیوں کہ اس



حاضرات میں ذہن و دل اور روح، جسم کی پاکی اور صفائی بنیادی شرط ہے یہاں تک کہ معمول بھی صوم و صلوٰۃ کا پابند ہو اور عامل بھی۔ اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس میں معمول کے لئے عمر کی کوئی قید نہیں ہے البتہ ایک پابندی ضرور ہے کہ معمول بذات خود عامل نہ ہو بصورت دیگر حاضرات نہیں کھلے گی۔ آیت کریمہ کی یہ حاضرات آپ کے لئے ایک روحانی تحفہ ہے اس کی قدر کرنا بہت ضروری ہے ایسے گوہر نایاب بہت کم ہاتھ آتے ہیں گویا یہ حاضرات یاقوت و مرجان سے بھی کہیں زیادہ قیمتی ہے۔

## طریقہ

اس حاضرات کو حاضر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک پلیٹ میں ایک سرخ رنگ کی موم بتی جلا کر رکھیں اور اس کے ساتھ حاضرات کے موکلات کا توشہ سات عدد گلاب جامن سات عدد گلاب کے پھول رکھیں۔ اس حاضرات میں عامل کا منہ مشرق کی طرف ہو گا اور پیٹھ کعبہ کی طرف ہو گی اور معمول کا منہ جنوب کی طرف ہو گا حاضرات شروع کرنے سے پہلے یہ ضرور خیال رکھیں کہ موم بتی ایک ہی لو میں جلتی رہے لو کو ادھر ادھر بھڑکنا نہ چاہئے ورنہ معمول کی نظر اور دھیان میں خلل پیدا ہو جائے گا بس اس بات کا زیادہ خیال رکھیں۔

پھر اکتالیس مرتبہ آیت لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝ پڑھ کر معمول پر دم کریں اور معمول سے کہیں کہ وہ غور سے موم بتی کی لو کو دیکھتا رہے اس لو میں دو جن شہنشاہ معظم کی سواری کے ساتھ حاضر ہوں گے۔ جب شہنشاہ معظم حاضر ہو جائیں تو عامل معمول کی معرفت انہیں سلام کرے جب سلام کا جواب مل جائے تو عامل اپنا مقصد بیان کرے جائز سوال کا فوراً جواب ملے گا اور جو جائز کام شہنشاہ معظم سے کرنے کو کہا جائے گا وہ فوراً اسے انجام دیں گے لیکن کام کی شرط یہ ہے کہ وہ ان سے متعلق ہو جب حاضرات ختم کریں تو پہلے شہنشاہ معظم کا شکریہ ادا کریں اور انہیں جانے کی اجازت دیں۔ بعدہ ختم حاضرات توشہ پر آیت کریمہ کے موکلات کی فاتحہ دی جائے اور نیاز بچوں میں تقسیم کر دی

جائے اور پھولوں کو کسی بزرگ کی قبر پر یا سمندر یا دریا میں ڈال دے۔ یہ حاضرات میرے معمولات میں سے ہے۔ آپ بھی تجربہ کیجئے دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو کامیاب کرے۔ اور آپکی محنتوں کو قبول فرمائے آمین ثم آمین !

**ضروری نوٹ :** اس حاضرات کو بچہ / بچی پر ہرگز ہرگز نہ کریں ورنہ بچہ وہ جنات کو دیکھ کر ڈر و خوف سے بیہوش ہو سکتا ہے۔ لہٰذا یہ حاضرات بچوں پر کسی بھی صورت میں نہ کریں تاکید ہے۔

## (حاضرات آیت کریمہ نمبر 2)

یہ حاضرات 7 تا 10 سال کے لڑکا یا لڑکی پر ہوتی ہے لڑکا / لڑکی کو اپنے روبرو بٹھاؤ اور اسے آنکھیں بند کرنے کے لئے کہو۔ جب وہ آنکھیں بند کرلے تو عامل خود یہ عمل ایک بار پڑھے۔

دس بار لا الہ الا انت اور گیارھویں بار پوری آیت کریمہ۔ بچے پر دم کرے اور عامل بچہ یا بچی سے یہ کلمات 5/7 مرتبہ ادا کروائے۔

## "اے اللہ اپنے نور کا اندھیرے میں اجالا کر"

پھر چند ثانیے بعد بچہ / بچی سے پوچھے اجالا ہوا یا نہیں ؟ اگر بچہ یا بچی نہیں میں جواب دے تو پھر مذکورہ بالا طریقے کے مطابق عمل پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ انشاء اللہ روشنی نظر آئے گی۔ جب بچہ یا بچی بتائے کہ اجالا ہو گیا ہے تو عامل بچہ یا بچی سے کہے کہ جاروب کش سے کہو کہ یہاں جھاڑو لگائے۔ جب جاروب کش جھاڑو لگا کر چلا جائے تو پھر ماشکی کو بلاؤ کہ یہاں چھڑکاؤ کرے جب ماشکی اپنا کام کر چکے اور چلا جائے تو پھر کہا جائے کہ دریاں بچھاؤ۔ تخت شاہی لے کر آؤ۔ درباری حاضر ہوں۔ شہنشاہ معظم کو بلاؤ کہ وہ تخت پر تشریف رکھیں اور دربار لگائیں۔ جب شہنشاہ معظم حاضر ہو جائیں تو عامل بچہ یا بچی کے ذریعہ سلام عرض کرے۔ جب شہنشاہ معظم کی طرف سے سلام کا جواب مل جائے تو عامل اپنا مدعا بیان کرے اور سوال کرے ہر

سوال کا جواب تسلی بخش ملے گا۔

اگر شہنشاہ معظم کسی سوال کا جواب نہ دیں تو عامل بچہ یا بچی معمول کی معرفت کہے کہ شہنشاہ معظم اگر ناراض ہیں تو لال رنگ کا جھنڈا دکھائیں اور اگر ناراض نہیں ہیں تو ہرا جھنڈا دکھائیں' ہر دو صورتوں میں جھنڈا دکھائی دے گا۔ اگر لال جھنڈا نظر آئے تو حاضرات (شہنشاہ معظم کے شکریہ کے ساتھ) ختم کر دیں اور اگر ہرا جھنڈا نظر آئے تو حاضرات جاری رکھیں۔ جب عامل حاضرات کرنے بیٹھے تو پانچ عدد گلاب جامن اور دو عدد گلاب کے پھول ایک پلیٹ میں رکھ لے اور دو اگر بتی بھی سلگائے جب سوال و جواب کا سلسلہ ختم ہو جائے تو شہنشاہ معظم کا شکریہ ادا کیا جائے اور حاضرات ختم کر دی جائے بعد ختم گلاب جامن معصوم بچوں میں تقسیم کر دی جائے۔

**یاد رکھیں :** حاضرات کے موکلات سے کبھی غیر شرعی سوال نہ کریں گو کہ آپ کے مجبور کرنے پر وہ آپ کے غیر شرعی سوال کا جواب تو دے دیں گے۔ لیکن آپ کو نقصان پہنچنے کا احتمال رہے گا۔ مثلاً بعض صاحبان حاضرات کے موکلات سے سٹہ کا نمبر معلوم کرتے ہیں یا پرائز بانڈ کا نمبر معلوم کرتے ہیں جو ایک غیر شرعی مسئلہ ہے چنانچہ اس قسم کے سوالات سے اجتناب کیا جائے ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ ہاں البتہ سفلی حاضرات کے موکلات سے اس قسم کے سوال کرنے پر پابندی نہیں ہے لیکن اکثر تجربہ میں آیا ہے کہ اگر سفلی حاضرات کے موکلات سے سٹہ یا پرائز بانڈ یا لاٹری کے متعلق سوال کیا جائے تو وہ صحیح جواب نہیں دیتے ہیں بلکہ عامل کو مس گائیڈ کرتے ہیں لہٰذا سفلی حاضرات کے موکلات کے جواب کے صحیح یا غلط ہونے کا اندازہ لگانا عامل کا اپنا ذاتی تجربہ ہے کہ وہ حاضرات سے درست جواب حاصل کرنے کے لئے کون سا طریقہ اختیار کرتا ہے؟

## حاضرات چوری کی گئی شے کی دستیابی و چور کی گرفتاری

مرغی کے انڈے پر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ تَبَارَکَ

الَّذِیْ بِیَدِہِ الْمُلْکُ وَ ھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرُ ن الَّذِیْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوۃَ لِیَبْلُوَکُمْ اَیُّکُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ط وَ ھُوَ الْعَزِیْزُ الْغَفُوْرُ الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا مَا تَرٰی فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ط فَارْجِعِ الْبَصَرَ ھَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ط ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ کَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْکَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّ ھُوَ حَسِیْرٌ ط تک لکھ کر خشک ہو جائے تو تیل یا عطر چیز کر کسی لڑکے کو دیا جائے اور اس سے کہا جائے کہ انڈے کی طرف دیکھتا رہے اور عامل (آپ) سورہ یٰسین پڑھتا رہے اور لڑکے سے دریافت کرتا رہے۔ لڑکا چور کا پورا حال و حلیہ بتائے گا یہ ایک عجیب راز و بھید کا عمل ہے ہر کسی سے ظاہر کرنے کا نہیں ہے نا اہلوں سے چھپانا چاہئے کہ وہ ایسے راز کو عام طور سے فاش نہ کریں۔ فقیر نے اس عمل سے سینکڑوں چور اور چوریاں پکڑوائی ہیں یہ عمل کبھی خطا نہیں کرتا۔ آزمائش شرط ہے۔

## حاضرات گرفتاری سارق (چور)

ایک مشک خالی لے کر اس کے اوپر آیۃ الکرسی اور یہ سات نام انبیاء علیہ السلام نوحؑ، لوطؑ، صالحؑ، ابراہیمؑ، موسٰیؑ، عیسٰیؑ، محمد صلوات اللّٰہِ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْنَ لکھیں پھر الگ الگ ایک ایک نام کے ساتھ ایک ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر مشک میں پھونکیں اور ہر مرتبہ آیت الکرسی کے بعد یہ پڑھتے جائیں اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِمَا اَرْسَلْتَ ھٰذَا اَنْ تَنْفُخَ بَطْنَ ھٰذَا السَّارِقِ کَمَا نَفَخْتُ ھٰذِہِ الْقِرْبَۃَ جب سات پھونکیں پوری ہو جائیں تو مشک کا منہ باندھ کر لٹکا دیں چور کا پیٹ انشاء اللہ تعالیٰ بہت سخت پھول جائے گا اور چور مال واپس لے کر آئے گا۔



## حاضرات سحر و تشخیص الامراض

اگر کسی پر سحر و جادو یا کسی بیماری کا پہچاننا منظور ہو کہ کیا خلل ہے جو ایسی تکلیف ہو رہی ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاَرْوَاحِ بِالشَّیَاطِیْنِ اُحْضُرُوْا وَ یَا اَصْحَابَ الْجِنِّ وَ الشَّیَاطِیْنِ وَ یَا اَصْحٰبَ السِّحْرِ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ جو کچھ کہ آسیب جن و پری دیو و بھوت و چڑیل و خبیث و سحر و جادو ہر بلا کہ موجود ہو اس فلاں شخص بیٹے فلاں کے بدن پر مسلط ہوا ہے اور آزار پہنچاتا ہے اور مزاحمت علاج معالجہ کی کرتا ہے اس نقش میں حاضر ہو حاضر ہو حاضر ہو۔ اے موکلو اس تعویذ میں دکھاؤ۔

حاضرات کا نقش

٧٨٦

یا جبرائیلؑ — یا میکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٢٤ | ٣٢٧ | ٣٣٠ | ٣١٧ |
| ٣٢٩ | ٣١٨ | ٣٢٣ | ٣٢٨ |
| ٣١٩ | ٣٣٢ | ٣٢٥ | ٣٢٢ |
| ٣٢٦ | ٣٢١ | ٣٢٠ | ٣٣١ |

یا اسرافیلؑ — یا عزرائیلؑ

بِحَقِّ یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ

اوپر لکھا ہوا عمل تھوڑے پھول خوشبو دار پر سات یا گیارہ مرتبہ یا اکیس بار پڑھ کر پھونکے اور اپنے داہنے ہاتھ سے مریض کے داہنے ہاتھ میں دیدے اور کہے کہ وہ ان کو سونگھے اور تھوڑا عطر تعویذ کی سیاہی میں لگا دے اور کہے کہ اس نقش کی سیاہی میں دیکھ اور ان پھولوں کو سونگھ اگر آسیب ہو گا تو بدن بیمار کا بھاری ہو جائے گا اور سر پر آ جائے گا یا نقش کی سیاہی میں نظر آنے لگے گا اس وقت جان لیں کہ آسیب ہے اور اگر بدن پر چیونٹیاں سی چلیں اور سوئی

جیسی چیپس تو جانیں کہ جادو ہے۔ حاضرات کرنے سے پہلے اس حاضرات کے متوکلات کا توشہ ایک پاؤ برفی چند عدد گلاب کے پھول اور مہندی سبز خشک رکھیں بعد حاضرات برفی بچوں میں تقسیم کر دیں۔

## حاضرات کل عالم وکل شہنشاہ جنات

یا جبرائیلؑ ۷۸۶ یا اسرافیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۰ | ۲۷ |
| ۲۶ | [redacted] | ۲۲ |
| ۲۱ | ۲۸ | ۲۳ |

یا عزرائیلؑ بحق یا باسط یا اسمٰعیلؑ

**طریقہ:** یہ حاضرات دن ہو یا رات ہر وقت کارآمد ہوتی ہے۔ مندرجہ بالا نقش بچہ / بچی کو دیدے اور تھوڑا سا عطر سیاہ خانہ میں لگادے اور کہے کہ اس نقش کی سیاہی میں غور سے دیکھ اور عامل آیت کریمہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝ برابر بلا تعداد پڑھتا رہے اور بچے پر برابر پھونکتا رہے تھوڑی ہی دیر میں شاہ بکتانوش کی حاضری ہو جائے گی یا جس بادشاہ کی حاضری کرے حاضر ہو گا خواہ وہ بادشاہ جنات ہو یا کسی ملک کا بادشاہ یا انسان جس کے لئے حاضرات کرے گا وہی آجائے گا۔ اس نقش میں جو اوپر لکھا گیا ہے اسم **یَا بَاسِطُ** ہے جس سے سارے عالم کی حاضرات ہوتی ہے۔ حاضرات کرنے سے پہلے اس حاضرات کے متوکلات کا توشہ ایک پاؤ برفی، چند عدد گلاب کے



پھول اور مہندی خشک رکھیں بعد حاضرات برفی بچوں میں تقسیم کر دیں۔ یہ حاضرات آپ بڑے لوگوں پر بھی کر سکتے ہیں اس میں عمر کی کوئی قید نہیں۔ اس حاضرات میں عامل خود بھی دیکھ سکتا ہے۔

## حاضرات بادشاہ ملک قیقطوش

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ بھیسا بھیسا بھیسا خیسا خیسا خیسا طرسا طرسا طرسا حاضر تیس حاضر تیس حاضر تیس حاضر ہو حاضر ہو حاضر ہوا ہے بادشاہ ملک قیقطوش حاضر ہوا ہے سفید دیو یار اور جنی یالا بیک غاور رے یا او ناہماری یا کشتا ہماری بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام جلدی حاضر ہو جلدی حاضر ہو جلدی حاضر ہو۔

**طریقہ:** مندرجہ بالا عزیمت کو اکتالیس مرتبہ یا اکیس مرتبہ اکیس یوم تک باوضو ہو کر پڑھے تو اس عزیمت کا عامل ہو جائے گا جب کبھی بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے اور کوئی مسئلہ درپیش ہو تو کسی بچہ / بچی کے دست راست کے انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائے۔ بچے کی عمر 10 یا 12 سال سے زائد نہ ہو۔

کاجل پر ایک بوند سرسوں کا تیل لگا کر بچہ یا بچی کو اس میں دیکھنے کے لئے کہے اور عامل مندرجہ بالا عزیمت صرف سات بار پڑھ کر بچے پر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں بادشاہ ملک قیقطوش کی حاضری ہو جائے گی جس سے آپ اپنے تمام مسائل کا حل سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔

## حاضرات بادشاہ بکتانوش

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا بَادْشَاہ بَکْتَا نُوش مَلِکِ الْحَبَشِ وَالْعَرَبِ وَالْعَجَمِ بِحَقِّ اَبُو جَمْهُورِش اَخُوْکَ اَخُوْکَ اَیْ تَاجَ الْمَلِکِ اَنْبِکَ نَجِیًا نَجِیًا سَاعَتَہٗ سَاعَتَہٗ کَحَوْلَتَہٗ کَحَوْلَتَہٗ حَطْمًا حَطْمًا

مَیْسَرًا مَیْسَرًا عَجَلًا عَجَلًا یَا شَاہِ بَکْتَانُوش اُحْضُرُوْ
اُحْضُرُوْ مِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ اُحْضُرُوْ اُحْضُرُوْ
مِنْ جَانِبِ الشِّمَالِ وَالْجُنُوْبِ اُحْضُرُوْ اُحْضُرُوْ مِنْ
جَانِبِ لَا یَمِنْ وَالَا یَسرِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ
رَّسُوْلُ اللّٰهِ یا مسو کلان عزیمت حاضر شو حاضر
شو۔

طریقہ : مندرجہ بالا عزیمت کو اکتالیس مرتبہ یا اکیس مرتبہ اکیس یوم تک باوضو ہو کر اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے تو اس عزیمت کا عامل بن جائے گا۔

جب بھی حاضرات کرنی ہو یا کوئی مسئلہ درپیش ہو تو کسی بچہ یا بچی کو جس کی عمر 7 تا 12 سال ہو اس کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائے اور اس پر تھوڑا سا عطر لگائے اور بچہ / بچی کو اس میں دیکھنے کے لئے کہے اور خود مندرجہ بالا عزیمت سات یا گیارہ بار پڑھ کر بچے پر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں بادشاہ بکتانوش کی حاضرات ہو جائے گی جس کے ذریعے آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات سوفی صد درست معلوم کر سکتے ہیں۔

ضروری نوٹ : حاضرات کا نقش صرف ایک ہی مرتبہ کام کرتا ہے اگر دوبارہ حاضرات کرنی ہو تو پھر نیا نقش لکھنا پڑے گا تب حاضرات کھلے گی ورنہ حاضرات نہ ہوگی نقش صرف ایک ہی مرتبہ کارآمد ہوتا ہے۔

## حاضرات

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ بِخَاتَمِ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَیْهِ السَّلَام غَرْبًا غَرْبًا کَهْلًا کَهْلًا مَهْلًا مَهْلًا سَرِیْعًا نَبِیًّا وَصْفِ جن شاہ ملک بکتانوش سُرخ شاہ تَاجُ الْمَلَکِ حَاضِر شو حاضر



شو جن دیو پری حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔

طریقہ : مندرجہ بالا عزیمت کو اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں بعدہ سات دن ایک سو سات مرتبہ پڑھیں۔

اب جب بھی حاضرات کرنی ہو تو دس یا بارہ سال کے بچے پر مندرجہ بالا عزیمت چالیس مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور بچے کو چینی کی پلیٹ میں جو نقش بنایا ہے اس کے سیاہ خانہ میں دیکھنے کو کہیں۔ تھوڑی ہی دیر میں انشاء اللہ حاضرات کا نزول شروع ہو جائے گا جس سے آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات سوفی صد درست معلوم کر سکتے ہیں۔ چینی کی پلیٹ میں جو حاضرات کا نقش بنایا جائے گا وہ مندرجہ ذیل ہے۔

حاضرات کا نقش

۷۸٦

| | | |
|---|---|---|
| جبرائیلؑ | ۲۴۷ | میکائیلؑ |
| ۳۸۲ | | ۱۱۲ |
| اسرافیلؑ | ۳۱۹ | عزرائیلؑ |

## حاضرات چوری کی گئی شے کی دستیابی و چور کی گرفتاری

مندرجہ ذیل نقش کے تین یا سات فلیتے تیار کرے اور صاحب خانہ کے گھر میں چراغ روشن کرے یا آگ میں جلائے یا کوری ٹھیکری پر لکھ کر آگ کے نیچے دفن کر دے۔ ایسا کرنے سے چور کو یقیناً تکلیف ہوگی اور وہ مال واپس کرنے پر مجبور ہوگا ورنہ اس کو اسہال کی بیماری لاحق ہوگی یا سخت بیمار ہوگا۔

یا عامل ایسا نہ کر سکے تو اس کا دوسرا طریقہ حاضرات کا ہے۔ ان دو نقشوں میں جہاں جہاں ہم نے سیاہ نشان لگائے ہیں وہاں عامل بچہ کو نقش میں دیکھنے کو کہے اور آپ آیت کریمہ لَا

اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ؕ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا اور بچے کو چور کی شکل واضح نظر آجائے گی اور بچہ چور کا تمام حلیہ و احوال بتا دے گا۔

حاضرات کے نقش مندرجہ ذیل ہیں

یا میکائیلؑ ٧٨٦ یا جبرائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١٨ | ١٢١ | ١٢٤ | ١١١ |
| ١٢٣ | ١١٢ | ١١٧ | ١٢٢ |
| ١١٣ | ١٢٦ | ١١٩ | ١١٦ |
| ١٢٠ | ١١٥ | ١١٤ | ١٢٥ |

یا اسرافیلؑ چور کو تکلیف و اسہال کی بیماری ہو یا عزرائیلؑ

یا میکائیلؑ ٧٨٦ یا جبرائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ١٦٥٦ | ١٦٥١ | ١٦٥٨ |
| ١٦٥٧ | ١٦٥٥ | ١٦٥٣ |
| ١٦٥٢ | ١٦٥٩ | ١٦٥٤ |

یا اسرافیلؑ چور کو تکلیف و اسہال کی بیماری ہو یا عزرائیلؑ

اگر طریق بالا پر عمل کرنے سے مال واپس نہ ملے تو پھر سورہ اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ؕ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ ؕ اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ ؕ اکیس بار سرسوں یا رائی پر پڑھ کر دم کرے اور ان کو وہاں میں ملا کر چوری والے گھر میں دھونی دے تین دن کے اندر چور کو سخت تکلیف ہو گی۔ لیکن جب "ھُوَ الْاَبْتَرُ" پر آئے تو اس طرح



کے۔ اَلسَّارِقُ مَالُ اَبْتَرُ اَبْتَرُ اَبْتَرُ۔
انشاء اللہ چوتھے روز بمعہ مال کے حاضر ہو گا۔

اگر چاند کے مہینے کی 27 یا 29 تاریخ کو مٹی پر اس طرح دم کر کے دشمن کے مکان یا کسی بھی دکان میں اس مٹی کو پھینک دے تو بے شک و شبہ دشمن کی دکان یا کاروبار تباہ ہو گا اور گھر اجڑ جائے گا۔ مجرب ہے۔

## چور کو تکلیف دینا اور اس سے مال واپس لے کر آنا

مندرجہ ذیل طلسم کو کاغذ کے ٹکڑے پر مع اس آیت شریف کے تحریر کرو پھر مشتبہ لوگوں سے کہہ دے کہ جس نے میرا مال چرایا ہے دیدے۔ اگر ان میں سے کوئی بھی اقرار نہ کرے تو تب یہ عمل کرے۔ طلسم آیت شریف کے لکھ کر اس کو مشک (مشکیزہ) میں رکھ کر اس میں ہوا بھرے۔ پھر اس کا منہ اس ڈوری سے جس سے کہ عورتیں بال باندھتی ہیں۔ (پنجابی میں جس کو پراندہ کہتے ہیں) باندھے تاکہ ہوا نہ نکل سکے۔ اس کے بعد اس مشک کو اس جگہ لٹکا دے جہاں سے مال چوری کیا ہو اور ایک انار کی لکڑی لے کر تین دفعہ آہستہ آہستہ مشک پر مارے اور کہے کہ چور کا پیٹ بھی مشک کی طرح پھول جائے۔ خدا کے حکم سے جوں ہی ایسا کیا جائے گا تو اس چور کا سانس لینا' چلنا پھرنا' سونا جاگنا مشکل ہو جائے گا جب تک کہ وہ مال واپس نہ کرے گا۔ جب چور مال واپس کر دے تو مشک کو فوراً کھول دے جونہی ہوا نکلے گی چور کا پیٹ بھی اپنی اصلی حالت پر آجائے گا۔ میرا اپنا ذاتی تجربہ کیا ہوا عمل ہے۔

طلسم یہ ہے۔

اَفَرَاَیْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰـھَهٗ ھَوٰاهُ وَاَضَلَّهُ اللّٰهُ عَلٰی عِلْمٍ وَّخَتَمَ عَلٰی سَمْعِهٖ وَقَلْبِهٖ وَجَعَلَ عَلٰی بَصَرِهٖ غِشٰوَةً وَلَھُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ

الْعَظِیْمُ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ کۂ کۂ ی ی ی ی ی ی ی ی ی ی الا الا الا الا الا الا الا الا اللھم افتح بطن السارق من ھو سارق بحق لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

ج احد حیا الرا اجرائیل اجب یا ابیض اجب اجب لنا بگورھا

یہاں مشتبہ اشخاص کے نام لکھ دے خواہ باری سے ایک ایک کا نام لکھ کر عمل کرے خواہ سب کے نام اکٹھے لکھ دے۔ نام نہ معلوم ہو تو اَلسَّارِق مال اَبْتَر اَبْتَر اَبْتَر لکھے۔

## عمل گرفتاری چور

اگر کوئی شخص چور کے ہاتھوں سخت تنگ ہو تو لازم ہے کہ ایک چھوٹی چھری لائے اور چالیس مرتبہ سورہ یاسین پڑھ کر دم کرکے کسی جگہ کھڑا ہو کر چھری کو زمین میں دفن کرے کہ اس کا دستہ کسی قدر زمین سے باہر نکلا رہے اس کے بعد اس پر آگ جلائے اور سات دن برابر



آگ جلاتا رہے۔ انشاء اللہ ان دنوں کے اندر ہی چور کے پیٹ سے خون جاری ہو جائے گا اور اس وقت تک برابر جاری رہے گا جب تک کہ چھری کو نہ نکال لیا جائے انشاء اللہ اس دوران سے پہلے ہی چور تمام مال واپس لے کر حاضر ہو جاتا ہے۔

## حاضرات گرفتاری چور

مندرجہ ذیل نقش رات کو سوتے وقت اپنے سرہانے رکھ کر سو جائے تو چور کو خواب میں دیکھے گا۔ دوسرا طریقہ حاضرات کا یہ ہے کہ اس نقش میں جہاں ہم نے سیاہ نشان لگایا ہے وہاں تھوڑا سا عطر لگائیں اور سات سے بارہ سال کے بچے کو اس سیاہ نشان میں دیکھنے کو کہیں اور آپ (عامل) آیت کریمہ بچے پر لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ہ چالیس مرتبہ پڑھ کر پھونکیں تھوڑی ہی دیر میں بچے کو چور کی شکل صاف و واضح نظر آجائے گی اور بچہ چور کا تمام حلیہ و احوال بتادے گا۔

(نقش حاضرات گرفتاری چور)

یا جبرائیلؑ ۷۸۶ یا میکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یا اسرافیلؑ بحق یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ چور حاضر ھو یا عزرائیلؑ

## حاضرات اندرونامشا اور بید رونامشا

**طریقہ:** عامل عروج ماہ میں نوچندی منگل یا نوچندہ ہفتہ کو عمل شروع کرے عامل کو

چاہئے کہ وہ پیلے رنگ کے کپڑے پہنے اور کورے کپڑے پر بیٹھ کر عمل پڑھے ایک چراغ سرسوں کے تیل کا جلائے رات بارہ بجے یہ عمل کرے مسان کی راکھ رکھ کر یا مسان میں پڑھے۔ ایک عدد بڑے سائز کا سفید کاغذ لے ایک پیالہ شراب اور سیندور رکھے۔ شراب میں انگلی ڈبو کر سیندور لگائے اور ایک مرتبہ مندرجہ بالا اسم پڑھ کر ایک نشان کاغذ پر لگائے۔ اندرونا مشا اور دوسرا اسم پڑھ کر دوسرا نشان کاغذ پر پدرونا مشا لگائے۔ اس طرح یہ عمل ایک سوا یکبار کرے اکیس رات کا عمل ہے اسی طرح اکیس رات عمل کرے اکیسویں رات اندرونا مشا اور پدرونا مشا حاضر ہوں گی اور تابع ہو کر ہر کام بخوشی بجالائیں گی۔ (آزمودہ خود)

## حاضرات سحر گلاب

## سحر گلاب بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام

**طریقہ** : گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اکتالیس بار مندرجہ بالا عزیمت پڑھے۔ سحر گلاب حاضر ہوگی اور آپکے دائیں ہاتھ پر وزن ڈالے گی۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ رات بارہ بجے کے بعد ایک کاغذ پر اپنا سوال لکھے اور کاغذ قلم تکیہ کے قریب ہی رکھ لے۔ گیارہ بار درود شریف اور اکتالیس مرتبہ سحر گلاب بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام پڑھے اور تکیہ پر سر رکھ کر سو جائے سحر گلاب حاضر ہو کر آپ کو سوتے ہوئے اٹھائے گی اور جواب لکھوائے گی یہ عمل میرے تجربات میں سے ہے۔

## حاضرات اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ

**طریقہ** : مندرجہ بالا عزیمت باوضو بعد نماز عشاء اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور روزانہ قبلہ رخ بیٹھ کر اگر بتی سلگا کر آٹھ سو چھتیس مرتبہ چالیس یوم پڑھیں اس طرح اس کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ پھر جب بھی کبھی ضرورت پڑے یا حاضرات کی



ضرورت پیش آئے تو بچہ یا بچی کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور تھوڑا سا عطر بھی لگائیں تا کہ چمک پیدا ہو۔ اب بچے کو دیکھنے کے لئے کہیں اور آپ (عامل) گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اکتالیس مرتبہ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ پڑھ کر بچے پر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ ہر قسم کے مشکل سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں اس کے علاوہ یہ عزیمت استخارہ کا بھی کام دیتی ہے۔

دیگر اگر بچے پر نقش کے ذریعے حاضرات کھولنی ہو تو مندرجہ ذیل نقش میں جہاں ہم نے سیاہ نشان لگایا ہے یعنی خانہ نمبر 16 میں بچے کو دیکھنے کے لئے کہیں اگر لڑکی ہو تو 12 سے 14 سال تک کی حاضرات میں دیکھ سکتی ہے۔ عامل بچے پر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر مندرجہ بالا آیت اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پھونکے تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ ہر قسم کی معلومات اور سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔

حاضرات کا نقش

یا جبرائیلؑ ۷۸۶ یا میکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٠٨ | ٢١٢ | ٢١٥ | ٢٠١ |
| ٢١٤ | ٢٠٢ | ٢٠٧ | ٢١٣ |
| ٢٠٣ | ٢١٧ | ٢١٠ | ٢٠٦ |
| ٢١١ | ٢٠٥ | ٢٠٤ | ٢١٦ |

یا اسرافیلؑ بحق اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ حاضرات حاضر شو حاضر شود یا عزرائیلؑ

حاضرات واسطے حاضر کرنے جنوں کے اور واسطے نکالنے جنوں کے حاضرات

عزمت علیکم برب اقاعیل و اسماعیل ملکان مُسَلِّطاً یَا سَلَاطِیْنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ درد ہدش بینگندش بحرمت ایں نامہا ایں نامہا ایں نامہا حاضر شو حاضر شو زود آمد زود آمد یدیہ حاضرہ واسطے حاضر کرنے جنوں کے اور واسطے نکالنے جنوں کے یہ لیکن بوقت خروج کے خارج شو خارج شو

حاضرہ دیگر

علیقا علیقا انت تعلم مافی قلوبھم طلیقا صدیقاً صدیقا طلیقا۔




نقش برائے جن کافر

ایں ہر دو نقش ہا بسرخ نوشتہ مقابل اعین ذی الجن دادند فی الحال جن بیاید وحاضرہ بخواند



# جن و شیاطین کو حاضر کرنے کا باب

## بذریعہ حاضرات

## عزیمت احضار جن و شیاطین وغیرہ

جس کسی آدمی پر جن شیاطین وغیرہ کا اثر ہو اور عامل چاہے کہ اس شخص موثر کے بدن میں وہ آسیب حاضر ہو جائے یا کہ اور طریق سے حاضر کرنا چاہے تو ان عزیمتوں کو پڑھے۔ اور یہ ترکیب استعمال کرے یعنی آیہ کریمہ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا کو آخر (پارہ ۱۸ آیۃ ۱۱۵) تک تین بار اور اوپر اشیائے بدبو پیاز کا چھلکا لسن اور ہلدی کوٹی ہوئی اور مینڈھے (بھیڑ) کے بال کے اوپر پڑھ کر دم کرے اور جلا دے۔ اسی وقت جن آسیب حاضر ہو کر ہمکلام ہو گا سب احوال اپنا کے گا مگر عوام اس کا شخص مذکور یعنی آسیب زدہ تک پہنچا کرے بلکہ اس کے سامنے جلائے۔

## عزیمت احضار جن و شیاطین

ہر وقت حاضر کرنے ان کے پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ بِمَا عَزَمَ اللّٰهُ عَلَى السَّمَاءِ فَارْتَفَعَ وَ عَلَى الْاَرْضِ فَسَطَحَتْ وَ عَلَى الْجِبَالِ فَارْسَتْ وَ عَلَى النِّيرَانِ فَسَعِرَتْ اِنْ كُنْتُمْ فِي شَرْقٍ اَوْ غَرْبٍ اَوْ جُنُوْبٍ اَوْ شَمَالٍ بِحَقِّ ہٰذِهِ الْاَسْمَاءِ فَتَمَثَّلُوْا بَشَرًا سَوِيًّا ہَيًّا ہَيًّا شَرَاہِيًّا شَرَاہِيًّا اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا السَّاعَتہ السَّاعَتہ السَّاعَتہ العجل العجل العجل الآن بحکم خاتم سلیمان

بن داؤد علیہما السلام اُحضرو اُحضرو اُحضرو۔

عزیمت احضار جن وغیرہ

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَعْشَر الجِنّ وَالْاِنْس شَفِیقًا شَفِیقًا عَطِیْشًا عَطِیْشًا طَلِیْشًا طَلِیْشًا مَلِیْشًا مَلِیْشًا سَرْدًا سَرْدًا کَرْدًا کَرْدًا کَہلاً کَہلاً مِیلاً مِیلاً بحق سُلَیْمَان بن دَاؤد عَلَیْہِم السلام خَیشًا یُوثا یُوثا انا عصٰی من یَکُونْ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ بِرَبّ جبرائیل و میکائیل و اسرافیل و عزرائیل علیہم السلام فَاِنَّہٗ بحینوش سلیمان بن داؤد علیہم السلام الذی سخرلہ الریح اَلاَ جیشم سریعًا اِنَّکَ حاضرشو حاضرشو اَیُّہا الجان وَ سُلطَان الجان احضرو فی ھٰذِہِ المکان عجلوا عجلوا عجلوا۔

عزیمت احضار جن وغیرہ

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ قالوا انہ بما ابربو بما وابرصو بما وَاحضرو بی محمود شاہ باذن اللّٰہ تعالٰی بحق سلیمان بن داؤد علیہم السلام حاضرشو حاضرشو حاضرشو۔

عزیمت احضار جن وغیرہ

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ فَتحُون



فَتحُون خَیکَد خَیکَد المیمًا المیمًا صَفکًا صَفکًا الَسا الَسا سَلِیشًا سَلِیشًا طَلِیشًا طَلِیشًا سَوردًا سَوردًا کَہلاً کَہلاً شَخشًا شَخشًا شَدِیدًا شَدِیدًا اَنِیشًا اَنِیشًا سُلَیمَان بن داؤد علیہم السلام اُحضرو صَاحِب الجنّ وَالشَّیَاطِین مِن جَانِبِ المَشَارِق وَالمَغَارِب وَ مِن جَانِبِ الجُنُوب وَالشّمَال مِن جَانِبِ الاَیمن وَالاَیسار وَمِن کُلّ مکان بحق خاتم سلیمان بن داود علیہ السلام اَیُّہا الجان وَ سُلطَان الجان احضرو اعجلُو سَامِعًا مطیعًا۔

عزیمت احضار جن شیاطین وغیرہ

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَعْشَر الجن والانس والارواح الشیاطین وَ یَا اصحاب السّحر وَ لِلوَسوَاسِ الخَنّاس الَّذِی یُوَسوِسُ مِن شَرّ الجُنُود وَالاِبلِیس وَ یَا قُنود المَلِکَ وَ یَا مَیمُون المَلِکَ وَ یَا نُور الذی اَقوٰی بحق مَیمُون زنگی وَ بِحَقّ مَیمُون حَبشِی وَ بِحَقّ نُوری و بحق صاحب الاَعوَانَ البَیدی اَخرج مِنَ الجنّ وَ الجنین اَخرج مِنَ السَّادر وَ لِعِفرِیت اَخرج مِنَ الخَنَّاس مِن الجُنُود وَ الابلیس اَخرج مِنَ الوادی مِنَ الناری اَخرج مِنَ الکَون وَالاَ کنان اَخرج مِنَ السّر وَالسّحر مِنَ الشجر

وَالاَشجَارآخرج مِنَ الاَکنان اَخرج مِنْ کُلّ مَکانٍ وَ
مَقَامٍ بِحَقّ خاتم سلیمان بن داؤد علیه السلام
بحق آصف آصف بن برخیا برخیا بحق قیقطوش
شطرجن وَالشَیاطِین وَبِحَقّ مُحَمّد مُصطفیٰ صَلّی
اللّٰه علیه وَسَلَّم اَللّٰهُمَّ صَلِّی عَلیٰ مُحَمّدٍ وَّعَلیٰ آلِ
مُحَمَّد یَا قُوقَل یَا قُوقَلان یَاخُوخُل خُوخَلان یَا
ہَرکَل ہَرکَلان یَا عَجُوزام الصّبیان خُذاتبع یَاشَرالاَ
خِرخُذ خُز هٰذا هٰذا یَا شَرالاَخذا الفرز بِحَقّ جمیع
التوریت موسیٰ وَبِحَقّ جمیع الانجیل عیسٰی و
بحق زبور داؤد وَ بِحَقّ الفرقان مُحَمّد مصطفیٰ
صَلّی اللّٰه عَلیه وآلہٖ وسلم وَبِحَقّ جمیع الکُتب
اَلّذی اَنزلتُ عَلیٰ جَمیع الاَنبیاءِ وَالمُرسَلین سَلَامٌ
قَولًا مِنْ رَبِّ الرَّحِیم تین مرتبہ اس سلام کو پڑھ کے پھر کے وَامتَازُو
الیَومَ اَیُّهَا المُجرِمُون اُحضرو اُحضرو اُحضرو مِن
جَانِبِ المَشَارِقِ وَالمَغَارِب اُحضرو اُحضرو اُحضرو
مِنْ جَانِبِ الجُنُوب وَ الشمالِ ہرچه باشد آبی
خاکی آتشی بادی درو جود فلان بن فلان حَاضِرشُو
حَاضِرشُو حَاضِرشُو بِحَقّ سیّدالمشائخ سیّد
عَبدالقَادر گیلانی رَحمَته اللّٰه علیه وَ بِحَقّ
مخدوم جہانیاں سیّد جلال بخاری قُدس اللّٰه سرہٗ
العَزیز وَ بِحَقّ مُحَمّد غوث گوالیری رَحمَة اللّٰه



عَلیه وَبِحَقِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدُ الرَّسُوْلُ اللّٰه صَلّی
اللّٰه عَلَیه وَآلِہٖ وَاَصحَابِہٖ اَجمَعِین ۃ

## عزیمت احضار (حاضر کرنا) جن وشیاطین

عَزَمتُ عَلَیکُم وَاَقسَمتُ عَلَیکُم یَا
مَعشَرَالجِنّ وَالانس اَجیبُو اَیُّهَا المَلُوکُ آرَاضِیته
لِہٰذا لعید الماخُود عَلَیکُم بِحَقّ بشع اَمویلَ اِیل
لکہطہطونیہ بَشارش طارش شمخا بَاروُخ
یَا اِلٰهَ وَالرَّفِیع جَلَالَهٗ الطَاہر مکانَهٗ وَ سُلطَانَهٗ
صَاحِب الملک وَ المَلکُوت السُّلطان وَ العِزُّ وَ
الجَبَرُوت اَلاَمّا اَجبتُم وَتَوکَلتُم بِقَضَاءِ حَاجَتِی
بِکَذَا بِکَذَا بِکَذا کے بدلے نام اپنے مطلب کا لے۔ حاجت اپنی بیان کرنے کے
بعد کے اَجِیبُو بِحَقّ المَلِک طیطم عیلیا ل وَبِحَقّ اَهیًّا
اَشَرَاهیًّا اَدُوناسَی اَصباؤث ال شدای عَالِمُ الغَیب
وَالشَّہَادۃ الکَبِیرالمُتَعال اَجِیبُو وَ ادفعَلُوا کَذاوَ
کَذا بِحَقّ مَا اَقسَمتُ عَلَیکُم اَلوحَا اَلوحَا اَلوحَا
العجل العجل العجل اَلسَاعَته اَلسَاعَته اَلسَاعَته
وَاِنَّهٗ لَقَسَم لَو تَعلَمُون عظیم بارک اللّٰه فِیکُم و
عَلَیکُم بَخ بَخ بسلام بَارُوخ بِعزّۃ لمیط طیطیح
بسمطمیشا احمامیشا صرفیائیل افتائیل تکہیل
عجلوا عجلوا عجلوا احضرو الآن بحکم خاتم
سُلیمان بِن دَاؤد عَلَیه السلام وَ بِحَقّ مُحَمّد

مُصْطفٰی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ آلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِین

## عزیمت احضار جن و شیاطین وغیرہ حاضر کرنے کے

یہ عزیمت تین مرتبہ پڑھے۔ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ بِعِزَّتِ اللّٰہِ وَ قُدْرَتِ اللّٰہِ وَ سُلْطَانِ اللّٰہِ وَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَ آلِ مُحَمَّد صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ آلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن وَ بِحَقِّ اٰھِیًا وَ شَرَاھِیًا العجل العجل العجل الساعتہ الساعتہ الوحا الوحا الوحا الآن بحکم خاتم سلیمان بن داؤد علیہ السلام العجل العجل العجل "یا جیم" کو سو بار پڑھے پس تین بار اس عزیمت کے پڑھنے سے "یا جیم" کو سو بار پڑھنے سے آسیب حاضر ہو گا۔

## جسم میں حاضر کرنے کے لئے

سورۂ لِاِیْلٰفِ قریش اور آیت الکرسی اور آیتہ کریمہ فکبکبوا فیھا ھُم الغاوٗن و جنود ابلیس اجمعون پڑھے کہ مجرب ہے۔

## حاضرات کے نقش

معلوم ہو کہ حاضر کرتے وقت ان نقشوں میں سے ایک نقش لکھ کے عمل احضار کرے۔ بعض میں حاضری کے وقت زمین میں لکھ کر اس پر بٹھاتے ہیں اور بعض سر میں رکھتے ہیں۔ بعض کف دست پر لکھتے ہیں وہ نقش مع بیان عمل اس جگہ تحریر ہوتے ہیں۔ یہ نقش نامہ ہے اسے لکھ کر سر میں رکھے اگر مخص آسیب زدہ کے آنگ میں آنے چاہے تو مضائقہ نہیں ورنہ لازم ہے کہ دوسرے کاموں میں طفل نابالغ کو واسطے حاضری کے بٹھائیں۔



یہ نقش نامہ ہے اسے لکھ کر سر میں رکھے جن بھوت آسیب فوراً حاضر ہو کر ہمکلام ہو گا۔

## نقش نامہ

۷۸۶

یا جبرائیلؑ — یا میکائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۰ | ۲۷ |
| ۲۶ | ۲۴ و | ۲۲ |
| ۲۱ | ۲۸ | ۲۳ |

یا اسرافیلؑ — یا عزرائیلؑ

## اس نقش کو زمین پر لکھ کے بٹھائے

بدوح

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

## ایضاً اس نقش کو زمین پر لکھ کے بٹھائے

حوا

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

اس نقش کو زمین پر لکھ کے طفل نابالغ کو حاضرات میں بٹھائے یا کہ طفل مذکور کے ہتھیلی پر لکھے۔ شکل یہ ہے۔

قراطیس قراطیس قراطیس قراطیس قراطیس علیقا علیقا علیقا علیقا طلیقا

| سام اودس | حاودع عیسہم الفتنہ | |
|---|---|---|
| ۲۷ | ۲۰ | ۲۵ |
| ۲۲ | ۲۴ | ۲۶ |
| ۲۳ | ۲۸۰ | ۲۱ |

اس شکل کو بھی زمین کے اوپر ثبت کر کے طفل نابالغ کو اس میں بٹھائے یا کہ وہ شخص جو آسیب زدہ ہو اسے اس نقش میں بٹھا کر اس کے روبرو لسن اور ہلدی کوئی ہوئی اور (بھیڑ) کے بال جس پر آیہ اَفَحَسِبۡتُمۡ اَنَّمَا خَلَقۡنٰکُمۡ عَبَثًا (سپارہ ۱۸ آیت ۱۱۵) کو آخر تک تین بار پڑھ کر دم کرے اور جلاوے اور دھواں آسیب زدہ کی ناک میں پہنچے اسی وقت آسیب حاضر ہو کر ہمکلام ہو گا سب احوال اپنا کہے گا۔ مجرب است۔

۱

۶ ۸

۲ ۵ ۳

۷ ۴

۹



اس شکل کو زمین پر ثبت کر کے طفل نابالغ کو اس میں بٹھائے یا جو شخص آسیب زدہ ہو اسے اس نقش میں بٹھائے یا سر میں رکھیں یا کف دست پر لکھیں جن 'بھوت' آسیب فوراً حاضر ہو کر ہمکلام ہو گا۔

## حاضرات کلمہ طیبہ

حاضرات 7 تا 12 سال کے لڑکا/ لڑکی پر ہوتی ہے لڑکا یا لڑکی اپنے روبرو بٹھاؤ اور اسے آنکھیں بند کرنے کے لئے کہو جب وہ آنکھیں بند کرلے تو عامل خود یہ عمل ایک بار پڑھے۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اور دس بار لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ بچے پر دم کر کے عامل بچے سے یہ الفاظ تین مرتبہ کہلوائے۔

## "اے اللہ اپنے نور کا اندھیرے میں اجالا کر"

پھر چند ثانیے بعد بچہ / بچی سے پوچھے اجالا ہوا یا نہیں؟ اگر بچہ نہیں میں جواب دے تو پھر مذکورہ بالا طریقے کے مطابق عمل پڑھ کر بچے پر دم کریں انشاء اللہ روشنی نظر آئے گی۔

جب بچہ / بچی بتائے کہ اجالا ہو گیا ہے تو عامل بچہ سے کہے کہ جاروب کش سے کہو کہ یہاں جھاڑو لگائے۔ جب جاروب کش جھاڑو لگا کر چلا جائے تو پھر ماشکی کو بلاؤ کہ یہاں چھڑکاؤ کرے جب ماشکی اپنا کام کر چکے تو کہا جائے کہ دریاں بچھاؤ۔ تخت شاہی لیکر آؤ درباری حاضر ہوں۔ شہنشاہ معظم کو بلاؤ کہ وہ تخت پر تشریف رکھیں اور دربار لگائیں۔ جب شہنشاہ معظم حاضر ہو جائیں تو عامل بچہ یا بچی کے ذریعے سلام عرض کرے۔ جب شہنشاہ معظم کی طرف سے سلام کا جواب مل جائے تو عامل اپنا مدعا بیان کرے۔ اور سوال کرے ہر سوال کا جواب تسلی

بخش ملے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ اگر شہنشاہ معظم کسی سوال کا جواب نہ دیں تو عامل بچے / بچی معمول کی معرفت کہے کہ شہنشاہ معظم اگر ناراض ہیں تو لال رنگ کا جھنڈا دکھائیں اور اگر ناراض نہیں ہیں تو ہرا جھنڈا دکھائیں، ہر دو صورتوں میں جھنڈا دکھائی دے گا۔ اگر لال جھنڈا نظر آئے تو حاضرات (شہنشاہ معظم کے شکریہ کے ساتھ) ختم کر دیں اور اگر ہرا جھنڈا نظر آئے تو حاضرات جاری رکھیں۔ جب عامل حاضرات کرنے بیٹھے تو پانچ عدد گلاب جامن اور دو عدد گلاب کے پھول ایک پلیٹ میں رکھ لے اور دو اگر بتی بھی سلگائے۔ جب سوال و جواب کا سلسلہ ختم ہو جائے تو شہنشاہ معظم کا شکریہ ادا کیا جائے اور حاضرات ختم کر دی جائے بعدہٗ ختم گلاب جامن معصوم بچوں میں تقسیم کر دی جائے۔

## عمل حاضرات

بیماری، غائب اشیاء کی چوری اور تمام سوالات کا جواب سو فیصد درست حاضر کرنا۔

جس دن مطلع صاف ہو عمل کرے۔ نابالغ بچہ کو نہلائے۔ اچھے پاکیزہ کپڑے پہنائے اس پر عطر بھی لگائے اور یہ آیت کاغذ پر لکھ کر بچے کے ماتھے پر کسی دھاگے سے باندھ دے

فَكَشَفْنَا عَنكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيدٌ ۝

(۲۶ سپارہ) نُرِیٓ اِبْرَاهِیْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِيَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِيْنَ (۷-پارہ)۔

اس کے بعد اس نقش کو کاغذ پر لکھ کر بچے کی ہتھیلی پر رکھے نقش کے درمیان گول حلقہ سیاہ بنائے اور بچے سے کہے کہ وہ اپنی مٹھی بند نہ کرے، بلکہ اس نقش کو ٹکٹکی باندھ کر نہایت غور سے سیاہ نقطہ کو دیکھتا رہے اور اپنی نظر نہ ہٹائے۔



نقش یہ ہے۔




نقش کو ہتھیلی پر رکھ کر آیت الکرسی پڑھے اور سورہ یاسین مُقْمَحُوْن تک پڑھے اور بچے کے جسم پر پھونک دے پھر ورد شروع کرے اَطْرُوْر پڑھتا جائے اور درمیان میں بچے سے پوچھتا جائے کہ تجھکو سیاہ دائرہ میں کیا دکھائی دیتا ہے۔ جب وہ کہے کہ ایک شکل سیاہ دکھائی دیتی ہے تو بچے سے کہلوائے کہ اس سے کہو، اپنے بھائی کو بلائے جب وہ بھی آجائے اور دو صورتیں دکھائی دینے لگیں تو پھر بچے سے کہلوائے کہ دونوں جھاڑو سے میدان کی صفائی کریں۔ جب وہ جھاڑو دے چکیں تو پھر ان سے کہو ایک دنبہ صحیح و سالم لائیں جب وہ بھی لے آئیں تو پھر کہو کہ سات کرسی لا کر بچھائیں۔ جب وہ بھی لا کر بچھا دیں تو پھر کہو کہ دنبہ کو ذبح کرو اور اس کا گوشت پکاؤ جب وہ بھی تیار کر لیں تو پھر کہو کہ سات بادشاہ جنات کو بلاؤ جب وہ آجائیں تو ان کی تعظیم کے لئے کھڑے ہو جاؤ اور ساتوں کو کرسیوں پر بیٹھنے کے لئے کہو جب وہ بیٹھ جائیں تو عامل ان کو سلام عرض کرے اور گوشت کھانے کو ان سے کہے جب وہ کھائیں تو کہا جائے کہ آج جس سلطان کی باری ہے وہ موجود رہیں باقی چھ تشریف لے جائیں۔ جو بادشاہ موجود رہے اس کو کہلایا جائے کہ آپ کو اس لئے تکلیف دی ہے کہ کچھ دریافت کرنا ہے پھر جو بھی مقصد ہو وہ کہے جو سوال ہو گا اس کا جواب دیں گے اگر کوئی کام لینا ہو تو کہہ دیں ہمارا فلاں کام کر دیا جائے۔ جب حاضرات ختم کرنا ہو تو ان کو کہیں کہ تشریف لے جائیں آپ کا شکریہ اور پھر ختم شیرینی پڑھ کر موجود لوگوں کو کھلائیں اس حاضرات کا تماشہ ہے بڑی ایک

پاؤ' مہندی خشک' سات عدد گلاب کے پھول' تھوڑے سے چاول بجائے دودھ کے عرق گلاب میں ٹھاڈال کر پکائیں۔ عورت ہو یا مرد جو پاک ہو وہی پکائے۔ حسب حیثیت تیار کرے بغیر توشہ رکھے حاضرات کبھی نہ کھلے گی لہٰذا حاضرات شروع کرنے سے پہلے توشہ لازمی رکھیں بعدہ حاضرات ختم کر کے معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔

## حاضرات بہن سرارہ

طریقہ : عروج ماہ میں نوچندے منگل کو رات بارہ بجے باوضو ہو کر سفید احرامی لباس پہنے تھوڑا عطر لگائے اور قبلہ رو کپڑا بچھا کر بیٹھ جائے۔ اپنے سامنے دو عدد گلاب کے پھول' دو لڈو' موتی چور' دو عدد پان مع کتھہ چونا چھالیہ اور الائچی (ہر پان میں ایک الائچی) اپنے پاس رکھے دوران عمل بخور لوبان سلگتا رہے اکیس یوم کا عمل ہے۔ اگر اکیس یوم کے درمیان بہن سرارہ حاضر ہو جائے تو کوئی بات نہ کی جائے جب اکیس یوم پورے ہو جائیں اور بہن سرارہ حاضر ہو جائے تو اس سے عہد و پیمان کر لئے جائیں عمل کے کلمات روزانہ گیارہ سو بار پڑھنا ہیں۔

کلمات یہ ہیں۔

نیم تلے بچھوا بولے۔ سن بہن سرارہ
میرے پاس حاضر ہو' نہیں تو مرے تیرا کنبہ سارا

### حاضرات

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یَا اسرافیلؑ یَا جبرائیلؑ یَا میکائیلؑ یَا عزرائیلؑ یا خواجہ خضرؑ جو نگے پیر یا پیران پیر دستگیرؒ۔ دلدل کے قدم تب پھیرو پہلے میرا کام کرو۔ بحق لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَ رَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ



وَالرُّوْحِ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

طریقہ : مندرجہ بالا عمل کو سات سو سات مرتبہ اکیس یوم تک پڑھے اول و آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھے عمل نوچندی جمعرات سے شروع کرے باپرہیز عمل کرے' مقررہ وقت پر کرے اور ایک ہی جگہ کرے۔ اکیس یوم بعد حاضرات کھل جائے گی۔ عمل کو ہمیشہ قابو میں رکھنے کے لئے روزانہ اکتالیس بار ورد میں رکھے۔ حاضرات کی ابتدا بچے پر کرے جب بچے پر حاضرات کھل جائے تو بڑے آدمی پر بھی کر سکتا ہے یہ عمل ہتھیلی' ناخن' انڈہ اور آئینے پر بھی کر سکتا ہے۔ عمل کی زکوٰۃ دینے کے بعد صرف گیارہ یا سات بار عمل پڑھیں۔ حاضرات ہر جگہ ہر چیز پر فی الفور کھل جائے گی۔ اس حاضرات سے آپ ہر قسم کے جائز سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں چوٹی کی حاضرات ہے۔

## حاضرات

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَللّٰھُمَّ یَا عَالِمَ السِّرِّ وَ النَّجْوٰی وَ یَا کَاشِفَ الضُّرِّ وَ الْبَلْوٰی اَکْشِفْ عَنِّی الْحُزْنَ وَ الْاَذٰی وَ افْتَحْ عَلَیَّ فِی الْحَضَرِ وَ السَّفَرِ بَابُ الْمُرَادَاتِ اَوْلَادِ الْحَسَنِ وَ الْحُسَیْنِ سَیِّد باقر سَیِّد عُثْمَان بُخَارِی قُدِّسَ سِرُّہٗ اقْضِ حَوَائِجَنَا یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَ یَا عَالِمَ السِّرِّ وَ الْخَفِیَّاتِ یَا ذُو الْجَلَالِ وَ الْاِکْرَامِ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝

طریقہ : اس عزیمت کو رات کے دو بجے ایک سو گیارہ مرتبہ اکیس یوم پڑھیں۔ اول و آخر سات سات بار درود ابراہیمی پڑھیں ایک بزرگ کی روح

اگر پڑھائی آیۃ الکرسی ۷۰ بار دعا ۱۷ بار سے پڑھنا ہو تو پھر اکیس یوم کا عمل ہے۔ اس عمل میں حسین و جمیل عورت کی شکل میں پری حاضر ہو گی جسکے سر پر تاج ہو گا عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کریں۔

## تسخیر زعفران پری

یَا اَرْدَیُوشِ یَا اَرْدَیُوشِ یَا اَرْدَیُوشِ یَامِہْرَاشِ یَامِہْرَاشِ یَا تَلْطَیشِ یَا طَلْتَیشِ

**ترکیب :۔** تعداد پڑھائی روزانہ ایک ہزار بار اور ہر سیکڑے پر یہ پڑھیں

تَوَکَّلُوْ یَاخُدَّامَ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ بِحَضُوْرِ الْجَارِیَۃِ اُحْضَرُوْ اُحْضَرُوْ زَعفران پری بِحَقِّ یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ بِحَقِّ سُلَیمَانَ بِن دَاوُدَ عَلَیھِمُ السَّلَامُ ۝

**بخور :۔** لوبان اور خشک دھنیا کا جلائیں۔ نوچندی ہفتہ سے شروع کریں سات دن کا عمل ہے۔ اگر سات دن میں حاضر نہ ہو تو پورے تین ہفتے کریں یعنی ۲۱ دن تک اگر ساتویں دن حاضر ہو جائے یا تیسرے روز حاضر ہو جائے تو پھر عمل کو چھوڑ دیں اور معاہدہ کر کے دوبارہ آنے کی ترکیب پوچھ لیں (پرہیز جلالی و جمالی)

## تسخیر کالا کلوا

عمل کرنے سے قبل تین دن سمندر یا دریا پر رات گیارہ بجے ۵ عدد بتاشے '۵ عدد پھول چنبیلی یا گلاب' دو عدد لونگ' دو پان کے بیڑے عطر کا پھویا مجموعہ' اور ہانڈی میں گھی کا چراغ جلا کر چھوڑ دیں اور تین مرتبہ پڑھیں "خواجہ خضر" برائے کرم کرو میرا کام مجھے مشکل تھیں



آسان"۔

## منتر

کالا کلوا کالی رات۔ بھیروں چلے آدھی رات۔ جہاں یاد کریں وہیں حاضر کھڑا۔ کالا کتا ساتھ۔ جہاں بھیجو وہیں جانا۔ پھر و منتر پھر و باچا میرے گرو کا شبد سانچا۔ تعداد ۱۰۸ بار رات بارہ بجے پڑھیں۔

**طریقہ :۔** دیوالی کی رات۔ ہولی کی رات۔ دسرہ کی رات۔

تسخیر کرنا ہو تو اکیس یوم پڑھیں۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔

**توشہ :۔** ۵ عدد بتاشے' ۵ عدد پھول چنبیلی یا گلاب' دو عدد لونگ' دو پان کے بیڑے' دو عدد چھوٹی الائچی' عطر کا پھویہ مجموعہ' ایک بوتل شراب' گھی کا چراغ جلائیں' توشہ روزانہ تیار رکھنا ہو گا۔ صرف بوتل شراب وہی رہے گی۔

**بخور :۔** اوپلہ کی دھونی خوشبو صندل کا برادہ جلائیں۔ اگر تھوڑی سی شراب آگ پر ڈالیں تو عمل میں تیزی آجائے۔

**قول :۔** حاضر ہونے پر تین مرتبہ قول لیں۔ جب میں بلاؤں فوراً آؤ' جہاں بھیجوں فوراً جانا' جو کام کہوں فوراً کرنا۔ جو کچھ منگواؤں فوراً لا کر دو' جو بات معلوم کروں سچ سچ بتاؤ۔ تین مرتبہ قسم لے لو۔ آگ کے سامنے چراغ جلے گا اور حاضری کا سامان بھی آگ کے قریب رکھنا پڑے گا۔

**نوٹ :۔** اگر کلوا کچھ اور مانگے تو چھنگلیا میں سے ذرا سا خون نکال کر پھینکیں اور کہیں کہ یہ کالی مائی کی بھینٹ ہے۔ عمل کو منگل یا نوچندی سنیچر کو کریں۔ یاد رکھیں تسخیر کے تمام اعمال رات ۱۲ بجے کئے جاتے ہیں۔

## حاضرات آبی کا ایک روزہ عمل

کسی بھی چاند کی چودہ تاریخ کو کسی چلتی نہر یا دریا کے کنارے ان کلمات کو سات سو چھیاسی مرتبہ باوضو پڑھے۔ عامل کے لئے ضروری ہے کہ اس دن روزہ رکھے۔ سحری و افطاری دودھ کی کھیر سے کرے۔ روزہ افطار کرنے سے لے کر عمل کرنے تک کسی سے بات نہ کرے۔ دوران عمل دونوں پاؤں پانی میں ڈبو رکھے۔ جب بھی ضرورت محسوس ہو تو کسی پاک چیز پر پاک سیاہی سے چھوٹا سا دائرہ بنائیں اور اس میں لفظ "علیم" تحریر کریں اور کسی دس بارہ سال کے بچے کو باوضو قبلہ رخ بٹھا کر اس دائرے میں دیکھنے کا حکم کریں اور خود عمل کی عبارت پڑھنا شروع کر دیں۔ بچے کو اس میں روشنی نظر آئے گی جو آہستہ آہستہ بڑھنی شروع ہو جائے گی۔ اس کے بعد سوال جواب کا سلسلہ شروع کریں۔ صحیح اور سچی خبریں ملیں گی اور حالات کا علم ہو گا۔ عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

**عَزَمْتُ عَلَيكُمْ يَا معشر الرُومانليونْ ان تنزل بحق حمعسق**

☆

## خواب میں روحانی مخلوق سے ملاقات

ان کلمات مبارکہ کو پانچ سو پانچ بار 28 روز تک پڑھیں۔ پڑھتے وقت کسی سے بات نہ کریں۔ روزانہ پڑھائی کے بعد بات کئے بغیر سو جائیں۔ جب بھی کسی چیز کے متعلق ضرورت محسوس ہو تو اس عمل کو سونے سے پہلے صرف پانچ بار پڑھیں۔ خواب میں روحانی مخلوق سے ملاقات ہو گی جو آپ کو سیر کرایا کرے گی اور مخفی باتوں سے مطلع کرے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یاخذ ام حرف الباء حاضر شو بحق با**

☆

## جام جمشید یعنی آئینہ سکندری تیار کرنے کا طریقہ

بادام، تخم چھلکا باز (پرندہ) کے پر اور سونا مکھی۔ تینوں چیزوں کو ہموزن لے کر جلا لیں پھر اس میں تھوڑا سا تلوں کا تیل ملا لیں۔ اس روحانی سیاہی سے آئینہ کے درمیان ایک دائرہ بنا لیں۔ خشک



ہونے پر اس پر نگاہ رکھ کر عمل کریں۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ بعد از تہجد اس آئینہ کو سامنے رکھ کر کلمات عمل کو 369 بار پڑھیں۔ دوران عمل کافور، لوبان اور صندل کا بخور جلائیں۔ عمل کے حجرہ میں گھی کا چراغ جلائیں اور آئینہ کے دائرہ پر نگاہ رکھ کر عمل پڑھیں۔ تا حصول مقصد عمل جاری رکھیں۔ جس دن دائرہ حرکت کرنے لگ جائے تو سمجھیں کہ عمل مکمل ہو گیا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**بِسْمِ اللّٰہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ بِسْمِ اللّٰہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ بِسْمِ اللّٰہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ اھیا**

**اشراھیا الوحا العجل الساعة**

☆

## حاضرات آبی

نوچندی جمعرات کو دریا یا سمندر کے کنارے بیٹھ کر گھی سے تیار کردہ پراٹھے پر خواجہ خضر علیہ السلام اور حضرت الیاس علیہ السلام کی ارواح کو فاتحہ دے کر پانی میں پھینک دیں۔ اس کے بعد یہ آیت۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ فَبِاَیِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰن۔**

786 مرتبہ اس طرح پڑھیں کہ جب **مَرَجَ الْبَحْرَيْن** آئے تو پانی پر داہنی ہتھیلی زور سے ماریں۔ چند یوم بعد آپ کی ہتھیلی کو چوٹ محسوس نہ ہو گی۔ بس سمجھ لیں کہ عمل چل گیا۔ اسی طرح 17 دن پڑھیں ہر طاق دن پراٹھا ساتھ لے جائیں اور بعد عمل روزانہ فاتحہ انبیاء بالا کی ارواح کو دے کر پراٹھا پانی میں ڈال دیا کریں۔ عمل کل 33 دن کا ہے۔

آخری چار دن آپ کا ہاتھ کسی سخت جسم سے ٹکراتا ہوا محسوس ہو گا۔ ہتھیلی کی چوٹ ہاتھی جیسے جسم پر پڑے گی۔ آخری دن یا دوران عمل ہاتھی کی سونڈ پانی سے نکلے گی۔ آپ پراٹھا اس کے منہ میں ڈال دیں۔ عمل جاری رکھیں۔ بعد اس کے ایک مخلوق نورانی بشکل انسان ظاہر ہو گی اور دعوت کا مقصد پوچھے گی۔ اس سے وعدہ حاضری لیں اور مقصد بیان فرما دیں۔

دوران عمل حصار بدنی ضرور کریں۔ آبی حاضرات میں سر تاج و چوٹی کا عمل ہے۔ اس عمل کی

خوبیاں احاطہ تحریر سے باہر ہیں۔ باقی اثرات و خوبیاں عمل کرنے پر ظاہر ہوں گی۔ تجربہ شرط ہے۔

## حاضرات

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے یا کسی کو کوئی ایسا مرض ہو کہ اس کا پتہ نہ چلے یا کوئی گم ہو گیا ہو۔ تو یہ حاضرات کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ پتہ چل جائے گا۔

ترکیب یہ ہے کہ کسی لڑکے یا لڑکی کو غسل کرا کر اور پاک و صاف کپڑے پہنا کر پاک جگہ پر بٹھا دیں اور کڑوے تیل کے چراغ میں آخر میں لکھے ہوئے نقش کے تین فلیتے روشن کریں اور لڑکے کو کہیں کہ وہ درمیانی بتی کی لو کی طرف بغور دیکھتا رہے اور کلام ہذا کو بار بار پڑھ کر لڑکے کو دم کرتے جائیں کلام یہ ہے۔

یا دباد شام خداوند بادشاہ نے یاد کیا کل بلد حاضر النور یا باسط الظاہر عالم الغیب پیدا ناپید ایا خبیر۔

اول آیت الکرسی ایک بار اور اول آخر درود شریف پڑھ کر لڑکے کو دم کرے اور لڑکے سے دریافت کرے کہ بتی میں کس آدمی کی شکل نظر آتی ہے۔ جس وقت لڑکا یہ کہے ہاں ایک آدمی دکھائی دیتا ہے۔ تو اس سے کہے کہ اس شخص کہو کہ صفائی کرنے والے کو لائے جب صفائی کرنے والا آجائے تو اس سے کہے کہ صفائی کرے جب وہ صفائی کر چکے تو لڑکے سے دریافت کرے کہ صفائی ہو چکی ہے۔ تو کہو کہ بہشتی آکر چھڑکاؤ کرے۔ جب چھڑکاؤ ہو چکے تو کہے کہ تخت سلیمان لاؤ۔ جب تخت آجائے تو کہے کہ چور کو یا جس شخص نے مریض کو سحر کیا ہے یا جو کہیں چلا گیا ہو اس کو حاضر کرو۔ اس سے اس کا نام، جگہ کا نام اور مکان وغیرہ کا نام یا جو دریافت کرے مکمل جواب ملے گا۔ لڑکا ہو چاہے لڑکی مگر آٹھ سال سے کم ہو۔ مندرجہ ذیل کی تین بتی تیار کرے۔

۱۸۹ ۲۱۲ ۱۹۹



## حاضرات

ہر قسم کی باتیں معلوم کرنے کے لئے ترکیب یہ ہے کہ پانی کے کنارے بیٹھ کر باوضو سترہ روز بلا ناغہ ایک سو سات (107) بار پڑھے

**عَزَّمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْس (تب ی نال و نال ۷ بار) بِحَقِّ جِبْرَائِيل عَلَيْهِ السَّلَام بِحَقِّ مِيكَائِيل عَلَيْهِ السَّلَام بِحَقِّ اِسْرَافِيل عَلَيْهِ السَّلَام بِحَقِّ عِزْرَائِيل عَلَيْهِ السَّلَام بِحَقِّ سُلَيْمَان بِن دَاؤد عَلَيْهِ السَّلَام بِحَقِّ يَا بدوح حاضر بابا حاضر بابا حاضر بابا۔**

سترہ روز کے بعد جس کام کے معلوم کرنے کے لئے پڑھا جائے گا معلوم ہو جائے گا۔

## برائے حاضرات

لڑکا یا لڑکی جو حسین و خوبصورت ہو جس کی عمر ۱۰ سال سے زائد نہ ہو۔ اس کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن پر سیاہی لگائیں۔ جب سیاہی خشک ہو جائے تو اس پر تیل لگا دیں اور یہ تعویذ لکھ کر انگوٹھے اور انگشت میانہ کے درمیان پکڑا دے اور لڑکے کو کہے کہ وہ ناخن کو بغور دیکھتا رہے۔ جب اسے کچھ نظر آئے تو اس سے جو دریافت کرنا ہو دریافت کرے۔ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |

۱۳۰ ح

۱۳۰ ح

## حاضرات

اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہو یا کسی عمل کا حال معلوم کرنا ہو تو اس نقش کو لکھ کر مٹی کے چراغ میں جو بالکل نیا ہو تیل سرسوں ڈال کر اور اس تعویذ کو روئی میں لپیٹ کر بتی بنا کر جلائے اور ۱۰ سالہ لڑکا یا لڑکی جو کہ حسین ہو اس کو سامنے بٹھائے اور اسے کہہ دے کہ وہ چراغ کی بتی کو بغور دیکھتا رہے

اگر اسے کچھ نظر آئے تو اس سے جو کچھ دریافت کرنا ہو دریافت کرے۔

یکتانوس فاضلشاہ محمد شاہ میمون زنگی بکتانوس فاضلشاہ محمد شاہ میمون زنگی العجل العجل العجل السّاعتہ الوحا الوحا بحقِ سُلیمَان بِن داوٗد عَلیہِ السّلام فلاں بن یا فلاں بنت فلاں۔ ہر کس کہ دزد باشد فلاں چیز بردہ است دریں فتیلہ حاضر شود۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸/ ۱۹ | ۱۱/ ۲۲ | ۱۴/ ۲۵ | ۱/ ۱۲ |
| ۱۳/ ۲۴ | ۲/ ۱۳ | ۷/ ۱۸ | ۱۲/ ۲۳ |
| ۳/ ۱۴ | ۱۶/ ۲۷ | ۹/ ۲۰ | ۶/ ۱۷ |
| ۱۰/ ۲۱ | ۵/ ۱۶ | ۴/ ۱۵ | ۱۵/ ۲۶ |

اس حاضرات کا عامل بننے کے لئے محرم کی پہلی تاریخ سے محرم کی گیارہ تاریخ تک 41 مرتبہ روزانہ پڑھنا ہے۔ پڑھنے کا ایک وقت مقرر کر لیں۔ گیارہ روز بعد عامل بن جائیں گے جب بھی ضرورت پڑے ایک شیشے کا گلاس یا پیالہ سامنے رکھ کر پڑھیں یا معمول کو بٹھا کر دکھائیں تو جو بھی مقصد ہو گا۔ پانی میں نظر آئے گا۔ جیسا کہ عموماً حاضرات کی سیاہی میں نظر آتا ہے۔ عمل پڑھنے سے پہلے معمول کو عمل کا موکل نظر آئے گا اس کے ذریعے سلطان الارواح سے ملیں اور معلومات حاصل کریں۔ عزیمت یہ ہے۔

بِخَفیہ لُطفُ اللّٰہ بِلَطِیفُ سُینَنِ اللّٰہ بِحَبلِ سترِ اللّٰہِ رَخُلتُ فِی کَنَفِ اللّٰہِ وَتَشفعتَ بِرَسُولِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَسَلَّمَ بِدَ اوَمرِ مُلکِ اللّٰہِ وَبِرَسُول اللّٰہِ بِلا حَولَ وَلا قُوَّتہ اِلّا بِاللّٰہِ العَلِیِّ العَظِیمِ یاھُوَ یاھُوَ یاھُوَ اَحیَاشُ اَحیَاشُ حَجَبتُ نَفسِی بِحِجَابِ اللّٰہِ مَن اَعطَا ھَابَایَۃِ اللّٰہِ بَایَۃٍ بَیِّنَتٍ بِحَقِّ مَن یُحیِی العِظَامِ وَھِیَ رَمِیمٌ جِبرَائِیل عَن یَمِینِی وَاِسرَافِیلُ عَن یَسَارِی وَسَیِّدِ نَا مُحَمَّد رَسُولُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَسَلَّم اِمَامِی وَعَصَا مُوسیٰ بِیَدِی فَمَن رَآنِی ھَابَنِی وَخَاتَمُ سُلَیمَان عَلٰی لِسَانِی فَمَن تَکَلَّمتُ اِلَیہِ قَضَا حَاجَتِی وَنُورِ یُوسُفَ عَلٰی وَجھِی فَمَن رَآنِی یُحِبُّنِی وَاللّٰہُ یُحِیطُ بِحَولِ المُستَعَان عَلٰی اَعرَائِی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ العَلِی



الکَبِیرِ المُتَعَالِی وَلَا حَولَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ العَلِیِّ العَظِیمِ اَللّٰھُمَّ صَلِّی وَسَلِّم عَلٰی رَسُولِکَ سَیِّدِنَا وَمَولٰینَا مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرحمتہ وَکَاشِفُ النِّعمَۃِ وَشَفِیعُ الامتہ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصحَابِہٖ وَبَارِک وَسَلِّم۔

☆

## برائے گمشدہ

جو شخص کہیں چلا جائے یا کہیں گم ہو جائے اور باوجود بسیار تلاش کے اس کا پتہ نہ ملے تو یہ الفاظ کسی کاغذ پر لکھ کر کسی پتھر کے نیچے رکھے انشاء اللہ یا تو گمشدہ واپس آجائے گا۔ جس وقت پتہ مل جائے یا آجائے تو اس پتھر کے برابر شکر یا مٹھائی وزن کر کے اس پر خواجہ شیخ فرید شکر گنج کا ختم پڑھوا کر غربا کو تقسیم کر دے یا شربت بنا کر پلا دے الٰہی بحق شیخ فرید شکر گنج فلاں بن فلاں را حاضر کن۔

نوٹ:۔ جس جس جگہ فلاں بن فلاں لکھا گیا ہے یا فلاں بنت فلاں درج ہے تو اس سے مطلب یہ ہے کہ مریض یا جس شخص کے لئے تعویذ لکھا جائے اس کا نام اور اس کے باپ کا نام لکھا جائے۔ یہ بات یاد رکھیں۔

## حاضرات

اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہو یا چوری ہو گئی یا کسی امر کا حال معلوم کرنا ہو تو ذیل کا نقش ایک بڑے کاغذ پر لکھیں۔ سولویں خانے میں جہاں ہم نے سیاہی کا داغ لگا دیا ہے سیاہی بھر کر تھوڑا سا عطر لگائیں اور ایک نابالغ کو تعویذ دے کر اس سے کہو کہ وہ سولویں خانے پر نظر رکھے اور جس شخص کی شکل اس میں نظر آئے گی وہی چور ہو گا۔ بچے کو وہ شکل نظر آجائے گی۔ اس سے دریافت کر لیں یہ شخص کون ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۲ | ۲۴۵ | ۲۴۸ | ۲۳۵ |
| ۲۴۷ | ۲۳۶ | ۲۴۱ | ۲۴۶ |
| ۲۳۷ | ۲۵۰ | ۲۴۳ | ۲۴۰ |
| ۲۴۴ | ۲۳۹ | ۲۳۸ | ۲۴۹ |

## برائے گریختہ

یہ تعویذ بارہا کا آزمودہ اور مجرب ہے خواہ کتنے ہی برس کسی آدمی کو گم ہوئے گزر گئے ہوں۔ وہ واپس آجائے گا یا پتہ مل جائے گا۔ اور اگر خدانخواستہ گم شدہ شخص فوت ہو گیا ہے۔ تو بھی اس کی موت کی اطلاع آجائے گی۔ اس تعویذ کو چرخہ سے باندھ دیا جائے اور اس کے ساتھ پھیر الٹی طرف روزانہ دیا کریں انشاء اللہ ایک ہفتہ کے اندر اندر پتہ مل جائیگا نقش مبارک یہ ہے۔




## حاضرات

اس عمل پر جتنا بھی ناز کیا جائے کم ہے۔ یہ عمل گویا ہتھیلی پر خزانہ ہے اور سات اقلیم کے جنات کے بادشاہوں پر حکمران ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ اتوار کے دن تھوڑی سی جو لے کر زرد چوب سے زرد کریں اور سورج مکھی کے پودے کے نیچے رکھ دے اور کہے کہ آج میں تجھے دعوت دیتا ہوں کل لے جاؤں گا۔ پس اگلے دن قبل از طلوع آفتاب اس سورج مکھی کے پتے توڑ لائے لیکن جاتے وقت آتے وقت اور پتے توڑتے وقت کوئی ٹوکے نہیں اور نہ ہی بولے اپنی جگہ پر واپس آکر ان پتوں کا عرق نکالے اور اس عرق میں روئی بھگو کر اور خشک کرے سیاہ تل کا روغن کسی نئے چراغ میں ڈال کر اس روئی کی بتی بنا کر روشن کرے اور ایک نئے پیالے کو اوپر رکھ



کر اس کا کاجل نکالے اور احتیاط سے بند کر دے پھر کوئی خوشبودار تیل لے کر اس پر ایک سو اکیس (121) بار یہ عزیمت پڑھ کر دم کرے اور تیل کو محفوظ رکھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

**اَللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ رَبَّ الْمَلَائِکَتِہِ الْمُقَرَّبِیْنَ اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ یَا رَقْتَمَائِیْلُ سَامِعًا مُطِیْعًا بِحَقِّ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ بِرَبِّ الْمَلَائِکَتِہِ الْمُقَرَّبِیْنَ۔**

جب حاضرات کی ضرورت ہو اس سیاہی کو طفل نابالغ کی ہتھیلی میں رات کے وقت ملے اور اس پر عطر یا تیل کو بھی لگائے تاکہ چمک پیدا ہو۔ اب عزیمت پڑھے حاضری ہتھیلی پر ہوگی جو چاہے دریافت کرے۔ صحیح خبریں ملیں گی۔ اور حالات کا علم ہوگا۔

## حاضرات کی روحانی سیاہی!

اس سیاہی کے روحانی اثر سے کوسوں دور کی خبر ایک سیکنڈ میں دریافت کر سکتے ہیں۔ مرے ہوئے عزیزوں سے ملاقات کر سکتے ہیں۔ ہر مرض کی تشخیص اور اس کا علاج، گم شدہ اشیاء اور چور کی تلاش اسی ایک سیاہی کے ذریعہ ہو سکے گی۔ ہر مذہب و ملت کا آدمی اس سے فائدہ حاصل کر سکتا ہے۔ سیاہی تیار کر کے فروخت بھی کی جا سکتی ہے۔ خریدار بھی عامل کی طرح کام لے سکتا ہے۔
ہینگ بقدر دانہ مکئی' گوگل بقدر دانہ مکئی' سیندور ایک رتی' مٹی کا تیل ایک بوند' کاجل تیل سرسوں حسب ضرورت۔ تمام اشیاء کو خوب کھرل کر کے شیشی میں رکھیں۔ وضو کر کے پاک جگہ پر اول درود شریف گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ بعد آیت کریمہ۔

**لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

ایک ٹانگ پر کھڑا ہو کر سات بار دم کرے پڑھتے وقت منہ مغرب کی جانب ہو۔ جب بھی ضرورت درپیش ہو تو شیشی کھولتے وقت آیت کریمہ پڑھ کر دم کر لیا کریں۔
یہ حاضرات 8 سے 14 سال تک کی عمر کے لڑکے اور 14 سے 20 سال تک لڑکیاں بخوبی دیکھ سکتی ہیں۔
معمول کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر لگا کر اسے غور سے دیکھنے کی تاکید کریں۔ کچھ عرصہ کے

بعد ایک دروازہ نظر آئے گا۔ جب معمول کہے کہ دروازہ نظر آگیا ہے یا اس سے پوچھ لیں کہ دروازہ نظر آیا ہے یا نہیں۔ جب دروازہ نظر آجائے تو معمول سے کہیں کہ وہ دروازہ کھولنے کے لئے حکم دے چنانچہ معمول کہے کہ دروازہ کھول دو۔ جب دروازہ کھل جائے تو معمول سے کہلوائیں کہ خاکروب کو حکم دے کہ وہ حاضر ہو اور جھاڑو دے جگہ صاف کرے معمول کے کہتے ہی خاکروب حاضر ہو گا۔ اور جھاڑو سے صفائی کر کے چلا جائے گا۔ جب وہ چلا جائے۔ اسی طرح بہشتی کو بلائیں اور پانی چھڑکنے کے لئے حکم دیں۔ اس کے بعد اسی طرح دریاں بچھوائیں اور اس پر تخت شاہی اور کرسیاں قرینے سے رکھوانے کے لئے کہیں۔ جب تمام انتظامات ہو جائیں تو شاہ جنات بمعہ امراء و وزراء بلوا کر بعد سلام بجالانے کے بادشاہ کو تخت پر بیٹھنے اور امراء کو کرسیوں پر بیٹھنے کو کہیں۔ اب اس دربار شاہی کے ذریعے ہر سوال کا جواب مل سکے گا۔ اگر معمول ان پڑھ ہے تو جواب اشارہ سے حاصل کریں۔ اور اگر معمول پڑھا ہوا ہے تو اس کے ذریعہ بادشاہ سے کہیں کہ ہمیں چند سوالات کا جواب حاصل کرنا ہے برائے مہربانی لکھنے کے لئے بلیک بورڈ مہیا کر دیجئے۔ فوراً خادم بورڈ مہیا کر دیں گے۔

آپ اس سیاہی کے ذریعہ ہر مرض کی تشخیص اور اس کا علاج معلوم کر سکتے ہیں۔

بادشاہ سے سوال کریں اور جواب بورڈ پر لکھوائیں۔ معمول پڑھ کر بتادے گا۔ ہر روح کو بلا کر بھی جواب لیا جاسکتا ہے۔ جب سب کام ہو چکیں تو بادشاہ کو رخصت کر دیں اور عمل ختم کر دیں۔

نوٹ:۔ آسمان پر ابر کی صورت میں نیز زوال کے وقت عمل نہ کریں کچھ نظر نہ آئے گا۔



## حاضرات آبی کا نایاب عمل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا وَاحِدُ یَا فَرْدُ یَا صَمَدُ یَا مَنْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدً اَسْئَلُکَ الْعِظَامِ وَاَنْبِیَائِکَ الْکِرَامِ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ الرُّوْحَانِیُّوْنَ عَبْدُکَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ عَبْدُکَ عَبْدُالصَّمَدِ وَعَبْدُکَ عَبْدُالْوَاحِدِ یَکُوْنُوْنَ لِمَا عَوْنًا عَلٰی قَضَاءِ حَوَائِجِی الْعَجَلُ الْوَحَا السَّاعَةَ اِنَّهٗ مِنْ سُلَیْمَانَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ



الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ۔

### طریقہ زکوٰۃ

سب سے پہلے اس عبارت مبارکہ کو اچھی طرح حفظ کر لیں پھر اس کے بعد پہلی تاریخ ماہ رمضان میں گیارہ دن تک روزانہ اکتالیس مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

کسی بھی شیشے کے برتن یا گلاس میں پانی ڈال کر پانی میں دیکھ کر عمل پڑھیں اس کے بعد آپ اس عمل کے عامل بن جائیں گے۔ جب بھی کسی مسئلہ کے بارے میں معلوم کرنا ہو۔ مثلاً چوری' گمشدہ شخص کا معلوم کرنا ہو' بیماری یا سحر' کسی کا حال پوچھنا' ریس وسٹہ کا نمبر معلوم کرنا' انعامی بانڈز' امتحان کے نتائج معلوم کرنا۔

مختصر یہ کہ تمام حالات کا علم عامل کو پانی میں نظر آئے گا۔

جب کبھی بھی ضرورت پیش آئے عامل ایک گلاس پانی لے اور عمل کو صرف تین بار پڑھے تمام احوال پانی میں نظر آئے گا۔ نہ بچے کی محتاجی نہ کسی بچی کی۔ میری نظر میں حاضرات آبی کا اس سے بہتر اور نایاب عمل آج تک کہیں نہیں ملا۔ عمل کیا ہے ایک غیبی خزانہ ہے جو بھی اس عمل کو کریگا دامن موتیوں سے بھرلے گا۔

### ضروری نوٹ

دوران عمل پرہیز جلالی و جمالی لازمی ہے ورنہ حاضرات نہ کھلے گی۔ اس کے علاوہ عامل بننے کے بعد روزانہ طاق عدد میں عمل پڑھنا لازمی ہے تاکہ عمل قابو میں رہے ورنہ عمل ضائع ہو جائے گا۔ یہ عمل احقر کا خود کا ر آزمودہ ہے۔

☆

## عمل حاضرات یک روزہ

ذیل عمل میں صرف ایک دن شب جمعرات یا شب جمعہ کو سات عدد سیاہ کنکریاں جو سڑک بنانے والی جگہ پر عموماً مل جاتی ہیں۔ بعد نماز عشاء ہر کنکری پر سات مرتبہ درج ذیل منتر پڑھیں اور پھر

ان کنکریوں کو کسی مسجد کی چھت پر پھینک دیں۔ دس بارہ سال تک کے بچے کو بٹھا کر انگوٹھے پر سیاہی لگائیں اور مندرجہ ذیل منتر چند بار پڑھ کر بچے پر پھونک ماریں اور اسے ملازم کی حاضری کا پوچھیں۔ ملازم حاضر ہونے پر صفائی اور چھڑکاؤ دری میز کرسیاں وغیرہ کا کہیں۔ بادشاہ حاضر ہوگا جو کہ شاہ بلکانوش کے لشکروں میں سے ایک سردار ہے جواب دے گا۔ یہ عمل چور کو حاضر کرنے اور چور.. کھانے کے لئے لاجواب عمل ہے۔ منتر درج ذیل ہے

منتر کون کنکن رتبھا ر بھار بھو پر بھا چھی بھری لال پردھا واہ ر۔ بھا بھاگ جلد ہو بھاگ جلد ہو بھاگ جلد ہو۔

اگر اس عمل سے مکمل لطف لینا ہو تو اول ماہ جمعرات سے اکیس دن تک پانچ عدد پر اٹھے ہر روز بوقت پڑھنے کے ساتھ رکھیں اور بعد اختتام درود فاتحہ پڑھ کر سردار لشکر شاہ بلکانوش کو نیاز پیش کرتے رہیں تو سردار سے بوقت حاضری ہر سوال کا جواب تسلی بخش ملے گا۔ گویا یہ عمل حاضرات سے عمل ہمزاد بن جائے گا۔ کنکریاں ہر صورت مسجد کی چھت پر پھینکنے سے رجعت سے مکمل حفاظت رہتی ہے۔

☆

## حاضرات سکندر شاہ

پہلے جگہ کو پاک مٹی سے لیپ کر اس پر سفید چادر بچھائیں۔ لیپ والی جگہ تقریباً تین گز ہو۔ اب اس چادر پر دس بارہ سال کے لڑکے یا لڑکی کو بٹھائیں۔ خوشبو یا اگر بتی سلگائیں۔ ایک گلاب کے پھولوں کا ہار اس کے گلے میں پہنائیں۔ پھر سات مرتبہ درود پاک اور سات مرتبہ یا تنکافیل یا اسرافیل پڑھ کر مندرجہ ذیل نقش بچے کو دے کر کہیں کہ سیاہی والی جگہ کو بغور دیکھے اور عامل یہ عزیمت دو تین بار پڑھ کر بچے پر پھونکے۔ حاضری فی الفور کھل جائے گی اور ہر سوال کا جواب تسلی بخش ملے گا۔ عزیمت یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الۡجِنِّ وَالۡاِنۡسِ وَبِاَسۡمَائِکَ الۡحُسۡنٰی عَزَمۡتُ عَلَیۡکُمۡ یَا مَعۡشَرَ الۡجِنِّ وَالۡاِنۡسِ وَاَصۡحَابِ الۡاَرۡوَاحِ فَتۡحُوۡنَ فَتۡحُوۡنَ حَبِیۡبِکَ حَبِیۡبِکَ اَلۡمِیۡمِ اَلۡمِیۡمِ صَفۡکًا صَفۡکًا اَلۡسًا اَلۡسًا بَلۡسًا بَلۡسًا**



**تَلۡسًا تَلۡسًا سَوۡرًا کَہۡلًا کَہۡلًا مَہۡلًا مَہۡلًا سَہۡلًا سَہۡلًا حَاضِرۡ اَحَاضِرۡ سَخۡیًا سَخۡیًا شَدۡ یَاشَدۡ یَابِحَقِّ خَاتَمِ سُلَیۡمَانَ بۡنِ دَاوٗدَ عَلَیۡہِ السَّلَامُ اُحۡضُرُوۡ بِاَصۡحَابِ الۡجِنِّ وَالۡاِنۡسِ وَالشَّیَاطِیۡنِ وَاُحۡضُرُوۡ مِنۡ جَانِبِ الۡمَشَارِقِ وَالۡمَغَارِبِ وَمِنَ الۡجَانِبِ الۡجُنُوۡ الۡجُنُوۡبِیۡ وَالشِّمَالِ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ بِتَعَالٰی شَاہ سکندر شاہ حاضر شو حاضر شو اجب یا اقہیائیل**

نقش جو بچے کو دیکھنے کے لئے دیا جائے گا حسب ذیل ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۵۲۴ | ۹۵۲۷ | ۹۵۳۱ | ۹۵۱۷ |
| ۹۵۳۰ | ۹۵۱۸ | ۹۵۲۳ | ۹۵۲۸ |
| ۹۵۱۹ | ۹۵۳۳ | ۹۵۲۵ | ۹۵۲۲ |
| ۹۵۲۶ | ۹۵۲۱ | ۹۵۲۰ | ۹۵۳۲ |

☆

## حاضرات کی انگوٹھی

روغن گنجد میں گندم کا صاف آٹا ملا کر خشک کر کے انگوٹھی میں نگینہ کی جگہ لگا دیں اور اوپر شیشہ رکھ کر دبا دیں بس انگوٹھی تیار رہے۔ دس بارہ سال کے بچے کے ہاتھ میں دے کر مندرجہ ذیل عبارت تین بار پڑھ کر دم کریں۔ حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ جس سے آپ ہر قسم کے سوال و جواب پوچھ سکتے ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

**مَنزَلَ بِہِ الرُّوۡحُ الۡاَرۡضُ عَلٰی قَلۡبِکَ لِتَکُوۡنَ مِنَ الۡمُنۡذِرِیۡنَ بِلِسَانٍ عَرَبِیٍّ مُّبِیۡنٌ یَاحَیُّ یَاقَیُّوۡمُ لَاحَیَّ فِیۡ وَنَعۡتِہٖ مُلۡکٌ وَبِفَاحِیَہٖ وَیَاحَیُّ۔**

## عمل حاضرات

دس بارہ سال کے بچے کے ناخن پر سیاہی لگا کر بچے کو دیکھنے کا حکم کریں۔ دو تین مرتبہ مندرجہ ذیل

عمل کو تلاوت کر کے بچے پر پھونکیں تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ ہر قسم کے سوال کا جواب معلوم کر سکتے ہیں۔ عمل یہ ہے۔

**عزمت علیکم یا معشر الروحانیہ ان تنزل بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ بحق سلیمان بن داود علیہ السلام و بحق کھیعص و بحق حمعسق و بحق یسین و بحق فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم و بحق یاحی یا قیوم رحمتک یا ارحم الراحمین○**

☆

## حاضرات آیت الکرسی

مندرجہ ذیل عمل قضاء حاجت کے لئے ہے اور اس میں حاضرات بھی ہوتی ہے۔ کسی قسم کا کوئی خوف و خطرہ نہیں ہے۔ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھ کر صرف دودھ چاول سے افطار کریں اور کچھ نہ کھائیں۔ عشاء کی نماز کے بعد آیت الکرسی ان الفاظ کے ساتھ 313 مرتبہ پڑھیں۔ یعنی جب ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ چکیں۔ تب ان الفاظ کو ایک مرتبہ دہرائیں۔ الفاظ یہ ہیں۔

**بسریاخ کشمیھلخ شلخمتہ طلخ احضرو بارک اللہ فیکم و علیکم وافعلو اکنا وکنا**

(کذا و کذا کی جگہ اپنے مقصد کا نام لیجئے) مگر مقصد عربی زبان میں ادا کیا جائے۔ کسی عربی دان عالم سے اس کی عربی بنوائی جائے۔ اس عمل کے خاتمہ پر موکل سبز پرندوں کی شکل میں حاضر ہوں گے جن کے بازو ایک دوسرے سے پیوستہ ہوں گے۔ جس وقت وہ حاضر ہو جائیں تو یہ الفاظ کہے جائیں۔

**انصر فوا الی ما امرتکم بہ انصر فوا ماجورین بارک اللہ فیکم وجزاکم عنا خیرا○**

یہ الفاظ کہنے سے چاروں موکل واپس ہو جائیں گے اور آپ کا کام ہو جائے گا۔ ان موکلان کا حاضر ہو جانا ہی آپ کی کامیابی کی دلیل ہے ناجائز کوئی کام نہ کیجئے ورنہ نقصان پہنچے گا۔ آیت الکرسی قرآن مجید میں تیسرے پارے کی تیسری آیت سے شروع ہو کر العظیم پر ختم ہوتی ہے۔

☆



## چور کا نام 'سٹہ' لاٹری 'انعامی بانڈ

منڈی تیزی معلوم کرنے کا حیرت انگیز عمل جس کی دنیا بھر میں دھوم ہے۔

ایک کونڈا یا طاس لائے اور کورے چراغ میں اس نقش کو لکھے اور فتیلہ بنا کر جلائے کوری روئی اور کونڈی میں پانی بھر کر روبرو رکھے اور کسی نابالغ لڑکی کو سرخ کپڑے پہنا کر بٹھائے اور پھول گلاب پر اس عزیمت کو سات مرتبہ پڑھ کر لڑکی کو دے دے اور کہے کہ پھول سونگھے۔ جب سونگھ چکے تو لڑکی سے کہو کہ یہ چراغ جل رہا ہے اسے اچھی طرح دیکھو (اور روبرو مریض کو بٹھائے اگر آسیب دور کرنا ہو ورنہ نہیں) اگر کوئی شخص نظر آتا ہے تو اس سے کہو کہ جھاڑو دے کر جاؤ اور سقہ کو بھیجو تاکہ چھڑکاؤ کرے اور فراش کو کہے کہ فرش بچھائے' اور کرسیاں رکھے۔ بعد میں کہے کہ شہنشاہ جنات سے کہو کہ آپ کرسی پر تشریف رکھیں' اور نوکروں کو حکم دیں کہ کھانا لائیں وہ کھانا لا کر شہنشاہ جنات کے سامنے رکھ دیں گے۔ جب کھانا کھا چکیں تو بادشاہ سے کہیں کہ حضور ہم سٹہ کا نمبر' لاٹری کا ٹکٹ یا انعامی بانڈ نمبر دریافت کرنا چاہتے ہیں یا فلاں مریض بیمار کیوں ہے؟ اسے کیا بیماری ہے؟ اسے کونسا علاج کرنا چاہیے۔

اسی طرح چوری کرنے کی نسبت لڑکی سے کہے کہ چور جس نے چیز چرائی ہے مع اس چیز کے حاضر ہو یا اس کو پکڑائے یا شناخت کرائے اور اس نقش کو لڑکی کے ہاتھ پر لکھ دے اور راستہ' طریقہ یا جو سوال حل مشکلات کے لئے کرنا ہو بادشاہ سے کرے سب امر طے ہو جائیں گے۔

نیاز پوری دی جائے جو کہ درج ذیل بادام' مصری' حلوا' روٹیاں' بکرے کی کلیجی بھنی ہوئی' کورا کپڑا جس پر لڑکی بیٹھے گی۔ عطر لونگ الائچی سپاری لڈو' پھول لوبان مشک وغیرہ تمام اشیا (توشہ) وغیرہ دے کر عمل کرے۔

اگر توشہ نہ دے گا تو حاضرات نہیں کھلے گی لہذا عمل شروع کرنے سے پہلے توشہ ضرور دیں۔ چراغ میں جلانے کا نقش اگلے صفحہ پر ہے۔ اور ہتھیلی کا نقش بھی اگلے صفحہ پر ہے۔

## عزیمت حاضرات

**عزمت علیکم فتح فتح جھنگ جھنگ السمیم السیماء صفیرک صفیرا انسا بلیا بلیا طلبا طلبا سوزدسوزدو کیلا و کیلا بھلا بھلا بھلا نیلا نیلا خاتم سلیمان بن داود علیہ السلام حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔**

(304 بار پڑھیں)

یا جبرائیلؑ ۷۸۶ یا میکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۰۴ | ۵۵۰۷ | ۵۵۱۱ | ۵۴۹۷ |
| ۵۵۱۰ | ۵۴۹۸ | ۵۵۰۳ | ۵۵۰۸ |
| ۵۴۹۹ | ۵۵۱۳ | ۵۵۰۵ | ۵۵۰۲ |
| ۵۵۰۶ | ۵۵۰۱ | ۵۵۰۰ | ۵۵۱۲ |

یا اسرافیلؑ یا عزرائیلؑ

یا جبرائیلؑ
تیل لگا کر دیکھیں
پھول دوسرے ہاتھ میں
یا میکائیلؑ

# عمل حاضرات

دس بارہ سال کے لڑکے یا لڑکی کو مندرجہ ذیل نقش داہنے ہاتھ میں تھمائیں۔ خوشبو یا اگربتی سلگائیں۔ ایک گلاب کے پھولوں کا ہار اس کے گلے میں پہنائیں۔ پھر سات مرتبہ درود پاک اور سات مرتبہ یا تنکافیل یا اسرافیل پڑھ کر نقش بچے کو دے کر کہیں کہ سیاہی والی جگہ کو بغور دیکھیں اور عامل خود یہ عزیمت علی ولی اللہ برابر پڑھتا رہے۔ پانچ منٹ بعد حاضرات کھل جائے گی۔ جس سے آپ ہر قسم کے جائز سوال کے جواب معلوم کر سکتے ہیں۔ ناجائز کام کی اجازت نہیں ورنہ نقصان کے ذمہ دار آپ خود ہوں گے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۵۸ | ۶۱ | ۴۸ |
| ۶۰ | ۴۹ | ۵۴ | ۵۹ |
| ۵۰ | ۶۳ علی ولی اللہ | ۵۶ | ۵۳ |
| ۵۷ | ۵۲ | ۵۱ | ۶۲ |



# حاضرات نادِ علیؓ

## طریقہ

نادِ علی کو نوچندی جمعرات سے پڑھنا شروع کریں۔ ایک سو ایک مرتبہ اکیس دن تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اب آپ نادِ علیؓ کے عامل ہو جائیں گے۔ جب کبھی بھی ضرورت پیش آئے عامل اگربتی سلگائے اور دس یا بارہ سال کے بچے کے دائیں انگوٹھے پر سیاہی سے یا علی مدد لکھے اور بچے کو ناخن میں دیکھنے کا کہے اور خود عامل بچے کی چھنگلی پکڑ کر نادِ علیؓ برابر پڑھتا رہے اور بچے پر گیارہ مرتبہ نادِ علیؓ پڑھ کر پھونکے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ جس سے آپ ہر مسئلے کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہیں مثلاً چوری، گمشدہ شخص کا معلوم کرنا، بیماری یا سحر، امتحان کے نتائج معلوم کرنا غرض ہر وہ کام جو نیکی پر مشتمل ہو۔ ناجائز سے نقصان اٹھائے گا۔ حاضرات کی ابتدا اپنے بچے سے کریں اس کے بعد آپ بڑوں پر بھی کر سکتے ہیں۔ عامل بننے کے بعد روزانہ نادِ علیؓ طاق اعداد میں برابر پڑھتے رہیں تاکہ عمل قابو میں رہے ورنہ ضائع ہو جائیگا یہ عمل احقر کا آزمودہ ہے۔

## یارحیم جمالہ یااحمد یاوکیل

## طریقہ

مندرجہ بالا عزیمت کو نوچندی جمعرات سے شروع کریں اور 1250 مرتبہ اکیس دن تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور جب کبھی ضرورت پڑے تو بچے کے انگوٹھے پر سیاہی لگا کر بچے کو اس پر دیکھنے کا حکم دیں اور مندرجہ بالا عزیمت عامل برابر پڑھتا رہے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا آپ سوال کر سکتے ہیں۔ اس عمل کا فائدہ یہ ہے کہ عامل خود اپنے ہاتھ پر یا مرغی کے انڈے پر بھی کر سکتا ہے سب حالات فلم کی طرح نظر آئیں گے۔

☆

# حاضرات درود تاج

نوچندی جمعرات سے درود تاج کو 170 مرتبہ گیارہ دن تک پڑھیں یہ عمل صحن میں پڑھیں۔ اس کے بعد تین دن عشاء کی نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ اور فجر کی نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھیں۔

اس کے بعد تین مرتبہ درود تاج کا ورد کریں۔ عمل کے دوران حضورؐ اور چاروں خلفاء کا دیدار ہو جاتا ہے اس عمل کو ہتھیلی پر سیاہی لگا کر اس کی طرف دیکھ کر کریں۔ جب حاضرات کھل جائے تو عامل موکل سے کہے کہ کسی ولی اللہ کی قبر یا مزار پر لے جائے اور آپ صاحب قبر سے اپنی مشکلات کا حل پوچھیں۔

## عمل حاضرات

بسم اللہ الرحمن الرحیم ٭

**عزمت علیکم یاشاہ' بکتانوش یا معشر الجن فتحناک فتحناک السا السابلسابلساتلساتلساکھلاکھلاسخیاسخیانبیاشریاشریابحق سلیمان بن داود علیہ السلام○**

یہ عمل بعد از نماز عشاء 3 دن متواتر روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھیں' اس کے بعد سات یوم 100 مرتبہ پڑھیں' یہ عمل حاضرات دوران سفر مجھے ایک ترک باشندہ نے عطا فرمایا تھا۔ اور ساتھ ہی یہ کہا تھا کہ یہ ایک سینے کا راز ہے۔ جسے میں تمہیں بخش رہا ہوں۔ عمل کرنے پر اس کی قدر خوبیاں معلوم ہوں گی۔ عمل کیا تجربہ کی کسوٹی پر پورا اترا۔ میری طرف سے عام اجازت ہے۔

## عمل حاضرات

یہ عمل بعد از نماز عشاء کریں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیمؐ کو 786 مرتبہ بہ نیت حاضرات 21 دن پڑھیں اور ساتھ ہی ستر مرتبہ آیت کریمہ کا ورد کریں۔ 21 دن میں چلہ پورا ہو گا۔ عمل پورا ہونے کے بعد صرف 121 مرتبہ بسم اللہ اور 70 مرتبہ آیت کریمہ پڑھ کر حاضرات کریں۔ حاضرات انڈہ اور ناخن پر بھی کر سکتے ہیں انشاء اللہ ہر جائز مقصد پورا ہو گا۔

## عمل حاضرات

یہ عمل ایک زبردست عامل و کامل کا عطیہ ہے ہر قسم کے مشکل سے مشکل سوالات کے جوابات باآسانی بذریعہ حاضرات حاصل کیے جا سکتے ہیں۔ امتحانات کے پرچے' انعامی بونڈز' ریس' سٹہ غرض ہر وہ مشکل کام جو انسان کے بس سے باہر ہے وہ باآسانی بذریعہ حاضرات معلوم کیا جا سکتا



ہے۔

آیت کریمہ

**یاحی یاقیوم بحق لا الہ اللہ انت سبحنک انی کنت من الظالمین○**

11 مرتبہ 21 دن پڑھیں' حاضرات پہلے 10/12 سال کے بچے پر کر کے دیکھیں بعد میں بڑے پر بھی کی جا سکتی ہے۔ حاضرات آئینہ اور چراغ کی لو پر بھی کر سکتے ہیں۔

نوٹ:۔ اس عمل میں 21 دن پرہیز جلالی و جمالی شرط ہے۔

## عمل حاضرات

تین روزے رکھے مع ریاضت کے پھر یہ اسماء آیت 21 بار ہر فرض نماز کے بعد پڑھے اس عمل کا خادم نیند یا بیداری میں ظاہر ہو گا۔ اور وہ معاہدہ کر کے حلال کے بارے میں کام کرے گا۔ جب بھی حاضرات کرنے کا ارادہ ہو تو یہ خاتم آئینہ کے پیچھے لکھے اور بخور دے کر پھر آئینہ میں دیکھے اور پڑھتا جائے عزیمت 3 بار پڑھے۔

بخور جاوتری عود کا دے۔ عزیمت یہ ہے' **شلش۔ شلش۔ شلوش۔ شلوش۔ شاموس۔ شاموس۔ شاھوش۔ شاھوش۔ شالوش۔ شالوش۔ ھلوش۔ ھلوش۔ سبحان من ھو قادر علی کل شئ اجب یا فقطش با حکیم الجن توکل بخدمتی سریعا بحق من شق۔ سمعک و بصرک و خلقک من نار السموم الوحا العجل الساعتہ۔**

☆

## عمل حاضرات برائے گرفتاری سارق

نابالغ لڑکے یا لڑکی کی دونوں ہتھیلیوں پر تیل میں سیاہی ملا کر مل دیں پھر یہ عزیمت جو یا ماش کے 9 دانوں پر علیحدہ علیحدہ پڑھ کر ایک ایک دانہ اس بچے کو مارے اور بچے سے کہے کہ وہ ہتھیلی پر سیاہی میں نظر جما کر دیکھتا رہے۔ تھوڑی ہی دیر کے بعد ہتھیلی میں چور کی صورت صاف دکھائی دے گی۔ عزیمت یہ ہے۔

**عزمت علیکم فتحون فتحون فتحون۔ حبیبک۔ حبیبک۔ حبیبک شفیعا۔ شفیعا۔ شفیعا۔ عطیشا۔ عطیشا۔ عطیشا۔ سرورا۔ سرورا۔ سروراقد ورا۔ قد ورا۔ قد وراسهلا۔ سهلا۔ سهلا۔ نهلا۔ نهلا۔ نهلا۔ احضر و من جانب المشارق والمغارب بحق سلمان ابن داود علیه السلام۔**

## عمل حاضرات

آدھا پاؤ روغن چنبیلی لیں اس میں ایک تولہ کافور ڈال کر چراغ جلائیں اور سامنے بیٹھ کر جب چراغ جلتا رہے یہ اسم بلا تعداد پڑھتے رہیں۔

ھوالا سامتہ سرنا ھو یا کریم ○۔

اس تیل سے پھلا (کاجل) حاصل کر کے کسی شیشی میں ڈال دیں۔ اور عطر گلاب اس کاجل میں اتنا ڈالیں کہ سیاہی بن جائے 12-10 سال کے بچے کو نہلا دھلا کر اس کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ذرا سی یہ سیاہی لگا دیں۔ اور بچے کو کہیں کہ اس پر ٹکٹکی لگا کر دیکھتا رہے احتیاطاً 5/7 بار ورد مذکور کریں۔ فوراً ہی حاضرات شروع ہو جائے گی۔ ایک روح اس کو نظر آئے گی۔ ہر قسم کے سوالات کے جواب دریافت کریں۔ حتیٰ کہ اس حاضرات سے امتحانوں کے پرچے بھی آسانی سے دیکھے جا سکتے ہیں۔ ماضی حال اور مستقبل کا ہر منظر اس بچے کے سامنے آتا ہے۔ آپ جو بات دریافت کرتے جائیں گے۔ پوری وضاحت سے ٹیلی ویژن چلتا رہے گا۔ مگر آدھ گھنٹے سے زیادہ اس قسم کی حاضرات نہ کریں کیونکہ اس بچے کے ذہن پر اثرات وارد ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ اس لئے کسی ایک ہی لڑکے کو اپنا مستقل معمول نہ بنائیں تاکہ اس بچے کو کوئی عارضہ روحانی نہ ہو جائے۔

## عمل حاضرات

حاضرات کے لئے عموماً یہ نقش مثلث زیادہ کام دیتا ہے کسی قسم کی بھی حاضرات ہو گی کام دے



گی۔

اس نقش سے صرف جمعرات کے دن یا رات کو کام لے سکتے ہیں ' حاضرات بچہ کو معمول بنا کر کریں کہ وہ اس میں دیکھے۔

یا اسرافیلؑ ۷۸۶ یا جبرائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷ | ۲۰ | ۲۵ |
| ۲۲ | ۲۴ | ۲۶ |
| ۲۳ | ۲۸ | ۲۱ |

یا اسمائیلؑ بحق یا باسط یا میکائیلؑ

## عمل حاضرات

**یا جبرائیل۔ یا میکائیل یا اسرافیل یا تنکافیل ازرو شکرو کل موجودات۔ حاضر شو حاضر شو بحق یا بدوح۔ یا بدوح یا بدوح**

طریق سرور ویہ۔ درمیان مغرب و عشاء ایک سو اکیس بار پڑھے' ایک ہفتہ دوسرے ہفتہ میں 21 بار پڑھے' تیسرے ہفتہ میں ۱۱ بار پڑھے' چوتھے ہفتہ ایک بار۔ اس طرح جب چار ہفتہ پورے ہو جائیں تو فاتحہ اللہ پاک کو پیش کرے۔ جب حاضرات کی ضرورت ہو تو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اس کے بیچ میں ایک سیاہ نقطہ بنادے اس نقطہ پر تھوڑا سا تیل لگا کر نابالغ بچے کے ہاتھ میں دے کر عزیمت صدر پڑھ کر سر پر پھونکے اور دریافت کرے کہ کیا نظر آتا ہے اسی طرح عزیمت پڑھتا جائے۔ اور دریافت کرتا جائے ہر لفظ کے ساتھ اس طرح پر اسماء پڑھتے جائیں۔ یا جبرائیل اللہ۔ یا میکائیل قیوم یا اسرافیل حی یا تنکافیل قیوم ازرو شکرو بحق خواجہ بزرگ کل موجودات حاضر شو بحق یا بدوح بحق یا بدوح۔ ہر حاجت کے لئے پڑھنا منظور ہو تو کوئی اوقات پنجگانہ سے ایک ہفتہ 21 بار یومیہ پڑھے۔ اور حاضر شو پڑھتے وقت اپنے مقصود کا تصور رکھے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

# عمل حاضرات

اگر کوئی شخص چاہے کہ حاضرات کرے تو اس کو چاہیے کہ ارادہ سے قبل تین دن روزہ رکھے اور ترک حیوانات کرے۔ اور چوتھے دن پاکیزہ مکان میں بیٹھے اور سفید لباس زیب تن کرے اور اس مقام و مکان کو معطر کرے اور ناپاک غیر طاہر اس مجلس میں داخل نہ ہو اور بچہ مذکر یا مونث کو پاک لباس پہنائے اور کرسی پر بٹھادے اور دھونی دے اور مندرجہ اسم کے عدد حاصل کرے اور ان اعداد سے مربع پر کرے۔ طریقہ معینہ سے اور اس مربع کے خطوط اور اعداد سونے کے پانی سے لکھے اور وہ بچہ اس مربع میں دیکھتا رہے تو جو شخص حاضرات کر رہا ہے وہ اس کو پڑھتا رہے اور کچھ بچے کو اس میں نظر آئے اس سے پوچھتا رہے اور جو مطلب بھی رکھتا ہو' وہ اس بچے سے کہے اور وہ ان سے عرض کرے جو نظر آرہے ہوں' اور ان سے جواب حاصل کرے' جب مطلب تمام ہو جائے تو ان کو تکلیف نہ دے بلکہ پڑھنا بند کردے وہ چلے جائیں گے اور اگر کوئی شدید مصیبت میں مبتلا ہو جس کا تدارک نہ ہوتا ہو تو وہ بھی اسی عبارت کو لکھے کہ برطرف ہو جائے۔ فلاں مصیبت فلاں ابن فلاں سے وہ اسم یہ ہے ( حیطیفورش ) روز یکشنبہ یا چہار شنبہ ان حروف کے مجموعہ کے اعداد لے کر مربع تیار کرے اور اس مربع کو مریض اپنے گلے میں ڈال لے' انشاء اللہ اس مربع کی برکت سے شفاء پائے گا۔

(اسم مربع' حاضرات اسم مبارک حیطیفورش)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۵ | ۱۵۸ | ۱۶۲ | ۱۴۸ |
| ۱۶۱ | ۱۴۹ | ۱۵۴ | ۱۵۹ |
| ۱۵۰ | ۱۶۴ | ۱۵۶ | ۱۵۳ |
| ۱۵۷ | ۱۵۲ | ۱۵۱ | ۱۶۳ |

# عمل حاضرات

**عزمت علیکم یا محشر الجن والانس والارواح بحق حضرت سلیمان بن داود علیه السلام احضر و احضر و احضر و یا قوم حاضرات حاضر شو بحق یا حیی یا قیوم برحمتک یا ارحم الراحمین۔**



سب سے پہلے درود ابراہیمی 3 مرتبہ اور مندرجہ بالا عزیمت 3 بار پڑھ کر عامل خود سلام کرے۔ حاضرات معمول پر ایک یا ڈیڑھ منٹ کے اندر شروع ہو جاتی ہے حاضرات انگوٹھے آئینہ اور پیالہ میں بھی کی جاسکتی ہے۔ یہ حاضرات ہر قسم کے مشکل سے مشکل سوالات کے جوابات حاصل کرنے میں اپنی مثال آپ ہے لیکن ایک بات واضح کردوں معمول اس بچے سے جس پر حاضرات کی جائے اس بچے سے کسی جادوگر یا جن کے بارے میں ہرگز ہرگز نہ پوچھا جائے۔ ورنہ بچہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ کفن باندھنا پڑے گا۔

# عمل حاضرات

اس عمل کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ عمل کیا تجربہ کی کسوٹی پر اعتقاد سے بھی زیادہ بڑھ کر نکلا۔

مندرجہ ذیل نقش آتشی چال سے پر کرکے بچے کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے میں پکڑا دیں۔

جبرائیلؑ ۷۸۶

اسرافیلؑ (left) — میکائیلؑ (right)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۰ | ۲۱۴ | ۲۱۷ | ۲۰۳ |
| ۲۱۶ | ۲۰۴ | ۲۰۹ | ۲۱۵ |
| ۲۰۵ | ۲۱۹ | ۲۱۲ | ۲۰۸ |
| ۲۱۳ | ۲۰۷ | ۲۰۶ | ۲۱۸ |

عزرائیلؑ

ایک پاؤ یا آدھا پاؤ خالص تلی کا تیل لے کر چراغ بنائیں اور اس تیل کا پھلا (کاجل) حاصل کرکے کسی ڈبیہ میں ڈال دیں۔ اور عطر گلاب یا حنس اس کاجل میں اتنا ڈالیں کہ سیاہی بن جائے۔ 12-10 سال کے بچے کو نہلا دھلا کر اس کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ذرا سی یہ سیاہی لگادیں اور بچے کو کہیں کہ اس پر ٹکٹکی لگا کر دیکھتا رہے اور آپ احتیاطاً 7/5 بار یہ اسم ورد کریں۔ حریا رام اللہ ظاہر ہے ایک یا ڈیڑھ منٹ بعد فوراً حاضرات شروع ہو جائے گی اس حاضرات سے ہر قسم کے سوالات کے جوابات دریافت کریں۔ روزانہ سٹہ کا نمبر ریس کے متعلق تمام حالات معلوم کریں۔ بیماری' غائب اور تمام مشکل سوالات کے جوابات با آسانی معلوم کریں۔

# تسخیر ہنومان

وضاحت عمل:۔ دیوالی یا دسہرہ کی راتیں بیر یا مسان یا ہنومان وغیرہ کو جگانے اور ان کو قبضہ میں لانے کے لئے موثر ہوتی ہیں۔ جادوگران کی دعوت کرتے اور بلاتے ہیں پھر سال بھر ان سے کام لیتے ہیں۔ بحالت مجبوری اس کے علاوہ بھی اور دوسرے ایام میں عمل کر سکتے ہیں۔

شنگرف پسی ہوئی سے پاک زمین پر چوکا دیں۔ یعنی اپنے چاروں طرف لکیر لگائیں اس چوکے میں بیٹھ کر خوشبو سلگائیں اور پیشانی پر ایک ٹیکہ لگالیں۔ چند چھوٹی الائچیاں اور لونگ اپنے پاس رکھیں۔ اپنے بدن اور کپڑوں کو پاک و صاف رکھیں پھر اس منتر کو ایک بیٹھک میں پانچ ہزار مرتبہ پڑھیں۔ جو یہ ہے۔

"واہے ہنومان کی صورت حاضر شو بحق رام چندر جی مہاراج"

اسے رات کے بارہ بجے کے بعد پڑھیں۔ جس مکان میں پڑھیں۔ وہ ہر چیز سے خالی ہو۔ پاک و صاف ہو وہاں کوئی دوسرا شخص نہ آئے۔ خیالات میں یکسوئی رکھیں۔ عمل چالیس دن کا ہے۔ اکیس دن کے بعد بہت سی اشکال ظاہر ہو کر سامنے آجاتی ہیں۔ لیکن یہ سب عارضی ہوتی ہیں۔ عامل کو گھبرانا نہیں چاہیے۔ بلکہ دلیرانہ طور پر اس عمل کو پورا کرنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ بعض اوقات عامل خوف کھا کر دیوانہ ہو جاتا ہے اس لئے کہ 21 دن بعد کبھی کوئی سر کٹا ہوا زمین پر آپڑتا ہے۔ کبھی کوئی خوفناک صورت آجاتی ہے لیکن خوف نہ کھائیں۔ حصار کے اندر کوئی بھی چیز نہ آئے گی۔ کوئی چیز بھی عامل کا کچھ نہیں بگاڑ سکتی۔ جب چلہ پورا ہو جاتا ہے تو ایک تخت اترتا ہوا نظر آتا ہے جس پر ہنومان بیٹھے نظر آتے ہیں۔ تھوڑی ہی دیر میں تخت زمین پر آکر ٹھہر جاتا ہے۔ تو ہنومان جی سوال کرتے ہیں۔

"اے عامل ہمیں کس لئے بلایا ہے" جس بات کا حکم کرنا ہے کریں۔ اب عامل کو چاہیے۔ کہ وہ مقصد دل بتادے مثلاً روزینہ مقرر کرانا۔ دور دراز کی اشیاء طلب کرنا۔ ریس وسٹہ معلوم کرنا بتا دے۔ جب اقرار ہو چکے تو کسی شخص سے ذکر نہ کرے۔ غرض جو مقصد ہو بتادینے سے حرج واقع ہوگا۔ روزینہ بھی بند ہوگا۔ اور عجیب قسم کی مشکلات گھیر لیں گی۔

☆



# تسخیر جمیلہ پری

وضاحت عمل:۔ نوچندی جمعرات کے دن روزہ رکھ کر شام کے وقت کھیر کھائے اور پھر رات کے وقت یعنی بارہ بجے کے بعد مقام تنہائی میں خوشبویات سلگائے۔ شنگرف پیس کر سرخ گول دائرہ کھینچے۔ اس میں چار الائچی خورد۔ آٹھ لونگ آٹھ سپاری۔ اور کورا چراغ گھی کا جلا کر خوشبویات اور مٹھائی اس گول لکیر یعنی حلقہ میں رکھ دے۔ پڑھتے وقت لال کپڑے پہنے۔ باطہارت رہے پڑھنے سے پہلے حصار کھینچ لے۔ روزانہ پانچ ہزار مرتبہ سات دن تک ذیل کے منتر کو پڑھے۔ سات دن میں تسخیر ہوگی۔

منتر:۔ "حب کا تار اتوار سے سوایا"

☆

# تسخیر بیر شہزادہ

وضاحت عمل:۔ شہزادہ تینوں نام کی لاجاں۔ کاہنوں دھیانی من کی چل۔ جیدوں دھیانی نسوں من کی چل۔ دھیاں دھیانی توں من کی چل۔ بالے بالو کو من کی چل۔ شور کھڑے کو من کے چل۔ پیر وھڑیاں والے کو من کے چل۔ چلے منتر باچھا دیکھاں بیر شہزادے تیرے عمل کا تماشا۔

## ترکیب

اول روز تیل کا حلوا ایک سیر پکا کر بچوں کو تقسیم کرے۔ پھول اور لونگ بتاشے چراغ گھی سب چیزوں کو روبرو رکھ کر سیندور کا ٹیکہ لگا کر علیحدہ مکان میں بیٹھے اور گیارہ سو مرتبہ روزانہ گیارہ دن تک بلا ناغہ پڑھے سات روز کے اندر بیر شہزادہ حاضر ہوگا۔ مگر گیارہ روز عمل پورا کرے اور عہد و پیمان لے کر کام کرے کام دیتا رہے گا۔ اگر وہ سات روز میں حاضر ہو جائے تو ایک بکرا یا مرغی اسکو نذر دیا جائے گا۔ اور آخری روز اڑھائی سیر تیل کا حلوا دیا جائے گا۔

☆

# تسخیر بھوت

وضاحت عمل:۔ کسی بھی ہفتہ کوئی ہندو عورت مرے تو اس کے نہلانے کی ٹھلیا یا گھڑا یا مٹکا

توڑا جائے اس میں اتنا گیسوں ڈالیں جس سے چار عدد روٹی پک جائیں پھر اس میں شراب ملا کر رکھ چھوڑیں۔ اگر وہ اتنا بڑا نہ ہو۔ تو کسی اور ٹھیکرے میں دونوں چیزیں ڈال کر رکھیں۔ دونوں کو پیس لیں۔ اور اس ٹھیکرے کو ساتھ لیں جو نہلانے کے برتن کا حاصل کیا تھا۔ جنگل میں جائیں۔ سرکنڈے کی آگ روشن کرکے اس ٹھیکرے پر چار روٹیاں پکائیں۔ پھر گھر لا کر کپڑے میں لپیٹ کر زمین میں دبا دیں۔ رات کو وہی مری ہوئی عورت آکر عاجزی کرے گی۔ بڑی منت سماجت کر کے روٹی مانگے گی۔ اب آدھی روٹی توڑ کر اسے دے دیں۔ پھر باقی روٹی زمین میں دفن کر دیں ورنہ وہ ہاتھ سے چھین کر لے جائے گی۔ اگر وہ عورت ڈرائے تو ڈرے نہیں' ذرا بھی خوف نہ کھائیں بلکہ اسے ٹال دیں وہ مجبور ہو کر چلی جائے گی' دوسری رات آکر پھر روٹی مانگے گی۔ پھر جب اس سے کام لینا ہو۔ قول و قرار اور قسم اور پختہ وعدہ کام کرنے کا لے لیں۔ تو پھر وہ روٹی بھی دے دیں۔ اس وقت وہ ہر کام کرنے کو تیار ہو جائے گی۔ اور جو اس سے پوچھو گے' کان میں کہہ دیا کرے گی۔

☆

## تسخیر حبشی بچہ (جنات) مؤکل یک روزہ

وضاحت عمل:۔ کتان کا کپڑا لیں ورنہ چار سوتی کپڑا لیں۔ مینڈک کو ذبح کرکے اس کپڑے کو خون میں تر کر لیں ایک مینڈک ہو یا زیادہ سے زیادہ اس کو سکھا لیں۔ اور فتیلہ بنا لیں۔ اب تانبے یا جست کا ایک چراغ تیار کروائیں۔ اور اس چراغ کے پیندے میں پوری سورۃ کوثر کندہ کرائیں جیسا کہ مندرجہ ذیل نقش میں دی گئی ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۸۸ | ۶۹۱ | ۶۹۴ | ۶۸۱ |
| ۶۹۳ | ۶۸۲ | ۶۸۷ | ۶۹۲ |
| ۶۸۳ | ۶۹۶ | ۶۸۹ | ۶۸۶ |
| ۶۹۰ | ۶۸۵ | ۶۸۴ | ۶۹۵ |

اور بوقت ضرورت روغن تل چراغ میں ڈال کر فتیلہ رکھ کر جلائیں اور پاس بیٹھ کر 2754 بار سورۃ کوثر پڑھیں۔ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں چراغ کو سامنے رکھ کر سورۃ



کوثر پڑھنا ہے عمل کے ختم ہونے پر بچوں کو شرینی بانٹ دیں۔ اس کے علاوہ عمل کے اختتام پر ایک حبشی لڑکا حاضر ہو گا۔ جو خدمت اس وقت کی جائے گی وہ بجا لائے گا۔ جو مانگیں گے۔ وہ لا کر دے گا۔ حصول مطالب کے بعد چراغ سرد کر کے محفوظ رکھ لیں۔ جب دوسری دفعہ ضرورت پڑے وہ کام دے گا۔ مگر فتیلہ نیا تیار کرنا ہو گا۔ عمل کرتے وقت فتیلہ پر نگاہ رکھے یہ عمل عروج ماہ میں رات کے وقت کسی سعد ساعت میں کرنا چاہیے کمرہ تنہا ہو۔ اگر ایک دفعہ فتیلہ تیار کیا اور وہ ختم نہ ہوا تھا کہ حاضری ہو گئی۔ تو باقی ماندہ فتیلہ سے دوسری بار بھی کام لے سکتے ہیں اس کو بھی سنبھال کر رکھیں بشرطیکہ سورۃ کوثر کی پڑھائی سے قبل نہ ختم ہو جانے والا ہو یعنی بہت تھوڑا نہ رہ گیا ہو۔

## سزا کا عمل

دوپہر کے وقت باوضو قبلہ رو ہو کے بیٹھے اور اس آیت کو ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر زکوۃ دے۔

"البغض یا ببیع العذاب بالتراک"

اس کے بعد لکڑی کی بہت عمدہ کا تختہ لے کر اس پر نام مطلوب الگ الگ حروف کر کے لکھے۔ عمل کرتے وقت 100 دفعہ پڑھیں اور ایک جوتا اس کا تختہ پر ماریں۔ جس قدر پڑھتے جائیں گے اسی قدر جوتے مطلوب کے لگیں گے۔

## حاضرات

نابالغ بچے کے ناخن پر کالی سیاہی سے "یا بدوح" لکھیں پھر اس پر مزید سیاہی لگا کر پورا ناخن کالا کر دیں اور تھوڑا سا عطر لگا دیں پھر ذیل کی عبارت پڑھیں اور بچے کی آنکھوں اور ناخن پر دم کریں۔ تھوڑی دیر کے بعد بچے کو سبز میدان میں آدمی نظر آئے گا۔ اسے کہے کے جھاڑو کش کو بلائے پھر بادشاہ سلامت کو حاضر کرنے کو کہے جب بادشاہ سلامت آجائے تو اسے سلام کریں اور اپنا مدعا بیان کریں تمام سوالات کا جواب تسلی بخش ملے گا۔ حاضرات کی عبارت یہ ہے۔

**احضر احضر یا صاحب الجن والانس بحق حضرت سلیمان بن داود علیہ السلام حاضر شو حاضر شو العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا۔**

# حاضرات

اول روزانہ تین دن تک بعد نماز عشاء چھ ہزار مرتبہ یہ آیت شریف کسی پاک جگہ پر پڑھ لیں اول و آخر ۱۱/۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

**یا معشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار السمٰوٰت والارض فانفذوا لا تنفذون الا بسلطان** (سورہ رحمٰن) بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام۔ اس کے بعد دو پیالے مٹی کے لیں اور کچھ عطر اور کچھ کافور لیں اب اول ہر دو پیالوں پر اس آیت مذکورہ کو ساٹھ ساٹھ مرتبہ دم کر کے اور پھر ساٹھ مرتبہ کافور پر دم کر کے ایک سکورے میں کافور رکھ کر دیا سلائی سے اس کو جلا دیں اور دوسرا پیالہ اس کے اوپر ذرا اونچا رکھ دیں تاکہ اوپر والے پیالہ میں کاجل تیار ہو جائے۔ اب اس کاجل میں عطر ملا کر کسی ڈبیہ میں محفوظ رکھیں اور جب کبھی ضرورت کسی امر کے دریافت کرنے کی ہو تو کسی نابالغ لڑکے / لڑکی کے انگوٹھے پر اس سیاہی کو ذرا سا لگا دیں اب عامل لڑکے یا لڑکی کی آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ یا گیارہ مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر دم کرے۔ اب لڑکا / لڑکی کہے کہ وہ شخص ہمارے سامنے فوراً حاضر ہوں۔ جس وقت وہ شخص سامنے نظر آئیں ان کو حکم دے کہ میدان کو صاف کر کے پانی وغیرہ چھڑک کر فرش جلد بچھاؤ۔ جب فرش بچھ جائے تو بادشاہ سلامت کو طلب کرے۔ جب بادشاہ حاضر ہو ان کو پہلے سلام کرے اور ان سے دریافت کرے کہ آپ کو اس وقت کوئی کام تو نہیں ہے۔ جب وہ جواب دیں کہ مجھے کوئی کام نہیں ہے تو آپ ان سے جو حالات ہوں دریافت کریں۔

(1) مثلاً فلاں شخص بیمار ہے کب تک اچھا ہونے کی امید ہے کیا علاج ہے کس دوا سے فائدہ ہو گا؟

(2) فلاں شخص آسیب زدہ ہے آپ اس کو جلا دیجئے یا گرفتار کر لیجئے یا اس سے نجات دلا دیجئے اور آئندہ کے واسطے وعدہ لے لیجئے کہ اب نہ آئے گا۔

(3) دفینہ اس مقام پر کسی جگہ ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو بتلا دیجئے۔

(4) فلاں شخص ہم کو پریشان کرتا ہے۔ اس کی کیا تدبیر کی جائے؟ الغرض ہر مقصد کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ بعد مطلب کہہ دیجئے کہ میں نے آپ کو بہت تکلیف دی اب آپ تشریف لے جائیے آپ کا بہت بہت شکریہ۔



# حاضرات

مندرجہ ذیل نقش کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر جلائیں۔ نقش کو روئی میں لپیٹ کر بتی بنا کر روشن کریں۔ اب کسی نو دس سال کے لڑکے / لڑکی کو چراغ کے سامنے بٹھائیں اور بچے کو کہیں کہ چراغ کی بتی کی لو کو دیکھتا رہے۔ اسے تھوڑی ہی دیر بعد کوئی غیر معمولی چیز نظر آئے گی۔ آپ اس سے ہر قسم کے سوالات و حالات درست معلوم کر سکتے ہیں۔ حاضرات کے ہر نقش میں عامل کو چاہیے کہ بچے پر درود شریف و سورۃ اخلاص پڑھ پڑھ کر پھونکتا رہے جب تک کہ حاضرات نہ کھلے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۲ |
| ۲۴ | ۱۳ | ۱۸ | ۲۳ |
| ۱۴ | ۲۷ | ۲۰ | ۱۷ |
| ۲۱ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۶ |

☆

## حاضرات گمشدہ اشیاء و چوری وغیرہ کا معلوم کرنا

جب کوئی چیز گم ہو جائے یا کوئی چوری وغیرہ ہو جائے یا کوئی اور مسئلہ درپیش ہو تو اس وقت یہ حاضرات کرامات کا کام دیتی ہے۔ اس حاضرات سے آپ مشکل سے مشکل مسائل کے بارے میں سو فیصد درست جوابات معلوم کر سکتے ہیں۔ حاضرات کیا ہے ایک غیبی خزانہ ہے مندرجہ ذیل طلسم کو کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر جلائیں اور طلسم کو روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی روشن کریں اور کسی بچہ یا بچی کو چراغ کے سامنے بٹھائیں اور ہدایت کریں کہ چراغ کی بتی کی لو کو غور سے دیکھتا رہے بس تھوڑی دیر بعد اسے غیر معمولی چیز نظر آئے گی۔ آپ اس سے گمشدہ اشیاء و چوری کے بارے میں اور دیگر مشکل مسائل کے بارے میں بھی پوچھ سکتے ہیں تمام سوالات کے جوابات تسلی بخش و سو فیصد درست ملیں گے۔ انشاء اللہ

طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ ق | ۲۲ م | ۲۵ م | ۱۲ ا |
| ۲۳ ی | ۱۳ م | ۱۸ ا | ۲۳ ج |
| ۱۳ ط | ۲۷ ص | ۲۰ ل | ۱۷ د |
| ۲۱ ا | ۱۶ ا | ۱۵ د | ۲۶ ر |

## حاضرات

آسان اور سہل حاضرات جو کہ تھوڑی سی محنت سے حاصل ہو جاتی ہے۔ اول عزیمت کو

**"اجب یا هیائیل بحق یاحی حاضر شو حاضر شو حاضر شو"**

اکتالیس روز تک ایک سو اکیس مرتبہ بعد نماز عشاء تنہائی میں پڑھے۔ بعد اکتالیس روز نقش مذکور کو لکھے اور درمیان کے خانہ میں سیاہی بھرے۔ اس حاضرات کو بارہ سال سے لے کر ساٹھ برس کے مرد و عورت پر بھی کیا جا سکتا ہے۔ ایک کوری (نئی) مٹی کی چھوٹی ہنڈیا الٹی رکھ کر اس کی پشت پر چراغ نور رکھیں اور روئی کی بتی بنا کر ڈالیں اور سرسوں کا تیل ڈال کر چراغ جلائیں۔ بچے یا بڑے کو سامنے بٹھائیں اور نقش اس کے ہاتھوں میں پکڑائیں اور گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر چراغ کی لو پر دم کریں اور گیارہ مرتبہ معمول پر پڑھ کر دم کرے۔ تھوڑی ہی دیر میں نقش میں یعنی چراغ کی لو میں ایک معمر بزرگ نظر آئے گا۔ عامل بذریعہ مریض سلام کروائے بعدہ مریض کے بارے میں معلومات کرے یا جس چیز کے بارے میں معلوم کرنا ہو معلوم کرے۔ انشاء اللہ جیسے عامل چاہے گا ویسا ہی ہو گا نقش حاضرات کا بلانے کا یہ ہے یہ نقش حاضرات میں بھی کام کرتا ہے اور چراغ میں جلانے کا بھی۔ یعنی دونوں طریقے سے حاضرات کر سکتے ہیں نقش میں لکھنے سے بھی حاضرات ہوتی ہے اور دوسرے نقش کو چراغ میں فتیلہ بنا کر بھی حاضرات کر سکتے ہیں۔ حاضرات کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

حاضر شو۔ حاضر شو۔ حاضر شو



## حاضرات

ذیل کا نقش ایک بڑے کاغذ پر لکھیں۔ سولہویں خانہ میں جہاں سیاہی کا داغ لگایا گیا ہے وہاں تھوڑا سا عطر لگا دیں اور بچے کو تعویذ دے کر کہیں کہ سیاہی والے خانہ پر نظر جما کر رکھے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا جن سے آپ اپنے حل طلب مسائل کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ حاضرات کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۲ | ۲۴۵ | ۲۴۸ | ۲۳۵ |
| ۲۴۷ | ۲۳۶ | ۲۴۱ | ۲۴۶ |
| ۲۳۷ | ۲۵۰ | ۲۴۳ | ۲۴۰ |
| ۲۴۴ | ۲۳۹ | ۲۳۸ | ۲۴۹ |

## عمل حاضرات جگ جگا دیوی

بالکل سیاہ گدھے کا سم یعنی ناخن حاصل کریں۔ نوچندے سنیچر کی صبح اس ناخن کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے آک (مدار) کی روئی میں لپیٹ کر موٹی بتی بنا ئیں اوپر سے زرد رنگ کا دھاگہ لپیٹ دیں، کورے چراغ میں چنبیلی کا تیل ڈال کر یہ بتی جلائیں۔ اوپر ایک بڑا کورا صاف کونڈا رکھیں تاکہ کاجل تمام کا تمام کونڈے میں جمع ہو جائے۔ اس کاجل کو کسی کھلے منہ کی شیشی میں (یا کسی ڈبیہ میں) رکھیں اور اس میں تھوڑا سا روغن چنبیلی ملا دیں "کاجل تیار ہو گیا۔

کاجل الگ کوٹھڑی میں بیٹھ کر بنائیں کوئی نہ دیکھے۔ آپ سامنے بیٹھے رہیں۔ بتی کو سرکاتے رہیں اور یہ پڑھتے رہیں اور تب تک پڑھتے رہیں جب تک بتی پوری ختم نہ ہو جائے۔

(دستگیر۔ لشکر شاہ ولی۔ بھینسا سوری مدا پر جگ جگا دیوی حاضر شو)

یاد رہے نوچندہ سنیچر آنے سے 2/3 روز پہلے ہر قسم کا گوشت، مچھلی، انڈہ، پیک وغیرہ بند کر دیں۔ کاجل تیار کرنے کے فوراً بعد کسی بھی سیاہی سے وہیں کوٹھڑی میں مندرجہ ذیل نقش سفید کاغذ پر لکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۰۷ | ۹۱۰ | ۹۱۳ | ۸۹۹ |
| ۹۱۲ | ۹۰۰ | ۹۰۶ | ۹۱۱ |
| ۹۰۱ | ۹۱۵ | ۹۰۸ | ۹۰۵ |
| ۹۰۹ | ۹۰۴ | ۹۰۲ | ۹۱۴ |

تعویذ کو تہ کرکے کاجل کے ساتھ رکھ دیں اور باہر آ جائیں۔

☆

## توشہ جگ جگا دیوی

بکرے کی سالم کلیجی جس میں پھیپھڑا اور دل بھی ہو اور اتنی بڑی کوزی ہنڈیا جس میں یہ کلیجی آ جائے اور مٹی کا کورا پیالہ جس میں 2.3 چھٹانک شراب آ جائے۔ سورج غروب ہونے سے پہلے دریا یا بڑی نہر پر تقریباً آدھا گھنٹہ پہلے پہنچ جاؤ۔ چادر باندھ کر سب کپڑے اتار دو۔ ہنڈیا میں کلیجی ڈالو' پیالہ کا ڈھکنا رکھو' پیالہ میں کم از کم دس تولے شراب کوئی سی بھی ہو ڈالو۔ کاجل کا ڈھکنا کھولو' تعویذ کھول کر شیشی کے نیچے دبا دو۔ ہنڈیا اور 101 دانوں کی تسبیح لے کر دریا میں ناف تک پانی میں اتر جاؤ۔ جس طرف دریا بہتا ہو' اس طرف منہ کرکے اور یہ کہہ کر ہنڈیا بہا دو' جگ جگا دیوی تیری بھینٹ ہے اور فوراً غوطہ لگاؤ' نکلو پھر غوطہ لگاؤ' نکلو پھر غوطہ لگاؤ اور کھڑے ہو کر تسبیح پر 101 بار یہ پڑھو۔ دستگیر لشکر شاہ ولی بھینسا سوری۔ مدا بیر۔ جگ جگا دیوی حاضر شو۔ تعداد ختم ہوتے ہی باہر نکل آؤ۔ پہلے کاجل اور تعویذ پر بیٹھ کر دم کرو' پھر کپڑے بدلو۔ تعویذ اور کاجل جیب میں ڈالو اور گھر آ جاؤ۔

نوٹ:۔ یہ کاروائی دریا یا نہر کے کنارے لوگوں کی نظروں سے بچ کر کرو اور سورج غروب ہونے سے 2.3 منٹ پہلے تک ختم کر دو۔

گھر سے دریا پر جاؤ تو کسی سے بات نہ کرو اور واپسی میں بھی کسی سے بات نہ کرو۔ یہ حاضرات عمر بھر کام دے گی۔ اب آپ اس حاضرات کے زندگی بھر کے عامل بن گئے ہیں یہ حاضرات زندگی بھر کام دے گی۔ یہ حاضرات فقیر کی آزمودہ ہے۔

نوچندی سینچر زنجانی جنتری میں دیکھ کر معلوم کر سکتے ہیں۔

☆



## حاضرات جگ جگا دیوی کا طریقہ اور اس کے کمالات

12-10 سال کے بچے کو نہلا دھلا کر اس کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ذرا سی کاجل کی سیاہی لگا کر اور بچے کے ہاتھ میں یہ نقش دے دیں اور بچے کو کہیں کہ اس پر ٹکٹکی لگا کر دیکھتا رہے اور آپ احتیاطاً اکیس بار یہ اسم ورد کرکے بچے پر پھونکیں۔

(دستگیر۔ لشکر شاہ ولی بھینسا سوری۔ مدا بیر۔ جگ جگا دیوی حاضر شو)

2.3 منٹ بعد فوراً حاضرات شروع ہو جائے گی۔ اس حاضرات سے آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات دریافت کریں۔ حتیٰ کہ اس حاضرات سے امتحانوں کے پرچے بھی دیکھے جا سکتے ہیں۔ ماضی' حال اور مستقبل کا ہر منظر اس بچے کے سامنے آ جاتا ہے۔ آپ جو بات دریافت کرتے جائیں' پوری وضاحت سے ٹیلی ویژن چلتا رہے گا بیماری' غائب اشیاء کی چوری' روزانہ سٹہ کا نمبر۔ ریس کے متعلق اور انعامی بانڈز کے متعلق معمہ کے متعلق اور تمام مشکل سوالات کے جوابات بآسانی سو فیصد درست معلوم کریں۔ حاضرات کیا ہے ایک غیبی خزانہ ہے۔

☆

## حاضرات آیت کریمہ

عروج ماہ قمری میں اس عمل کی زکوٰۃ ایک ہفتہ میں مکمل کی جاتی ہے۔ اور ترک جلالی بھی کیا جاتا ہے۔ بعد نماز عشاء 313 بار مندرجہ ذیل عزیمت کو پڑھیے۔ پڑھتے وقت چند اگربتیاں سلگائیں اور عمل کے لئے جامہ سفید پہنیں۔ عمل کے کمرے میں کوئی دوسرا شخص یا سامان نہیں ہونا چاہیئے۔ اور عمل کے متعلق کسی سے کوئی ذکر نہ کرے۔ منہ بطرف قبلہ ہونا چاہیے۔ جب پہلے دن عمل سے فارغ ہوں تو آیت کریمہ کا ثواب اصحاب بدر کو پہنچائیں۔ آخری دن یعنی ساتویں روز بھی ایسا کرے اور کسی سفید شرینی پر نیاز دیں اور شرینی خود بھی کھائیں اور معصوم بچوں کو بھی تقسیم کریں۔ اب آپ اس حاضرات کے عامل ہیں۔ زکوٰۃ قائم رہنے کے لئے چند بار اس عمل کو روزانہ ورد کر لیا کریں۔

جو اصحاب اس عمل کو کرنا چاہیں تو وہ اس عمل کی اجازت مجھ سے یا پھر شاہ زنجانی صاحب سے لے لیں۔

اب جب بھی حاضرات لگانا ہو تو کسی شریف النفس نابالغ بچے یا بچی کو نہلا دھلا کر صاف کپڑے پہنائیں۔ پھر نیاز کسی شیرینی پر دیں اور اس کا ثواب آیتہ کریمہ کے موکلات اور اصحاب بدر کو پہنچائیں۔ اب توے کی سیاہی بچے یا بچی کے انگوٹھے پر عطر لگا کر ملیں تاکہ خوب چمک پیدا ہو۔ پھر عزیمت پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ چند لمحے بعد ناخن کی سیاہی میں ایک باریش بزرگ اور ان کے ساتھ ان کے خادم نظر آئیں گے۔

چنانچہ جو بات بھی معلوم کرنا ہو پوچھ سکتے ہیں اور جو بات معلوم کرنی ہو اس کی کل کیفیات ناخن پر موکلات دکھاتے ہیں اور بچے یا بچی کو آواز نہیں آتی۔ بلکہ عبارت میں لکھا ہوا جواب آتا ہے لیکن جب موکلات عامل سے مانوس ہو جاتے ہیں تو آواز بھی آنے لگتی ہے۔ آپ ہر جائز سوال کا جواب ان موکلات سے لے سکتے ہیں لیکن حاضرات نماز کے اوقات میں یا نصف الیل یا نصف النہار کو نہیں کرنا چاہیے۔

حاضرات کے لئے بہتر یہی ہے کہ کوئی ایک لڑکا یا لڑکی پر ہمیشہ حاضرات کی جائے اور اگر پہلے دن حاضرات نہ کھلے تو دوسرے اور تیسرے دن بھی کرے۔ انشاء اللہ تین دن میں ضرور کھل جائے گی۔

پہلے دن عزیمت کم از کم 313 بار پڑھے اور دوسرے اور تیسرے دن بھی ایسا کرے لیکن اگر تین دن سے قبل حاضرات کھل جائے تو جب بھی آپ حاضرات کریں گے۔ چند بار پڑھنے سے مؤکلات ناخن میں نظر آنے لگیں گے جب مؤکلات سے معلومات حاصل کر چکیں تو ان کو شکریہ کے ساتھ رخصت کریں پھر ناخن سے کاجل صاف کر دیں۔

**عزمت علیکم واقسمت علیکم اجب یا طاطائیل سامعا مطیعا بحق لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظلمین وبحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ**

## عمل حاضرات

**بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اوحی الی انہ الستمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرانا عجبا یھتدی الی الرشد فامنا بہ احضرو یا خدام ھذاہ السورتہ بحق محمد المصطفی صلی اللہ علیہ وسلم۔**



بندہ عمل حاضرات کا ایک جمالی عمل پیش کر رہا ہے۔ اس میں کوئی خاص پرہیز نہیں سوائے اس کے کہ چلہ میں کسی بھی دن ناغہ نہ ہو۔ اور طہارت و پاکیزگی کا خاص خیال رکھیں۔ یہ جمالی طریقہ لمبا ہے۔ مگر پر امن اور بے ضرر ہے۔ جمالی طریقہ یہ ہے کہ۔

چاند رات کو اس عمل کو شروع کریں جس جگہ عمل کریں وہ صاف ستھری ہو بالکل وہاں شور و غل نہ ہو۔ اور اسی جگہ کوئی دوسرا نہ ہو اور احرامی لباس ہو۔ دوران عمل چھری یا چاقو کھلا ہوا مصلے پر رکھیں۔ جو چادرہ باندھے ہوں یا اوڑھے ہوں۔ خوب عطر لگایا کریں۔ جس سے تمام جگہ معطر ہو جائے اور اگر خوشبودار پھول پاس ہوں تو بہت اچھا ہے۔ قبلہ کی جانب منہ کر کے چار سو پانچ مرتبہ مندرجہ بالا عمل کو پڑھیں۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھیں یہ عمل ساٹھ دن کا ہے۔

عمل کو اس طریقے سے کیجئے کہ بیس دن یہ عمل پڑھ کر ایک دن چھوڑ دیں۔ پھر شروع کریں۔ پھر بیس دن پڑھ کر ایک دن چھوڑ دیں۔

چالیس دن جب پورے ہو جائیں۔ اکتالیسواں دن شروع ہو اپنا مطلب ایک کاغذ پر لکھ کر مصلے کے نیچے رکھ دیں۔ عمل ختم کر کے سوال والا کاغذ وہیں چھوڑ دیں۔ پھر دوسرے دن دیکھیں کہ کاغذ پر جواب لکھا ہے یا نہیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ 20 دنوں میں جواب لکھا جائے گا۔ جواب نہ ملنے کے باوجود اپنے 20 دن پورے کریں جب ساٹھ دن پورے ہو جائیں۔ تو پھر جب بھی جواب لینا ہو تو چار سو پانچ مرتبہ پڑھ کر سوال لکھ کر سرہانے رکھ کر سو جائیں۔ صبح کو جواب مل جائے گا۔



## حاضرات بذریعہ ہمزاد

ایک پاکیزہ صاف ستھرے شیشہ میں جس روح سے ملاقات کرنا ہو اسے دل میں لائے۔ آئینہ میں اپنا تصور باندھ کر آنکھوں میں اس کی جگہ نگاہ جماوے اور آئینہ میں نظر آتے ہوئے تصور سے کہا جائے کہ فوراً اس سوال کا جواب دیا جائے۔

عامل عمل کرتے وقت باوضو اور صاف ستھرا ہو کمرہ پاکیزہ ہو اور معطر ہو کمرہ میں اس کے علاوہ اور کوئی دوسرا نہ ہو دیگر عامل کی قوت ارادی و یکسوئی ہونا لازمی ہے۔ عامل عمل کرتے وقت منہ

قطب کی طرف کرے' جب تک عمل میں کامیاب نہ ہو جائے اس وقت تک عمل روزانہ برابر کرتا رہے۔ مایوس نہ ہوں۔ عمل یہ ہے۔

تیرفی تیریا

3 سو مرتبہ پڑھنا ہے۔

☆

## حاضرات کی جادوئی انگوٹھی

چاندی' سونا' تانبہ' پیتل ان چاروں دھاتوں کو ملا کر ایک انگوٹھی بنوائیں۔ نگینہ والی جگہ ذرا کشادہ ہو۔ اب سنگ مقناطیس ایک ماشہ لے کر باریک پیس لیں۔ 6 رتی سرمہ خالص اور 6 رتی چہ لالا کو اس میں ملا دے جب تمام اشیاء یک جان ہو جائیں تو نگینہ کی جگہ اس مصالحہ کو بھر دو اور اس کی سطح کو خوب چکنا کر دو۔ مصالحہ بھرنے اور چکنا کرنے کے بعد آگ پر سینک سکتے ہیں۔ بس حاضرات کی جادوئی انگوٹھی تیار ہے۔

بوقت ضرورت کوئی خوشبودار تیل یا عمدہ عطر اس کی سطح پر مل کر بچہ یا بچی کو دکھائیں اس تمام عمل میں یہ خیال رہے کہ انگوٹھی پر لوہا نہ لگے۔ اگر لوہا لگ جائے گا تو انگوٹھی کام نہ دے گی۔

لہٰذا انگوٹھی بنوانے کے بعد اسے لوہے سے دور رکھیں۔

اس جادوئی انگوٹھی سے آپ ہر قسم کے سوال کے جواب سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔ یہ انگوٹھی چھوٹوں بڑوں پر کام دے گی۔

☆

## جام جمشید یعنی آئینہ سکندری

**بسم اللہ الرحمن الرحیم عزمت علیکم یا صاحب العرس والطوس مرسل الرحمۃ و معطی المناہج عزمت علیکم یا صاحب البحر والقوس ساتر الکرامتہ و محیط المعارج بحق علینو لحویت سلجوءیش مجلیش طرطر فباش اجب دعوتی یا قناس قدوس رب الملئکۃ والروح عزمت علیکم یا صاحب العصر والصوب ناصر المیزان والمتین یاھا**



**بیش یازمانوش بحق شھد اللہ انہ لا الہ الا ھو والملئکۃ واولو العلم قائما بالقسط لا الہ الا ھو العزیز الحکیم برحمتک یا ارحم الرحمین۔**

### طریقہ

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ بعد نماز عشاء آئینہ کو سامنے رکھ کر کلمات عمل کو 369 بار پڑھیں۔ دوران عمل کافور لوبان اور صندل کا بخور جلائیں اور آئینہ پر نگاہ رکھیں تا حصول مقصد عمل بلا ناغہ جاری رکھیں۔ جس دن آئینہ میں کچھ نظر آنے لگے تو سمجھیں کہ عمل مکمل ہو گیا۔ جب بھی کسی مسئلہ کے بارے میں معلوم کرنا ہو۔ مثلاً چوری' گمشدہ شخص کا معلوم کرنا ہو' بیماری یا سحر' کسی کا حال پوچھنا' ریس سٹہ کا نمبر معلوم کرنا' انعامی بانڈز' امتحان کے نتائج معلوم کرنا۔ مختصر یہ کہ تمام حالات کا علم عامل کو شیشہ میں نظر آئے گا۔

عمل کو صرف تین بار پڑھیں مثل ٹی۔وی کے سب تماشہ دیکھیں۔ عامل سے کوئی بات چھپی نہیں رہے گی۔ نہ بچے کی محتاجی نہ کسی بچی کی۔ احقر کی نظر میں آئینہ سکندری کے سینکڑوں اعمال نظر سے گزرے لیکن اس سے بہتر سچا و نایاب عمل آج تک نہیں ملا۔

عمل کیا ہے ایک ٹی۔وی سٹیشن ہے جو بھی اس عمل کو کرے گا وہ اپنا دامن خوشیوں سے بھرے گا۔

عمل کو یکسوئی سے پڑھا جائے اور عامل کی قوت ارادی مستحکم ہو تو حاضرات کا نزول تیسرے ہی دن شروع ہو جاتا ہے اور اگر قوت ارادی مضبوط نہ ہو اور روحانی قوت بھی کمزور ہو تو نزول ہفت عشرہ میں ظاہر ہوتا ہے۔

☆

## حاضرات سے تشخیص

اگر بیمار کے متعلق یا دیگر حال دریافت کرنا ہو تو حسب ذیل طلسم تحریر کرو۔

ایک بالکل نئے مٹی کے دیئے میں سرسوں کا تیل ڈالو اور طلسم کو روئی میں لپیٹ کر بتی بنانے کے بعد جلاؤ۔ پھر ایک آٹھ یا دس برس کا لڑکا یا لڑکی کو سامنے بٹھا کر کہو کہ وہ نہایت غور سے بتی کی طرف دیکھتا رہے۔ اگر اسے کچھ دکھائی دے تو اس سے بیمار کی بیماری کی تشخیص پوچھ لے۔ اگر کوئی دیگر بات دریافت کرنا ہو تو کر لو۔

طلسم درج ذیل ہے۔
بکنانوش فاضل شاہ محمد شاہ میمون زنگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٩ | ٢٢ | ٢٥ | ١٣ |
| ٢٤ | ١٣ | ١٨ | ٢٣ |
| ١٤ | ٢٧ | ٢٠ | ١٧ |
| ٢١ | ١٦ | ١٥ | ٢٦ |

بکنانوش فاضل شاہ محمد میمون زنگی العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا بحق سلیمان بن داؤد فلاں بن فلاں ہر کس کہ ورد باشد۔

☆

## حاضرات 6 خران

مندرجہ ذیل نقش 10-12 سال کے بچے کو ہاتھ میں دے کر کہیں کہ سیاہی والی جگہ کو بغور دیکھے۔ اور آپ (عامل) سورۃ اخلاص برابر پڑھتا رہے۔ اور ہر سات بار کے بعد معمول کی پیشانی پر دم کرتا جائے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ ہر سوال کے جواب تسلی بخش معلوم کر سکتے ہیں۔

نقش یہ ہے

یَا عزرائیلؑ     یَا جبرائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

یَا میکائیلؑ     حاضرات     یَا اسرافیلؑ

مندرجہ ذیل نقش سفید کاغذ پر 9 کے ہندسہ سے 24 تک بھرے پھر اوپر عطر لگا کر رکھے۔ پھر سفید چادر بچھا کر چاروں کونوں پر لوہے کے کیل گاڑ دے۔ اس پر 10-12 سال کے بچے کو بٹھائے' پھولوں کا ہار پہنائے۔ عطر لگائے اور بچے کو کہے کہ سیاہ خانے کو دیکھتا رہے۔
جب بادشاہ نظر آئے تب میوہ مٹھائی نذر کر کے جو پوچھنا ہو سو پوچھے۔ ہر سوال کا جواب ملے گا۔



عمل یہ ہے

یَا جبرائیلؑ     ٧٨٦     یَا میکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ١٩ | ٢٢ | ٩ |
| ٢١ | ١٠ | ١٥ | ٢٠ |
| ١١ | ٢٤ | ١٧ | ١٤ |
| ١٨ | ١٣ | ١٢ | ٢٣ |

یَا اسرافیلؑ     یَا عزرائیلؑ

نوٹ:- ہر عمل کی اجازت لینا ضروری ہے

☆

## حاضرات ہمزاد

اس نقش کو اتنے بڑے کاغذ پر لکھا جائے کہ کاغذ چارپائی کے پائے سے باہر نہ جائے۔ عمل ہمزاد اور یہ طلسم پائے کے تلے رہے۔ بعد نماز صبح یا بعد نماز عصر اس نقش کی چار نقلیں تیار کریں جس دن عمل کرنا ہو دودھ چاول کھیر سے روزہ رکھیں اور اسی چیز سے شام کو روزہ افطار کریں اس کے علاوہ کوئی اور چیز کھانے کی اجازت نہیں بعد نماز عشاء سوتے وقت تنہائی میں یہ عمل کریں۔
کمرہ صاف ستھرا ہو چارپائی صاف ستھری پاک و صاف بستر اور لباس پاک و صاف ہو اگر بتیاں جلالیں کمرے میں کسی دوسرے شخص کا گذر نہ ہو۔ منہ شمال مغرب کی طرف کر کے درج ذیل عبارت ایک سو ایک (101) مرتبہ پڑھیں۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٨٦٠ | ١٨٦٣ | ١٨٦٧ | ١٨٥٣ |
| ١٨٦٦ | ١٨٥٤ | ١٨٥٩ | ١٨٦٤ |
| ١٨٥٥ | ١٨٦٩ | ١٨٦١ | ١٨٥٨ |
| ١٨٦٢ | ١٨٥٧ | ١٨٥٦ | ١٨٦٨ |

اے میرے ہمزاد اے میرے ساتھی اے میرے مہربان میری مشکل میں حاضر ہو اور میرا کام کر اگر تو نہ کرے گا تو قیامت کے دن تیرا دامن گیر رہوں گا

اپنی چارپائی پر گل سرخ تازے چار پانچ ہول نیں رکھ لیں مٹی کے تیل کا لیمپ یا چراغ ہرگز نہ جلائیں بجلی یا سرسوں کا تیل جلائیں یا اندھیرا ہو۔ اکثر تسبیح پوری نہیں ہوتی کہ ہمزاد حاضر ہو جاتا ہے مگر آپ تسبیح کو پورا کریں۔ اگر تسبیح کے پورا ہونے سے پہلے حاضر ہو گیا ہے تو اس کو اشارے سے بٹھاؤ۔ مگر بات نہ کرو اگر بولنا پڑ جائے تو تسبیح کا دانہ پکڑے رہو اور بات کا جواب دو تم اپنی طرف سے کوئی سوال نہ کرو۔ جب تک تسبیح پوری نہ ہو۔ اس کے ساتھ کوئی بات نہ کرو۔ اور

تسبیح کے پورا ہونے پر اس سے بات کرو اگر وہ ٹھیک طور پر جواب دے تو بہتر ورنہ اسے کہہ دو کہ صحیح جواب دو ورنہ روز قیامت دامن گیر ہوں گا وہ سر سے پاؤں تک لرز جائے گا۔ اور فوراً جواب دے گا۔ اگر تسبیح پوری کرلی ہے اور ہمزاد حاضر نہ ہو تو اسی چارپائی پر سو جاؤ۔ وہ آکر آپ کو بیدار کرے گا پھر بیٹھ کر معلوم کرو جو چاہو سو اس سے پوچھ سکتے ہیں۔

## احتیاط

اگر وہ آپ کی ہم شکل آئے تو ٹھیک ہے بات کریں جواب حاصل کریں۔ اگر وہ آپ کی ہم شکل میں نہ ہو فوراً کہہ دیں کہ انسان بنو ورنہ قیامت کے روز دامن گیر ہوں گا۔ وہ انسانی شکل ہو جائے گا۔ بعض وقت بھوت۔ جن۔ ڈائن یا سانپ کی شکل میں حاضر ہو جاتے ہیں اس لئے یہ کہنا کہ انسان بن کر آؤ ورنہ قیامت کے روز دامن گیر ہوں گا۔ صبح اٹھ کر بعد فراغت نماز چارپائی کے پائیوں سے چاروں نقش نکال لیں جب بھی بلانا ہو پھر اسی طرح بلالیں۔ عمل پڑھنے سے پہلے کسی شرینی پر نیاز معرفت غوث پاک دلا دیں اور دعا مانگیں کہ یہ میرا عمل آپ کے طفیل پورا ہو اس شرینی کو صبح بچوں میں تقسیم کر دیں۔ چاند دیکھنے پر چاند کی 13 تاریخ تک کسی رات عمل کر سکتے ہیں۔ ایک بار کر کے پھر خواہ چاند کی 14 ہو یا 29 ہو یہ آپ کی مرضی پر منحصر ہے۔



## حاضرات سفلی

کاغذ کے چار پرزوں پر یہ عبارت لکھا کرو۔ فرعون۔ قارون۔ ہامان۔ ابرھم شیطان۔ نمرود۔ شداد۔ ابلیس۔ ابو جہل

لکھ کر سوتے وقت ایک ایک پرزہ اپنی چارپائی کے پائے تلے رکھ لیا کرو اور صبح ان پرچوں کو جلا دیا کرو۔ پرزے لکھتے اور جلاتے وقت کسی سے بات نہ کیا کرو۔ چند روز میں سوتے میں ہمزاد سے باتیں ہونا شروع ہو جائیں گی۔ یہ ہمزاد ہر قسم کی خبریں دے گا۔ جب کسی بات کی خبر لینی ہو تو ان ناموں کے ساتھ اپنا مطلب بھی لکھو چارپائی کے تلے رکھ دو رات کو جواب سو (100) فیصد صحیح اور مکمل ملے گا۔

## حاضرات



## حاضرات

عمل خاص در خواب۔ مندرجہ ذیل نقش 4 عدد لکھ کر ایک ایک اپنی چارپائی کے پائے تلے رکھ کر اور 14 بار یہ افسون پڑھو۔

کالی چڑی بس بھری انت فی امری

پھر کہو اے ہمزاد اگر خواب میں سٹہ کے بارے میں آگاہ نہ کیا تو قیامت میں میں تیرا دامن گیر ہوں گا رات کو صحیح اور مکمل تسلی بخش جواب ملے گا۔ نقش معظم یہ ہے۔

یہاں اپنا نام اور والدہ کا نام لکھیں




☆

## عمل برائے سٹہ

یا ابلیس یا شیطان تجھے اپنی ماں کی قسم فلاں بن فلاں کی گھڑیا کی ڈبل دے اگر نہ دے تو تجھے تیری ماں کا دودھ حرام۔ تیری ماں کا دودھ حرام۔ تیری ماں کا دودھ حرام۔ ترید وح ترید وح قل اعوذ برب الناس پوری سورۃ ایک مرتبہ پڑھ کر ایک سوئی لیموں کے اندر داخل کر سات عدد سوئیاں اسی طرح مندرجہ بالا عبارت پڑھ کر ایک عدد سوئی لیموں کے اندر داخل کر دیں اسی طرح روزانہ سات دن عمل کرنا ہے۔ یعنی سات دن میں کل انچاس 49 سوئیاں سات 7 عدد لیموں میں داخل کرنی ہیں۔ اب آپ کا عمل پورا ہوا اب آپ اس ہانڈی کو سنبھال کر رکھیں۔ جب بھی سٹہ کا نمبر یا ڈبل معلوم کرنی ہو تو اس ہانڈی کو سرہانے رکھ کر سات مرتبہ اوپر والا عمل دہرائیں سٹہ کا نمبر اور ڈبل بالکل صحیح ملے گی۔

## حاضرات

اس عمل میں عامل کے لئے لال چادر، لال بستر، لال کپڑے ہونا لازمی ہے۔ اگر عمل زمین پر بیٹھ کر

کرنا ہو تو لال چادر اگر بستر پر بیٹھ کر کرنا ہے تو پھر لال بستر لازمی ہے۔ یہ عمل زیر آسمان بڑی رات ہندوؤں میں مثلاً ہولی۔ دیوالی۔ دسہرہ۔ مسلمانوں میں شب برات۔ عید میلادالنبیؐ۔ شب معراج۔ لیلۃ القدر وغیرہ وغیرہ بڑی بڑی راتوں میں کیا جاتا ہے کوئی بھی بڑی رات ہو یہ شرط لازمی ہے۔ اس کے علاوہ عمل اور دوسرے دنوں میں کام نہیں کرتا۔ عمل شروع کرنے سے پہلے جگہ زیر آسمان میں خوشبو وغیرہ خوب جلائیں مندرجہ ذیل سامان پہلے سے تیار رکھیں۔

ایک عدد پان۔ کتھہ۔ چونہ۔ چھالیہ۔ لونگ۔ چھوٹی الائچی۔ ایک عدد پھولوں کا ہار۔ دو عدد لڈو۔

## عمل

ساتوں تارے ساتوں بھائی
ساتوں کی پھری دوہائی
بانا کڑا جھاڑو آئی
شری ہنومان جی کی دوہائی

تعداد اسے 1003 ایک ہزار تین مرتبہ پڑھنا ہے تعداد پوری ہوتے ہی ہنومان جی فوراً حاضر ہوتے ہیں اب آپ ان کو پہلے ایک عدد لڈو کھلائیں پھر پھولوں کا ہار پہنائیں اور پان کھلائیں پھر ان سے سٹہ کی تین دن کی ڈبلیں مانگیں وہ آپ کو تین دن کی ڈبلیں دیں گے پھر ان کو ایک اور لڈو کھلاؤ۔ اور ان کو اجازت دو۔ تین دن کی ڈبل کمانے پر آپ کوئی کاروبار یا مکان وغیرہ خرید سکتے ہیں۔ عقلمند کو اشارہ کافی ہے بار بار لالچ مت کریں۔ ورنہ نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔

## حاضرات

یہ آخری عمل جو کہ خاص طور پر صرف ریس کے لئے وقف ہے میں اپنے سینے کا راز دے رہا ہوں کوئی بھی عامل آپ کو یہ عمل ہزاروں روپے میں بھی نہ دے گا مگر میں صرف پرستار اور عاشقان آئینہ قسمت کے لئے بطور عطیہ نذرانہ پیش کر رہا ہوں۔

☆



## عمل برائے ریس

گوری گوری میں کہوں گوری تیرا نام
اندر کے اکھاڑے میں دکھاؤ اپنا کام

تعداد ایک ہزار ایک سو ساٹھ 1160 مرتبہ پڑھیں۔

عمل شروع کرنے سے پہلے آپ منگل یا ہفتہ کے دن شام کو مغرب کے بعد ایک عدد پھولوں کا ہار لیں اس میں تین عدد گیندے کے پھول یا ایک عدد گیندے کا پھول لازمی ہو باقی ہار میں گلاب کے پھول ہوں۔ ایک عدد کیل دیوار میں ٹھونک کر ہار کو لٹکا دیں سامنے پانچ رنگ کی مختلف قسم کی مٹھائی رکھ لو عمل ختم کرنے کے بعد صبح مٹھائی بچوں میں تقسیم کر دو۔ عمل پڑھنے کے دوران دیوار میں آپ کو "جیک پاٹ" لکھا ہوا ملے گا ریس جیتنے پر بھوکوں کو کھانا کھلانا ہو گا فقرا اور غربا کو حسب توفیق پیسے تقسیم کرنا لازمی ہے ورنہ آئندہ کے لئے عمل باطل ہونے کا خدشہ ہے۔

نوٹ:۔ تمام عملیات رات کے بارہ بجے کے بعد کئے جائیں گے ورنہ بے اثر ہوں گے۔ تمام عملیات صاحب مضمون کے آزمودہ ہیں۔

☆

## حاضرات شاہ جنات

ایک گتہ یا سفید کاغذ پر مندرجہ ذیل نقش بنائیں نقش میں جہاں کالا رنگ لکھا ہے اس حصہ میں کالا رنگ بھر دیں جہاں سرخ لکھا ہے وہاں سرخ رنگ بھر دیں۔




حاضرات کرنے سے پہلے توشہ ایک پاؤ ہرنی' چند تازہ پھول گلاب' چنبیلی یا موتیا' اور مہندی پانی

میں گھول کر رکھ لیں۔ بغیر توشہ کے حاضرات نہ کھلے گی۔ لہٰذا توشہ لازمی رکھیں پھر حاضرات شروع کریں اور اگر بتی وغیرہ بھی سلگالیں۔

عمل کرتے وقت تعویذ بچے کو پکڑائیں اور کہیں کہ رنگ والی جگہ کو بغور دیکھتا رہے اور آپ عامل بچے پر درود شریف (آیت الکرسی) پڑھ کر پھونکیں۔ اور حرف مستقبل کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر بچے پر پھونکیں۔ فی الفور حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ یہ حاضرات بہت ہی طاقت ور ہے۔ اس حاضرات سے آپ ہر کام لے سکتے ہیں مثلاً سٹہ' ریس' انعامی بانڈز کے نمبر معلوم کر سکتے ہیں گمشدہ کا حال' بیماری سحر وغیرہ غرض اپنے تمام مسائل کے بارے میں سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں تجربہ شدہ ہے۔

حاضرات کرنے سے پہلے اور ختم کرنے کے بعد بچے پر گیارہ بار درود ابراہیمی اور تین بار آیت الکرسی پڑھ کر ضرور دم کریں۔

2۔ یہ حاضرات میرے معمولات میں سے ہے۔ نہایت ہی طاقتور ہے عامل کی قوت ارادی مضبوط ہو اور یکسوئی سے حاضرات کی جائے تو ایک منٹ میں حاضرات کا نزول ہو جاتا ہے قابل قدر تحفہ ہے۔

ایک چینی کی پلیٹ لے کر درمیان میں دائرہ لگائیں اور تھوڑا سا عطر لگائیں۔ بعدہ اس عزیمت کو کالی سیاہی سے لکھیں۔

عزیمت یہ ہے

**عولا۔ سمانا۔ سرنہ**

اب پندرہ سال کے بچے / بچی کے سر پر یا کر پر گیارہ مرتبہ عزیمت کو پڑھ کر پھونکیں تھوڑی ہی دیر بعد حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ اپنے مسائل کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

☆

## حاضرات مسمریزم

حاضرات مسمریزم یا قوت نظری کے ذریعہ چور معلوم کرنا۔

ایک سوا گز کا سفید لٹھے کا رومال لے کر اس کے درمیان مندرجہ ذیل نقش لکھیں اور کسی نابالغ



لڑکے / لڑکی کو اس کے پاس بٹھادیں۔ اور کہیں کہ وہ اس نقش کو بغور دیکھتا رہے۔ کچھ وقفہ کے بعد بچے کو اس رومال میں کچھ نظر آنے لگے گا۔

یا میکائیلؑ ۷۸۶ یا جبرائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

یا عزرائیلؑ یا اسرافیلؑ

عامل بچے پر درود ابراہیمی اور سورہ اخلاص پڑھ کر اس وقت تک پھونکتا رہے جب تک حاضرات نہ کھل جائے۔ جب حاضرات کھل جائے اور بچے کو نظر آنے لگے تو اسے کہو کہ وہ کہے کہ بھنگی آئے اور جھاڑو دے سقہ کو بلوا کر چھڑکاؤ کراؤ۔ تخت بچھواؤ اور بادشاہ سلامت کو حاضر کرو۔ بادشاہ سلامت کو سلام عرض کر کے اپنے مسائل کے بارے میں مکمل معلومات حاصل کریں اور شکریہ ادا کر کے انہیں اجازت دیں۔

عمل کرنے سے پہلے اجازت لینا بہت ضروری ہے۔

☆

## حاضرات پرائز بانڈز' ریس وسٹہ اور دیگر بین الاقوامی لاٹریاں




یہ حاضرات کسی کرامت سے کم نہیں کیونکہ ریس وسٹہ پرائز بانڈز اور لاٹریوں کے اعمال حاصل کرنے اور اس کی جستجو میں لوگوں کی عمریں بیت گئیں مگر گوہر مراد حاصل نہ کر سکے یہ حاضرات اگر سچ پوچھا جائے تو الہامی حاضرات ہے اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے اور عاشقان ریس وسٹہ کے لئے یہ ایک گوہر نایاب ہے جس کی مثال ملنا بہت مشکل ہے۔

وہ غریب حضرات جو اپنی جوان لڑکیوں کی شادی کرنے کے قابل نہیں ہیں یا وہ لوگ جو کاروبار

نہیں کرسکتے وہ اس حاضرات سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ انشاء اللہ اپنی مراد پائیں کے فیض پانے پر تھوڑا سا حصہ صدقہ و خیرات ضرور کردیں۔

## طریقہ و لوازمات

ایک سفید گتہ پر مندرجہ بالا نقش بنائیں کالے دائرہ میں عطر لگائیں اور بچے کو کالے دائرے میں دیکھنے کو کہیں۔

حاضرات کرنے سے پہلے ایک پاؤ برفی' چند عدد گلاب یا چنبیلی کے پھول یا موتیے کے اور تھوڑی سی مہندی گھول کر رکھیں۔ بخور لوبان اور گوگل کا جلائیں آپ (عامل) بچے کو نقش کے اندر سیاہ نشان کو بغور دیکھنے کو کہیں جب سیاہ دائرے میں کچھ نظر آئے تو اپنا مدعا بیان کریں اور بچے پر برابر یہ الفاظ 703 مرتبہ پڑھ پڑھ کر برابر پھونکتے رہیں۔

### "یاشیطان نمبر نکھا"

تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کھل جائے گی۔ جس سے آپ اپنا مطلب حاصل کرسکتے ہیں۔ اگر عامل کی قوت ارادی و مقناطیسی پاور کم ہو تو حاضرات آدھے گھنٹے میں کھلتی ہے اگر پھر بھی حاضرات نہ کھلے تو عامل کو چاہیے کہ اپنے پاؤں کا جوتا یا چپل لے کر غصہ میں نقش پر خوب ماریں اور کہیں کہ نمبر دکھاؤ۔ جب تک نمبر نہ دکھاؤ گے اسی طرح جوتے مارتا رہوں گا اور پھر دوبارہ حاضرات کریں۔

اس طریقے سے اس حاضرات کے مؤکل آناً فاناً دوڑتے ہوئے حاضر ہو کر سو فیصد شرطیہ نمبر بتائیں گے۔ اس حاضرات سے آپ ریس و سٹہ کے علاوہ اور بھی کئی قسم کے کام لے سکتے ہیں مثلاً دشمن کو جوتے مارنا' دشمن کو تکلیف میں مبتلا کرنا۔

دشمن کو جوتے مارنے ہوں تو یہ الفاظ دہرائیں "یاشیطان فلاں بن فلاں کو جوتے لگا۔ وغیرہ وغیرہ۔ حب کے مقاصد میں بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔

جوں جوں آپ حاضرات کرتے رہیں گے اسی طریقے سے آپ پر اس حاضرات کے اسرار و رموز منکشف ہوتے رہیں گے۔ محنت و تجربہ شرط لازمی ہے۔

☆



## جادوئی انگوٹھی

سنگ مقناطیس ایک ماشہ' ہینگ 6 رتی' چڑ الاکھ ایک ماشہ' کانچ سفید ایک ماشہ' کافور ایک ماشہ' سرمہ خالص 6 رتی' سندور 6 رتی' سیاہ سانپ کی کینچلی ایک ماشہ۔

ان تمام اشیاء کو پیس کر نگینہ کی جگہ بھر دیں بس حاضرات کی جادوئی انگوٹھی تیار ہے۔ بوقت ضرورت کوئی خوشبودار تیل یا عطر اس انگوٹھی پر مل دیں اور بچے یا بچی پر سورۃ اخلاص تین بار پڑھ کر پھونکیں اور بچے کو انگوٹھی میں دیکھنے کو کہیں۔ تھوڑی ہی دیر بعد حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ تمام مشکل امور کے بارے میں معلومات حاصل کرسکتے ہیں انشاء اللہ سو فیصد درست جوابات ملیں گے۔

☆

## جادوئی چراغ

مندرجہ ذیل عمل مجھے شہنشاہ جنات بلکاتوش نے عطا کیا ہے اس عمل پر جتنا بھی ناز کیا جائے کم ہے کیونکہ یہ عمل حاضرات میں بھی کام کرتا ہے اور دوسرے تشخیص الامراض کے علاوہ مریض پر سحر آسیب و جنات کتنا بھی سخت ہو اور برسوں سے مریض پر مسلط ہو نقش چلتے ہی لمحوں میں بھاگ جاتا ہے۔

اگر صرف کاغذ پر حاضری کرنی ہو دس بارہ سال کے بچے یا بچی کو خانہ نمبر 10 نشان لگایا ہے بچے کو دیکھنے کو کہیں خود بچے پر درود شریف و سورۃ اخلاص پڑھ پڑھ کر برابر پھونکتا رہے۔ جب تک حاضرات نہ کھلے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا۔ جس سے آپ ہر قسم کی معلومات سو فیصد درست معلوم کرسکتے ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یاشادیتہ۔ یاشادیۃ۔ یاشادیۃ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۶۱ | ۴۷۴ | ۴۷۱ | ۴۶۸ |
| ۴۷۲ | ۴۶۷ | ۴۶۲ | ۴۷۳ |
| ۴۶۶ | ۴۶۹ | ۴۷۶ | ۴۶۳ |
| ۴۷۵ | ۴۶۴ | ۴۶۵ | ۴۷۰ |

اس تعویذ کو لکھ کر آسیب زدہ کو دیں اور کہیں کہ اس کو خوب غور سے دیکھے۔ آسیب حاضر ہوگا۔

اس وقت اس تعویذ کا فتیلہ بنائیں اور جلا کر اس کا دھواں آسیب زدہ کی ناک میں دیں آسیب چھوڑ کر بھاگ جائے گا۔

اگر پھر بھی آسیب دفع نہ تو مندرجہ ذیل نقش کا فتیلہ بنا کر روئی میں بتی بنا کر تلوں یا سرسوں کے تیل کے چراغ جلائیں اور دھواں آسیب زدہ کی ناک میں دیں۔ آسیب بھاگ جائے گا۔

اگر پھر بھی آسیب دفع نہ ہو تو آسیب زدہ کے بال پکڑ کے 6 مرتبہ سورۃ اذاجاء نصراللہ آخر تک پڑھیں۔ اور آسیب زدہ پر دم کریں۔ اور یہی سورۃ پڑھ کر فوراً بالوں میں گرہ لگا دیں زبردست آسیب، جن، بھوت اللہ کے حکم سے بھاگ جائے گا۔ یہ عمل سینکڑوں مرتبہ کا آزمودہ ہے کبھی خطا نہیں جاتا۔

ان دونوں نقش کے فتیلوں کو جلا کر ان کی راکھ زمین میں دفن کر دیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یاشادیثۃ - یاشاریثۃ - یاشاریثۃ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۳م | ۷۱م | ۷۳م | ۶۱م |
| ۷۳م | ۶۲م | ۶۷م | ۷۲م |
| ۶۳م | ۷۶م | ۶۹م | ۶۶م |
| ۷۰م | ۶۵م | ۶۴م | ۷۵م |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱۹مم | ۷۲۲مم | ۷۲۶مم | ۷۱۲مم |
| ۷۲۵مم | ۷۱۳مم | ۷۱۸مم | ۷۲۴مم |
| ۷۱۴مم | ۷۲۳مم | ۷۲۱مم | ۷۱۷مم |
| ۷۲۲مم | ۷۱۶مم | ۷۱۵مم | ۷۲۷مم |

☆

# تسخیر ورجینا پری

مندرجہ ذیل عمل "تسخیر ورجینا پری" کا ہے اور علم خفیہ سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ عمل اساتذہ کی برسوں خدمت کر کے حاصل کیا ہے اساتذہ کا آزمودہ عمل ہے لہٰذا عامل حضرات سے گزارش ہے کہ عمل کرنے سے پہلے اجازت لے لیں۔ تاکہ عمل میں کامیابی ہو اور کسی قسم کی رجعت کا خوف نہ رہے۔

یہ عمل سو فیصد سچا ہے بس یقین کامل اور یکسوئی کا ہونا شرط ہے۔ یاد رکھیں قوت ارادی مضبوط ہو تو کائنات انسان کے سامنے سرنگوں ہو جاتی ہے۔

لیجئے عمل حاضر خدمت ہے جس کا جی چاہے آزمائے اور زندگی بھر عیش کرے۔

عمل یہ ہے۔

**"طاراطوری سواھا"**



## طریقہ

نوچندی جمعرات کا روزہ رکھیں، شیر برنج کھائیں، سرخ لباس پہنیں، کپڑوں کو عطر سے معطر کر لیں، سرخ مصلہ بچھائیں۔ سیندور کا منڈلہ (دائرہ) کے اندر چار چھوٹی الائچی آٹھ عدد لونگ، بہت سارے چنبیلی کے پھول اور دو عدد چنبیلی کے ہار، آٹھ عدد سپاری، پانچ قسم کی مٹھائی، سات عدد عطر کا، کپور، گائے کے گھی والا مٹی کا چراغ یا چنبیلی کے تیل کا چراغ جلائیں۔ اور عمل بالا کو پانچ ہزار بار رات کے بارہ بجے پڑھیں۔

تین یوم میں حاضر ہوگی۔ اگر اس کو مکمل قابو میں کرنا ہو تو مندرجہ ذیل عمل کو کریں۔ یہ سات یوم کا ہے۔

اتوار کی صبح ایک دستہ سرخ کاغذ کا لے آئیں اور اس کے 21 پرزے بنائیں اور ہر ایک پر زیادہ "تمتع" زعفران سے لکھیں۔ ایک پرزہ اسی وقت جلائیں۔ ایک کاغذ لے کر دوپہر کو اس طلسم کو 6 ہزار بار پڑھ کر جلائیں۔

آئندہ صبح دوپہر شام تینوں وقت طلسم مذکورہ کو صرف ایک مرتبہ لکھ کر اور 6 ہزار مرتبہ پڑھ کر جلائیں۔

انشاء اللہ سات یوم میں تابع ہو گی۔ واضح ہو کہ اگر یہ طلسم پڑھتے پڑھتے پہلے ہی دن حاضر ہو تو اسے کوئی بھی کام مت کہیں اور نہ ہی تیسرے روز حاضر ہونے پر کوئی کام کہیں۔ صرف ساتویں دن حاضر ہونے پر اپنے کام کا کہیں۔

عمل کرنے کا کمرہ بالکل الگ ہونا چاہیے اور کمرے میں بہت سارے چنبیلی کے پھول ہوں اور کمرہ خوشبو سے معطر ہو۔

بخور، لوبان، گوگل، خشک دھنیا کا زیادہ سے زیادہ جلائیں۔

# حاضرات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ دل کبوتر لے گیا گھیرا پڑا لیلین کا شاہ طور حاضرات کو حاضر کر دے۔ صدقہ محی الدین کا یا اللہ یا اللہ یا اللہ۔

## ترکیب عمل

ایک صاف آئینہ لے کر بیچ میں کاجل لگائیں دائرے کی صورت میں اس پر تھوڑا سا خوشبودار عطر لگائیں تاکہ اس میں چمک پیدا ہو جائے۔ رات کو عشاء کے بعد آئینہ اپنے سامنے رکھ کر روزانہ سات سو سات بار یا گیارہ سو بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔ حاضرات انشاء اللہ تعالیٰ تین دن میں کھل جائے گی۔ مثل ٹی۔ وی کے سب تماشہ دیکھو گے۔ عمل اکیس دن کرنا ہے۔ اکیس دن بعد زکوۃ مکمل ہو جائے گی اور آپ اس عمل کے عامل ہو جائیں گے۔

جب کبھی بھی ضروریات پیش آئے آئینہ سامنے رکھ کر عمل کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھیں تو تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول شروع ہو جائے گا۔ جس سے آپ ہر مسئلے کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ مثلاً چوری گمشدہ شخص کا معلوم کرنا' بیماری یا سحر' امتحان کے نتائج معلوم کرنا وغیرہ وغیرہ۔

## حاضرات

**عزمت علیکم ایاکنوفات فی کنف اللہ وحاضرون بدوام ملک اللہ ایاھوا حیاش احیاش بقضاء حاجتی واللہ محیط علیکم بحول المستعان یا ارواح الجن والشیاطین ایاما یحضرون علی العد برات الامور باذن اللہ العلی العظیم ان اعیونی لما ارت ویا آیات اللہ فی ملکوت السمٰوت والارض بحق تلوتہ علیکم من تلک الاسماء الشریفہ ○**

## طریقہ

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات سے پڑھنا شروع کریں۔ بعد نماز عشاء روزانہ تین سو بار 17 دن متواتر پڑھیں۔ اس کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جب بھی کسی مسئلہ کے



بارے میں معلوم کرنا ہو کسی بچے کے انگوٹھے پر سیاہی لگائیں اور عمل کو پانچ سات بار پڑھ کر دم کریں تمام احوال معلوم ہو گا۔

## حاضرات

خضر حاضر حضور خضر ظاہر ظہور خضر آ تو خضر جاؤ خضر گھیر گھار کے لاؤ خضر ڈلیا بھر پھول خضر کردہ معمور۔

## طریقہ

نوچندی جمعرات سے بعد نماز عشاء عمل پڑھنا شروع کریں۔ اگر بتی سلگائیں اور باوضو ہو کر پڑھیں۔ سوالاکھ اس عمل کی زکوۃ ادا کریں خواہ کتنے ہی دن میں کریں ایام کی کوئی قید نہیں۔ اس عمل کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے کیونکہ یہ ایک نایاب عمل ہے اور میرا خود کا آزمودہ ہے۔

اس عمل کی خوبی یہ ہے کہ عامل عمل گھر بیٹھ کر کرتا ہے اور سیر دریا و سمندر کی کرتا ہے۔ یعنی گھر بیٹھے حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہو جاتی ہے۔ حاضرات آپ میں سرتاج اور چوٹی کا عمل ہے۔

جب بھی کسی مسئلے کے بارے میں معلومات حاصل کرنا ہو تو باوضو ہو کر اگر بتی سلگائیں اور ایک سفید مرغ حضرت خضرؑ کے نام کا سامنے رکھیں۔ ایک پانی سے بھرا تھال یا کونڈا سامنے رکھ کر عمل مذکورہ کو پڑھنا شروع کریں۔ اور پانی میں نظر جمائے رکھیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حضرت خضر علیہ السلام کی حاضری ہو جاتی ہے اور ملاقات بھی ہو جاتی ہے۔ جس سے آپ ہر قسم کے مسائل کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

اجازت دینے کے بعد سفید مرغ کسی کو بھی صدقہ کے طور پر دے دیں اور یہ کہیں کہ یہ حضرت خضرؑ کے نام کا ہے۔

اس حاضرات کو آئینہ' بچے کی ہتھیلی اور پانی پر کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات آپ کو ہر جگہ کام آئے گی۔

دیگر یہ عمل تسخیر خلائق کے لئے بھی کارگر ہے۔ تجارتی کاروبار کرنے والوں کے لئے سونے پر سہاگہ کا کام کرتا ہے۔ دن میں صرف اکیس مرتبہ عمل کو پڑھیں اور کاروبار میں دن بدن ترقی دیکھ

کر حیران رہ جائیں۔

☆

## چور کا نام نکالنا

یاجلیل یا جبار یا مالک یاقہار شمس قمر الیلا نہار املک مالک نورا شماشماشمار ابستانید کہ پابند شماھم ایمان آور بائید حاضر باشد نام ایں نزد پیداکنید کہ من جشن آواز شمامی کنیم استجیبوا دعوت یا سامع بحق تمخیشا تمخیشا ملشلمیلنا بحق اھیا اشر اھیا بطاطونی شرکاھی ان لاتعلو علی مسلمین یارب العلمین٥

## طریقہ

پہلے اس عمل کو عمل میں لانے کے لئے روزانہ 123 مرتبہ 21 دن تک پڑھیں اس کے بعد جب بھی کبھی ضرورت پیش آئے تو کنو کی لکڑی کو کوئلہ بنائیں اور اس پر قدرے لوبان اور گوگل کی دھونی دیں اور ایک سفید سادہ کاغذ کو اس دھوئیں پر رکھیں اور مندرجہ بالا عزیمت پڑھتے جائیں اور کاغذ پر دم کرتے جائیں۔ تھوڑی ہی دیر میں انشاء اللہ نامعلوم چوروں کا نام، شکل و پتہ خود بخود کاغذ پر لکھے جائیں گے۔

## حاضرات

یاحی یاقیوم بحق ایاک نعبدو ایاک نستعین و بحق کھیعص حمعسق و بحق سلیمان بن داود علیہ السلام الف استفتح استفتح فھوش فھوش قرشت قرشت برمابرمابرما احضر و من جانب المشارق والمغارب و من جانب الایمن والایسر بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

## طریقہ

نوچندی بدھ کی رات سے روزانہ ایک سو ایک مرتبہ 21 یوم تک پڑھیں۔ پہلے دس یا بارہ سال کے بچے پر حاضری کریں اس کے بعد بڑے خود بھی دیکھ سکتے ہیں۔ عامل کے لئے ایک خاص تحفہ



ہے۔ صرف گیارہ مرتبہ عمل پڑھیں فوراً ہی حاضرات کا نزول ہو جاتا ہے۔
اگر اسی عمل کو حاضری ہمزاد کے لئے روزانہ ایک ہزار 2 مرتبہ 21 یوم تک پڑھیں آپ کا ہمزاد حاضر ہو گا جس سے آپ ہر قسم کا کام لے سکتے ہیں۔

☆

## حاضرات سامری جادوگر

## عمل

الیا ابن بگبا ابا موسیٰ صدیقہ

## طریقہ

ماہ عروج میں نوچندے منگل یا ہفتہ کی رات 12 بجے کے بعد شمال مغرب کی طرف منہ کر کے پیلے رنگ کے کپڑے پر بیٹھ کر عمل مذکورہ کو 2075 مرتبہ پڑھیں۔ اپنے سامنے قالین کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا، پیتل یا مٹی کا چھوٹا سا پیالہ، ایک کنڈل میں شراب اور پانچ رنگ کی کھوئے دار مٹھائی مثلاً پیڑا، گلاب جامن، برفی، قلاقند اور عطر حنا رکھیں اور اکیس یوم یہ عمل پڑھیں گے۔ سامنا جوں کا توں رہے گا اکیس یوم تک تل یا چنبیلی کے تیل کا چراغ مسلسل جلتا رہے (دن رات) چراغ بجھانا نہیں ہے اور اکیس یوم کے بعد سامری جادوگر حاضر ہو گا۔ اس کا لباس لکھنوی طرز کا ہو گا اور دور ہی سے ہاتھ ہلا ہلا کر آداب آداب کہتا ہوا حاضر ہو گا عہد و پیمان ہونے کے بعد ہر قسم کے کام لیں عقلمند کو صرف اشارہ ہی کافی ہے۔

## حاضرات

جب حاضرات کی ضرورت ہو تو بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں۔ ذرا سا عطر یا تیل بھی لگائیں تاکہ چمک پیدا ہو۔ مندرجہ ذیل عزیمت گیارہ بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ اس حاضرات سے آپ ہر قسم کے سوالات کے جواب معلوم کر سکتے ہیں۔

### عزیمت

حنایت الجس میں نے جو ارادہ کیا تھا وہ حضور سے پورا ہو یا بدیع یا ذوالجلال میں ترک حاضر کر دے۔



## موکلات کی حاضری کا عمل

دنیا میں عملیات کا سرتاج عمل ہے اور مجرب و آزمودہ ہے۔

### طریقہ

اول اس کی زکوۃ ادا کرے۔ زکوۃ کے ادا کرنے سے چور، دشمن یا جس سے کام لینا ہو اس سے مؤکلات کے ذریعے باآسانی کام لیا جا سکتا ہے۔ یہ عمل بغیر زکوۃ کے بھی کام کرتا ہے اجازتی عمل ہے۔ لہٰذا تمام قارئین آئینہ قسمت کو اجازت ہے۔ اگر روحانیت کامل ہے تو پھر بلا زکوۃ صاف اور کھلی حاضری ہوتی ہے۔ مہینہ کی پہلی بدھ فجر کی نماز کے بعد سورۃ حشر ایک بار پھر لایستوی اصحب النار سے تا آخر سورۃ ایک بار پھر سورۃ حشر کی آخری آیت تین بار یعنی اول سالم سورۃ ایک بار پڑھ کر تلاوت کر لیں پھر آخری رکوع لایستوی سے آخر تک ایک بار پڑھ لیں پھر تین بار ھو اللہ الذی لا الہ سے الحکیم تک پڑھ لیں اسی طرح مغرب کی نماز کے بعد بھی پڑھ لیا کریں، پورے چالیس دن مکمل کر لیں۔ اکتالیسویں دن مساکین کو کچھ حسب توفیق کھانا کھلا دیں۔

اب زکوۃ مکمل ہو گئی اس کے تین مؤکل آپ کے خادم و تابع رہیں گے اور وہی سارا کام کریں گے۔ یہ مؤکلوں کے بادشاہ ہیں آپ ہر کام کرا سکتے ہیں۔

اس عمل کو قابو میں رکھنے کے لئے صبح کی نماز کے بعد تین بار اعوذ باللہ اور ایک بار بسم اللہ پڑھ کر آیات تین بار پڑھیں اور اسی طرح نماز مغرب کے بعد پڑھ لیا کریں۔ پھر جب حاضرات کرنی ہو تو کسی 12 سال سے کم عمر کے لڑکے یا لڑکی کو جو صاف ستھرے ہوں اپنے سامنے بٹھا کر ایک کاغذ پر گول سیاہ دائرہ بنا کر گول شیشہ پر لگا کر بچے کے ہاتھ میں دیں (شکل مضمون کے شروع پر درج ہے) اور درج ذیل عمل پڑھنا شروع کر دیں۔ دائرہ روپیہ کے برابر گول ہو۔

**لایستوی اصحب النار و اصحب الجنۃ** سے **ھو الرحمٰن الرحیم** تک پڑھ کر



**ھو الاسامۃ سرنا ھو یا کریم** (اللہ یا کریم) کو چھ بار پڑھے۔

یہ آیت پڑھ کر بچے کے سر پر دم کریں، حاضری ہو جائے گی پہلے اس گول دائرہ میں جھاڑو والا آئے گا اس سے جھاڑو لگانے کے لئے کہیں وہ جھاڑو دے گا پھر اس سے کہو کہ پانی چھڑک دے وہ پانی کا چھڑکاؤ کرے گا۔ پھر اس کو میز کرسی لانے کو کہیں پھر کھلا میدان بن جائے گا پھر مؤکلات آئیں گے۔ ادھر عامل اوپر والا وظیفہ صرف ھو الاسامۃ سرنا ھو یا کریم پڑھ پڑھ کر دم کرتا رہے پھر جو کچھ پوچھنا ہو پوچھتے جائیں بچے کو تاکید کریں کہ وہ آنکھوں سے اسی دائرہ میں ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا رہے۔

اگر مریض کو دیکھنا ہے کہ کیا مرض ہے یا جادو یا آسیب ہے وہ چیز صاف سامنے آ جائے گی۔ اگر چوری کا معلوم کرنا ہو تو چور بمعہ چوری شدہ سامان لے کر حاضر ہو گا۔ اگر کسی کو اپنا بنانا ہو تو وہ مسخر ہو گا۔ حاضرات میں سرتاج و چوٹی کا عمل ہے۔



## جادوئی چراغ

اس عمل پر جتنا بھی ناز کیا جائے کم ہے کیونکہ یہ عمل حاضرات میں بھی کام کرتا ہے اور دوسرے تشخیص الامراض کے علاوہ مریض پر سحر آسیب و جنات بھی ہو تو اس کو بھی دور کرنے میں اپنی مثال آپ ہے۔ عمل کیا ہے ایک جادوئی چراغ ہے۔ یہ حاضرات ہر کام کے لئے بے نظیر ہے۔ ہر مقصد میں کام و ساتھ دیتی ہے۔ جو بھی اس حاضرات کو کرے گا وہ بغیر تعریف کے نہ رہے گا۔

اگر صرف کاغذ پر حاضری کرنی ہو تو دس بارہ سال کے بچے کو خانہ نمبر 11 میں جہاں ہم نے سیاہ نشان لگایا ہے بچہ کو دیکھنے کے لئے کہیں اگر لڑکی ہو تو 12 سے 16 سال تک کی حاضرات میں دیکھ سکتی ہے۔ عامل بچے پر مندرجہ ذیل عزیمت دو تین بار دم کر کے پھونکیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ ہر قسم کی معلومات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔

عزیمت یہ ہے۔

**عزمت علیکم یا معشر الجن والانس ان تنفذو من اقطار السمٰوات والارض فانفذو لا تنفذون الا بسلطن ربط ربط محلا محلا نشر انشرا محترا محترا بحق قل ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ**

**کفوالحدانہ من سلیمان وانہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الاتعالو علی واتونی مسلمین○**

| یامیکائیلؑ | ۷۸۶ | | یاجبرائیلؑ |
|---|---|---|---|
| ۷۷۱ | ۷۷۴ | ۷۷۷ | ۷۶۳ |
| ۷۷۶ | ۷۶۴ | ۷۷۰ | ۷۷۵ |
| ۷۶۵ | ۷۷۹ | ۷۷۲ | ۷۶۹ |
| ۷۷۳ | ۷۶۸ | ۷۶۶ | ۷۷۸ |
| یاعزرائیلؑ | | | یااسرافیلؑ |

اگر سحر جادو جنات وغیرہ کو بلانا اور دور کرنا ہو یا مریض کی بیماری و تشخیص وغیرہ کا معلوم کرنا ہو تو اسی نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر نقش کو بتی بنا کر سرسوں کا چراغ روشن کریں اور مریض کو چراغ کی لو میں دیکھنے کو کہیں تھوڑی ہی دیر میں مریض کو سب کچھ نظر آجائے گا۔

چراغ روشن کرتے وقت عامل (آپ) اوپر والی عزیمت گیارہ بار پڑھ کر مریض کے کان میں اور سر پر دم کریں انشاء اللہ تھوڑی ہی دیر میں مریض پہلے جیسا صحت مند ہو جائے گا۔ حاضرات میں سرتاج اور چوٹی کا عمل ہے امید ہے کہ قارئین کو پسند آئے گا۔

## حاضرات

چھت والے پنکھے کے اندر جو کپسٹر ہوتا ہے وہ کسی پرانے پنکھے کا لے لیں۔ اس کو توڑیں تو اس سے تیل نکلنے لگے گا۔ اس تیل کو کسی شیشی میں ڈال لیں۔ اب ایک لڑکا یا لڑکی جس کی عمر دس بارہ سال ہو اس کو بٹھا کر تیل اس کے انگوٹھے پر مل دیں اور گیارہ دفعہ درود ابراہیمی پڑھ کر بچے کے دائیں کان میں پھونک دیں اور بچے کو ناخن میں دیکھنے کو کہیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو جائے گا جس سے آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات معلوم کرسکتے ہیں۔



## حاضرات شاہ جنات

ایک گتے پر مندرجہ ذیل نقش بنائیں اور بچے یا بچی کو کالے دائرہ میں دیکھنے کو کہیں۔ اس سے پہلے توشہ برفی ایک پاؤ، تازہ پھول گلاب، اور مہندی گھول کر رکھیں اور کالے دائرہ پر عطر لگائیں۔



بچے پر تین مرتبہ درود ابراہیمی اور تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کریں۔ بعدہ نقش پر دس مرتبہ حرف "منقل" پڑھ کر دم کریں۔ تھوڑی دیر میں بادشاہ سلامت کی حاضری ہو جائے گی۔ بچے کے ذریعے بادشاہ کو سلام عرض کریں۔ پھر اپنے کام کا پوچھیں۔

اس حاضرات سے آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات مثلاً ریس ''منہ'' انعامی بانڈز کے نمبر معلوم کرسکتے ہیں۔ گمشدہ کا حال بیماری 'سحر' غرض ہر قسم کے سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کرسکتے ہیں اور یہ عمل تجربہ شدہ ہے۔




## حاضرات

ایک سفید گتہ پر مندرجہ ذیل حاضرات کا نقش بنائیں۔ نقش میں جہاں نیلا رنگ لکھا ہے اس حصہ میں نیلا رنگ بھر دیں۔ جہاں کالا لکھا ہے وہاں کالا' جہاں سرخ لکھا ہے وہاں سرخ اور جہاں ہرا رنگ لکھا ہے وہاں ہرا رنگ بھر دیں۔




حاضرات کرنے سے پہلے توشہ ایک پاؤ برفی' چند تازہ پھول اور تھوڑی سی مہندی پانی میں گھول کر رکھیں۔ بغیر توشہ کے حاضرات نہ کھلے گی۔ لہٰذا توشہ لازمی رکھیں پھر حاضرات شروع کریں۔

## طریقہ

نقش پر دس بار (شکل و صورت مکمل حفاظت) پڑھ کر دم کریں اور بچے کو نقش میں دیکھنے کو کہیں۔ بعدہ' بچے سے معلوم کریں کہ کیا چاروں مؤکل تشریف لے آئے ہیں جب بچہ ہاں کہے تو

ان کو بچے کے ذریعے سلام عرض کریں۔ اور اپنا مقصد و مدعا بیان کریں غرض جو بھی پوچھنا ہو۔ تمام سوالات کے جوابات سو فیصد درست پائیں گے۔

حاضرات کرنے سے پہلے اور حاضرات ختم کرنے پر بچے پر تین بار آیت الکرسی اور گیارہ بار درود ابراہیمی پڑھ کر دم کریں۔

یہ حاضرات نہایت ہی طاقتور ہے۔ ہر کام چاہے کتنا ہی سخت ہو مؤکل سرانجام دیتے ہیں۔ جادو بھی دور کرتے ہیں اور جادو کے مؤکلوں کو بھی دور کرتے ہیں۔ ہر کام عامل کی مرضی کے مطابق کرتے ہیں۔

شرط یہ ہے کہ عامل ادب و احترام اور عاجزی سے درخواست کرے۔

☆

## عمل مؤکلہ منادیوی

### طریقہ

### آکطبیش۔ جطیش

ماہ ثابت رجال الغیب پس پشت ہو تخلیہ میں اپنے پاس گوگل انگیٹھی شراب خالص تین عدد انڈے دیسی مرغی کے۔ پہلے آگ پر قدرے گوگل و شراب ڈالو۔ ایک سانس میں اسم اکطبیش کو بلا تعداد پڑھو۔ جب سانس ختم ہو تو اسم دوم جطیش دوسرا سانس بطور سابق پڑھو جب سوا گھنٹہ ہو جائے ایک چمچ شراب آگ پر ڈالو۔ پڑھائی مسلسل جاری رہے اسی طرح ڈھائی گھنٹے پڑھو۔

کچھ دیر بعد ایک نہایت ہی حسین عورت حاضر ہوگی۔ جب وہ منہ کھولے انڈا پھوڑ کر آگ پر ڈالو وہ اس کو پی جائے گی۔ اس طرح وہ جتنی مرتبہ منہ کھولے انڈہ پھوڑ کر آگ پر ڈالتے رہو۔ بعدہ' وہ مسخر ہو جائے گی۔ وعدہ پر کام کرے گی۔ عامل کو انڈے کم از کم ایک درجن رکھنے چاہییں تاکہ اٹھنے میں پریشانی نہ ہو۔ یہ دیوی اس قدر حسین ہوتی ہے کہ عامل کا سنبھلنا مشکل ہوتا ہے لہٰذا شہوت کا خیال نہ لائیں اور خیالات پاک رکھیں۔ اگر شہوت کا خیال دل میں لائے گا تو مارا جائے گا اس لئے اپنے اوپر کنٹرول رکھے۔ یہ دیوی دست غیب مقرر کر دے گی۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔



## حاضری دیوی

### عمل

صدا بھوانی کا اکا۔ کھول دے۔ خزانہ مال کا۔ کھارے تیرا باکا۔

### طریقہ

یہ عمل ہفتہ یا منگل سے شروع کریں۔ چالیس دن تک عمل تقریباً ایک گھنٹہ بلا تعداد پڑھتے پڑھتے سو جایا کریں۔ اگر دوران عمل سامنے آئے تو ڈرنا نہیں۔ جو پوچھو گے وہ بتائے گی۔

### پرہیز

جلالی و جمالی گوشت بڑا چھوٹا، انڈا، مچھلی، عمل پورا ہونے کے بعد اگر کوئی کام لینا ہو تو وہ روز پہلے پرہیز کر کے کام لینا چاہیے۔ عمل پورا ہونے کے بعد صرف گائے کا گوشت نہیں کھانا چاہیے۔ باقی جو مرضی ہو کھائیں۔

☆

## تسخیر دیوی

### عمل

روپ سروپ کایا کلپ سیکا تورا کیٹش۔

### طریقہ

یہ عمل چاند کے آخری دنوں میں کریں۔ انمول عمل ہے۔ اس عمل کے ذریعے آپ بہت سی کرامات دکھا سکتے ہیں۔ لیکن دوران عمل نیکی کا کوئی کام نہ کریں اور نہ ہی نماز پڑھیں۔ چودہ دن میں سوا لاکھ کی تعداد پوری کریں۔ تسخیر کے بعد ہر کام لے سکتے ہیں مثلاً سٹہ کے نمبر، پرائز بانڈ نمبر، ریس گھوڑا، امتحان اور مقدمہ میں کامیابی، حب، تسخیر، مرض و علاج وغیرہ۔

### پرہیز

صرف بڑا گوشت۔ پاؤں الٹے ہیں دو عورتوں کے ماہواری کے کپڑے حسین عورت کا بچہ پیدا ہوتے ہی مرگیا ہو اسکا ایک کپڑا۔

☆

## درشن کرشن مہاراج

### عمل

اوم نمو سوم ہے

### طریقہ

اکیس سو بار روزانہ گیارہ دن تک پڑھیں۔ بخور عود اور لوبان کا جلائیں اور یکسوئی سے پڑھیں۔ ڈرنے کی قطعاً ضرورت نہیں ہے۔ غروب آفتاب کے وقت علیحدہ بیٹھ کر پڑھیں۔ اس عمل سے سٹہ نمبر' پرائز بانڈ نمبر' امتحان میں کامیابی۔ غرض ہر کام لے سکتے ہیں۔ عمل کے بعد کرشن مہاراج سے ملاقات ہوگی بالکل بے خوف خطر۔ یہ ایک آزمودہ عمل ہے۔

☆

## حاضری برائے پیر مردم

### عمل

**یاشاہ تل وجو فاغول بوان شاہت الوجوہ لقا ساغرینا۔**

### طریقہ

گیارہ سو بار گیارہ دن تک رات کے دو بجے شروع کرنا ہے۔ پہلے دو رکعت نماز نفل پڑھیں۔ اس عمل میں نہانا مشروط ہے۔ نہا کر عمل کریں۔ عمل مکمل ہونے کے بعد ہر کام لے سکتے ہیں۔

☆



## حاضری پری

### عمل

**اقسمت علیکم یاعونل ملک مشفقة بنت ابلیس بحق مطبعون غل تم قوس بقتابین یاسہیل مشفقه قولا فهما قوس لمرود علوهم علوهم الساء الساء الساء۔**

### طریقہ

بدھ' جمعرات اور جمعہ' نوچندی دنوں میں پہلے دن تین سو بار اور دوسرے دن چار سو بار' تیسرے دن پانچ سو بار پڑھیں۔ بخور گوگل اور لوبان کا جلائیں اور عمل پڑھتے وقت منہ مغرب کی طرف رکھنا ہے اور کھلے آسمان کے نیچے بیٹھ کر پڑھیں۔ جب حاضر ہوگی تو جو بھی بات معلوم کرنی ہوگی' یا کوئی بھی کام کروانا ہو تو وہ فوراً کرتی ہے یہ لاجواب عمل ہے۔

☆

## حاضری برائے پریاں

### عمل

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ قل اوحی الی انه استمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرانا عجبا یهدی الی الرشد فامنا به۔**

یہ سورہ جن کی پہلی چار آیات ہیں۔ ان کو ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد یہ منتر تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ پڑھیں۔

**یاهلعیطوناش عطلموث**

اسی طرح روزانہ چالیس دن تک پڑھتے رہیں۔ اگر دوران عمل کسی قسم کی کوئی آواز آئے یا سلام علیک کرے تو دل میں جواب دینا اور عمل پورا ہونے پر بات چیت کریں۔ عمل ختم ہونے پر شرینی پر مؤکلات کی نیاز دلا کر معصوم بچوں کو بانٹ دیں۔

☆

## حاضرات باباخاکی شاہ

نیلی گھوڑی سبز پلان۔ چڑھیا آوے خاکی شاہ جوان۔ ہتھ وچ ڈنڈا بغل قرآن۔ کے کرواست سلام۔ حاضر ہو بابا حاضر ہو بابا حاضر ہو بابا۔

### طریقہ ریاضت

عروج ماہ میں اتوار کے روز سے بعد از نماز عشاء کلمات عمل کو گیارہ سو گیارہ مرتبہ روزانہ گیارہ یوم تک پڑھیں۔ گیارہ روز کے بعد میٹھے چاول پکا کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ دوران عمل خوشبودار بخور روشن کریں۔ جب کبھی حاضرات کرنا ہو کسی بچے یا بچی کے ناخن پر سیاہی لگا کر اوپر کوئی عطر لگا کر کلمات عمل کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ حاضرات کا نزول ہو گا۔ بامقصد سوالات کریں ہر سوال کا جواب ملے گا۔



## حاضرات بابا روڈے شاہ

### عمل

قادر محی الدین۔ میدان محی الدین۔ شاہ سیدا۔ تیرے سر میں سودا۔ سودا کر دوست بدست۔ اگے اگے فقیر پچھے پچھے گلدست۔ عام دریا نگاہ دھرتی۔ کل مخلوق میں روح خلقی۔ اگے فقیر پچھے فقیر۔ بچے فقیر کھبے فقیر۔ سب جگ نیوہ کے کر زیر میرے پیر تے مرشد دا اٹھن نہ پھیر۔ روڈا شاہ بلقاری ستر سو بلا تیرے پنجے بیٹھ ماری۔ رکھ اگے تے پچھے دی تبرداری۔ مائی حسنی بابا روڈے شاہ۔ دنیا دا پکڑ کے توا گودا۔ تخی شمیر پکڑے پیر۔ انہوں پئی خرابیوں خیر۔ تخی شاہ جل بخش۔ بخش دین و دنیا دا تخت موتا شاہ فقیر مار کے دکھاں یتاں دا تیر۔ عرش کی نیر۔ تکی ندی دکاوے نیل۔ دا تا تخی روڈے شاہ قلندر۔ بسم اللہ یا فقیر بابا روڈے شاہ حاضر ہو۔ حاضر ہو۔ حاضر ہو۔

### طریقہ ریاضت عمل

عروج ماہ نوچندی جمعرات سے بعد از نماز عشاء اول و آخر اکتالیس مرتبہ درود پاک اور گیارہ مرتبہ عمل کی عبارت روزانہ پڑھیں۔ عمل کی ریاضت کی مدت اکتالیس یوم ہے۔ دوران عمل



خوشبودار بخور روشن کریں۔ اس عمل میں پرہیز جلالی و جمالی کرنا ہو گا۔

### طریقہ حاضرات

جب کسی پر حاضرات کرنا ہو۔ تو اس کی آنکھوں بند کرا دیں۔ اور پھر آنکھوں پر سیاہ کپڑا باندھ دیں۔ اور معمول کو ہدایت کریں کہ وہ آنکھوں کے ڈیلے کو حرکت نہ دے۔ اب آپ کلمات عمل کو سات مرتبہ پڑھ کر معمول پر دم کریں۔ اور معمول سے پوچھیں کے آنکھوں کے سامنے ٹیلی ویژن کی طرح سفید لائٹ آئی ہے یا نہیں۔ اگر معمول کہے کہ لائٹ نظر نہیں آئی۔ تو پھر سات مرتبہ عمل پڑھ کر دم کریں۔ لائٹ آجائے گی۔ جب لائٹ آجائے۔ تب بابا روڈے شاہ کو طلب کریں۔ حاضرات ہونے پر اپنے مقصد کے سوالات پوچھیں۔ بیماری۔ سحر جادو۔ آسیب کے سوالات۔ بیماری سحر جادو اور آسیب کا علاج وغیرہ ہر طرح کے سوالات کے جوابات ملیں گے۔ حاضرات کا بہترین عمل ہے۔



## حاضرات حضرت پیر بہاؤ الحق

### عمل

جل وچ سیوان خواجہ خضر نوں۔ باہر سرور پیر۔ میری بدھی چھڑاوے کون۔ میرا حضرت طاہر پیر۔ ٹوپی حضرت سلیمان دی پتے سکے وچ سب دی نگا مثادے میرا سوہنا حضرت پیر۔ پیر بہاء الحق کردہ سچ سچ۔

### ریاضت عمل

جمعرات کی رات سے بعد از نماز عشاء کلمات عمل کو گیارہ سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ مدت ریاضت صرف گیارہ یوم ہے۔ آخری یوم پیر بہاء الحق کی کسی چیز پر نیاز دیں۔ پھر جب کبھی ضرورت ہو۔ معروف طریقہ سے حاضرات کریں۔

## تسخیر کالی مائی

تین روز دریا یا سمندر پر جا کر حاضری دے۔ ہانڈی کے اندر ایک اصلی گھی کا چراغ ' آٹھ عدد لونگ ' دو چھوٹی الائچی ' ۵ عدد بتاشے ' پانچ گلاب کے پھول ' پان کا بیڑا تھوڑے سے ابلے ہوئے چاول ' دو عدد اگر بتی سلگا کر اور یہ منتر تین مرتبہ پڑھ کر تمام اشیاء سمندر / دریا میں بہادے۔

منتر۔ اوگم دریا۔ اوگم بڑی موج بہار۔ کالا باوا کی تلی لاالہ گیر۔ محمد کی سواری۔ آئے جی آئے بائیس خواجہ آئے۔ آئے بائیس خواجہ آئے۔

توشہ :۔ اُپلے کی آگ جلا کر اوپر والا توشہ سامنے رکھے اور ایک بوتل شراب لوبان ' بہمن ' صندل کا برادہ آگ پر ڈالے ' تھوڑی تھوڑی شراب آگ پر ڈالتا جائے۔ شراب پیالہ میں پاس رکھے۔

### منتر

کالی کالی مہا کالی۔ اندر کی پتری۔ برہما کی سالی۔ چابے پان۔ بجاوے تالی۔ پشو کرہے کرالی۔ پیو پیالہ رہے متوالی۔ برہما کی سالی۔ پھرو منتر پھرو باچا میرے گرو کا شبد سانچا۔ تعداد ۱۰۸ مرتبہ روزانہ اکیس یوم اپنا حصار ضرور کریں۔

پرہیز :۔ انڈا گوشت ' مچھلی سے پرہیز کرے ایک وقت یعنی رات بارہ بجے اور ایک ہی جگہ عمل کرے۔ جگہ تبدیل نہ کرے۔

## تسخیر ملکہ الجمال

یہ ملکہ سات سو بادشاہوں پر حکومت کرتی ہے اور ہر بادشاہ سات سو قبیلے پر حکومت کرتا ہے اور ہر قبیلے کے افراد کی تعداد اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ اگر آپ کا ارادہ اس سے شادی



کرنے کا ہو تو علیحدہ مکان میں پاک وصاف کپڑے اور نہا دھو کر بارہ دن بیٹھیں۔ دھونی خوشبو وغیرہ کی پوری رات اور تلاوت کے وقت اور نماز کے وقت جاری رہنی چاہئے۔ دھونی مندرجہ ذیل چیزوں کی ہو۔

جاوتری ' عود ' میعہ ' کندر ' مصطگی رومی۔

وہ کلام جو ہر نماز کے بعد سو بار اور آدھی رات میں ہزار بار پڑھنا ہے وہ یہ ہے۔ مستور بوش۔ عتر طوش۔ افیلوش۔ حرحز طاح۔ اشخاخ۔ شلماخ۔ شلاسون۔ عرطاغون۔ سامر شون مملط عشمتیال۔ اجبی واحضری یا ملکۃ الجمال حتی یتم زواجنا بالتمام والکمال۔ سحروکان و علی اللہ الاتکال۔ ہر رات اپنے دائیں ہاتھ پر یہ نقش لکھ کر دائیں ہاتھ کو رخسار کے نیچے اور بائیں ہاتھ کو سینے پر نیند کے وقت رکھنا ہے۔ دائیں ہاتھ پر یہ نقش لکھیں مایکتب علی الید الیمنی

بائیں ہاتھ پر یہ نقش لکھیں۔

مایکتب علی الید الشمال

آٹھویں رات سارا مکان روشن ہو جائے گا اس سے ڈرنا نہیں۔ نویں رات کچھ سیاہ ٹکڑے اور کچھ سفید آپ کو نظر آئیں گے۔ اس سے بھی نہیں ڈرنا۔ گیارہویں رات چاند کی

طرح بہت سی عورتیں آپ کو نظر آئیں گی اور وہ کہیں گی ہم سے کسی ایک کو لے کر یہ وظیفہ پڑھنا چھوڑ دے۔ آپ ان کو کہیں مجھے صرف ملکۃ الجمال چاہئے اور کوئی نہیں وہ چلی جائیں گی۔ بارہویں رات عورتیں چاند کی شکل میں آئیں گی ان کے درمیان ملکۃ الجمال ہو گی۔ سورج کی طرح اس پر کپڑے اور زیورات اتنے ہوں گے کہ ان کا خریدنا ناممکن ہو گا۔ ان کے پیچھے قاضی ہو گا اگر آپ کو سلام کریں گے آپ کھڑے ہو کر جواب دینا۔ آپ کو نکاح نامہ وہ لکھ دیں گے اور آپ کو ملکۃ الجمال حاصل ہو جائے گی اس پر اللہ کا شکر ادا کرنا۔

## تسخیر شہنشاہ جنات

مہینے کے پہلے اتوار کے دن سے شروع کر کے اکیس دن روزے رکھیں۔ روزہ اپنے دین کے لحاظ سے حلال اشیاء پر رکھیں۔ افطار کے وقت جو کی روٹی کے ٹکڑوں کو زیتون کے روغن میں بھگو کر کھائیں اس میں نمک نہ ہو۔ روزے کے دنوں میں گوشت یا انڈہ وغیرہ نہ کھائیں۔ ہر دن اور رات میں سات بار پانچ نمازوں اور تہجد و اشراق کے بعد ایک ہزار دو بار یہ اسماء پڑھیں۔

غافیس۔ تمافیس بعد آن۔ یہوا۔ وتداس نوفاتاو سس ان اسماء کی تلاوت کے وقت علیحدہ کمرہ ہو روشنی بالکل کم ہو یا بالکل نہ ہو۔ اس کمرے میں خوشبو مندرجہ ذیل اشیاء کی ہو۔

عود، جاوتری، کندر، کبیرہ، مصطکی، تگاری۔ سوتے وقت اپنے بائیں ہاتھ سے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر یہ نام لکھیں۔

یاطیہوج یاطیہوج اور پھر یہ آیتیں پڑھیں ان الذین آمنو اوعملوا الصالحات کانت الہم جنات الفردوس نزلا خالدین فیہا لایبغون عنہا حولا قل لو کان البحرمدادا لکلمات ربی لنفذ البحرقبل



ان تنفذ کلمات ربی ولو جئنا بمثلہ مددا قل انما انا بشر مثلکم یوحی الی انما الہکم الہ واحد فمن کان یرجو لقاء ربہ فلیعمل عملا صالحا ولا یشرک بعبادۃ ربہ احدا۔ وھکذا حتی یغلب علیک النوم فانک تری ما تطلبہ مناما او عیانا باذن اللہ تعالیٰ۔ نیند تک پڑھتے رہیں۔ ایک ہفتے کے بعد آپ موم بتی کی روشنی جیسی روشنی دیکھیں گے آپ کا پورا وجود معلوم ہو گا اس سے ڈرنا نہیں۔ دوسرے ہفتے روشنی گیس لائٹین اور چاند جیسی دیکھیں گے کمرہ سارا اجالا ہو معلوم ہو گا پھر بھی نہیں ڈرنا۔ تیسرے ہفتے بہت سے ارواح ظاہر ہوں گے ان کے درمیان بادشاہ ہو گا وہ آگے آ کر آپ کو سلام کرے گا۔ آپ جواب دینا وہ آپ سے معاہدہ کرے گا اللہ کی فرمانبرداری کا تابع رہے گا اور کہے گا کہ جب آپ چاہیں اس طریقے سے میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوں گا اور آپ کا جو کام ہو کہیں کروں گا۔

## تسخیر کلادیو

### کلادیو بیابانی آ کے مل میرے جانی

**طریقہ**:۔ اکیس دن کا عمل ہے۔ روزانہ غسل کر کے ایک ہزار بار پڑھیں یہ عمل ہر جن کو فوری طور حاضر کرنے کا ہے لیکن اس کو تین چلہ کرنا ہے اگر پہلے چلہ میں کامیاب ہو جائیں تو پھر بے شک بند کر دیں چونکہ اس عمل میں کلادیو کی حاضری ہے۔ جب وہ حاضر ہو جائے تو قول و قرار لے کر رخصت کر دیں اس کے بعد عمل چند بار پڑھیں۔ کلادیو حاضر ہو کر جس کام کا کہیں گے فوراً کرے گا۔ (پرہیز جلالی و جمالی لازمی)

## تسخیر ہمزاد

جب کوئی مرجائے تو اس مردہ کی پائنتی کھڑے ہو کر ایک سو ایک بار یہ کلمات پڑھے **اونگا جنے سنے** تعداد ختم کر کے وہاں سے چلا آئے میت کے ساتھ نہ جائے۔ اب رات کو نو دس بجے اس مردے کی قبر پر جائے اور سات چھٹانک شرینی سات قسم کی یعنی ایک ایک قسم کی مٹھائی ایک ایک چھٹانک ہو اور تھوڑا سا عطر اور پھول بھی مٹھائی کے ساتھ ہوں۔ قبر پر پہنچ کر یہ مٹھائی' عطر' پھول قبر پر رکھ دے اور دکھن کی طرف منہ کر کے یہی کلمات ایک سو ایک بار پڑھے یا کم از کم آدھا گھنٹہ پڑھے۔ پہلے دن ہی ہمزاد حاضر ہوگا اور مٹھائی مانگے گا۔ ہمزاد سے قول و قرار لے کر مٹھائی اسے دیدے اور اپنے گھر چلا آئے۔ راستے میں پیچھے مڑ کر نہ دیکھے ہمزاد مسخر ہو گا۔

## حاضرات حضوری (خود)

اللہ میرے تن میں محمدؐ میرے من میں اللہ میرے کم سوارو ایک گھڑی ایک پل میں خواجہ کی تسبیح محمد کا نور بھیجو موکل لاؤ ضرور لا الہ لیاوے الا اللہ ملاوے یا حضرت محمد رسول اللہ حاضرات دکھاوے۔

**طریقہ** :۔ کمرہ صاف ستھرا ہو' عامل پاک و صاف اور باوضو ہو' کمرہ خوشبو سے معطر ہو۔ سب سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اگر بچہ / بچی پر حاضرات کرنی ہو تو بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور اس پر تھوڑا سا عطر لگائیں۔ درود شریف وغیرہ پڑھ کر مندرجہ بالا کلمات حاضرات تین مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کریں اور بچے کو انگوٹھے میں دیکھنے کو کہیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں مکمل سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ اگر خود حاضرات کا مشاہدہ کرنا ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک صاف ستھرا آئینہ لیں اس پر تھوڑا سا کاجل لگائیں اور اس پر تھوڑا سا عطر



گلاب لگا دیں۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور مندرجہ بالا کلمات حاضرات تھوڑی دیر یا آدھا گھنٹہ پڑھ کر آئینہ پر دم کریں۔ یقین کامل خود اعتمادی و یکسوئی سے حاضرات کی جائے تو تمام حال مثل ٹی۔وی کے آئینہ میں نظر آئے گا۔ یاد رکھیں سب سے بڑا پیر اعتقاد و بھروسہ ہے۔ اگر حاضرات جلد نہ کھلے تو بار بار کوشش کریں پھر بھی حاضرات نہ کھلے تو پھر اپنے میں خامی اور کمی تلاش کریں۔ مثلاً صوم و صلوٰۃ کی پابندی' سچ بولنا' رزق حلال کھانا' غیبت نہ کرنا' سود سے پرہیز کرنا' زناکاری سے بچنا' جوا' شراب نوشی' تمباکو نوشی وغیرہ وغیرہ۔

اگر عامل بننا ہو تو مندرجہ بالا عمل کو جمعرات کی رات سے بعد از نماز عشاء کلمات عمل کو گیارہ سو مرتبہ گیارہ روز پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ آخری یوم حضور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی چیز پر نیاز دیں پھر معروف طریقہ سے حاضرات کریں۔

## حاضرات غوث پاکؒ

یَاھَنُسَا یَامُحَیَّا (۱۱۰۰) بار

**طریقہ** :۔ کمرہ پاک و صاف اور خوشبو سے معطر ہو۔ عامل پاک و صاف اور باوضو ہو نو چندی جمعرات سے عمل شروع کرے اول و آخر درود شریف ۱۱/۱۱ بار ۱۱۰۰ بار گیارہ دن یا پھر ۲۱ یوم۔ (پرہیز جلالی و جمالی) انشاء اللہ عامل اپنی دلی مراد پائے گا۔

## حاضرات حضوری (خود)

لَاالٰہَ حیلَہ۔ اِلَّا اللّٰہ وسیلہ۔ مُحَمَّدُ الرَّسُولُ اللّٰہ وکیلَہ حاضرات دِکھا' یَا حضرت وَحی جبرائیلَہ۔

**طریقہ** :۔ کمرہ پاک و صاف ہو خوشبو سے معطر ہو عامل نہا دھو کر اور باوضو ہو کر

حاضرات کرے۔ سب سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائے پھر ایک سو ایک بار مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر بچے پر دم کرے تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کرسکتے ہیں۔ اگر خود حاضرات کا مشاہدہ کرنا چاہیں تو پھر مندرجہ بالا عزیمت کو گیارہ یوم گیارہ سو مرتبہ پڑھیں پھر ایک پاک وصاف شیشہ لیں اور اس پر تھوڑا سا کاجل لگائیں اور معمولی سا کوئی بھی عطر لگائیں۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور ایک سو ایک بار مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر آئینہ پر دم کریں تھوڑی ہی دیر میں آئینہ میں حاضرات کا نزول ہوگا جس سے آپ اپنے حل طلب مسائل کے بارے سوفیصد درست معلومات حاصل کرسکتے ہیں۔

## تسخیر بھیروں

کالا بھیروں بگا بھیروں کیکر کنڈا جہاں ونگار اں بھیروں تینوں آویں کھیل کھلنڈاں چچی نوں پر لگا دیوے بٹے داجت وکاوے ڈھائی پل گزرے بھتاپت منگاوے سار کی منگی لوہے کا کڑا جہاں ونگاروں بھیروں تینوں وہیں حاضر ہو جا کھڑا۔ تعداد ۱۰۸ مرتبہ ۲۱ یوم پرہیز جلالی وجمالی۔

توشہ :۔ شراب کی ایک بوتل

کیکر کے درخت کے نیچے رات بارہ بجے پڑھیں حصار کریں عہد وپیان سوچ سمجھ کر کریں دنیا کا ہر کام چند لمحوں میں کرتا ہے۔

## حاضرات حضوری (خود)

اللہ میرا بادشاہ نبیؐ ہے وزیر۔ اللہ میرا کام کرے جناب دستگیرؒ۔ حضرت بی بی فاطمہؓ مدد علیؓ شیر۔ چڑھے محمدؐ مصطفیٰ حاضرات کو لاؤ گھیر۔

**طریقہ :۔** اگر بچی / بچہ پر حاضرات کرنی ہو تو اس کے دائیں انگوٹھے پر کاجل



لگائیں اور گیارہ مرتبہ درود شریف اور مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں بچے کو سیاہ ناخن میں بزرگ نظر آئیں گے۔ بچے کے ذریعہ ان کو سلام عرض کریں اور اپنے مشکل امور کے بارے سوفیصد مکمل درست معلومات حاصل کریں۔ اگر عامل خود حاضرات کا مشاہدہ کرنا چاہے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ مندرجہ بالا عزیمت کو اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عزیمت کو گیارہ سو مرتبہ گیارہ یوم پرہیز جلالی وجمالی کے ساتھ پڑھیں اور حضرت علی کی کسی میٹھی چیز پر نیاز دیں۔ پھر کسی آئینہ پر کاجل لگائیں اور عزیمت کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر آئینہ پر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں آئینہ میں تمام حال مثل ٹی۔ وی کے نظر آئے گا۔ عامل شیشہ میں تمام لوگوں کو سارا منظر دکھا سکتا ہے اور خود بھی حاضرات کا مشاہدہ کرسکتا ہے۔

## حاضرات




**طریقہ :۔** اگر عامل خود حاضرات کا مشاہدہ کرنا چاہے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ مندرجہ ذیل اسم اعظم کو پرہیز جلالی وجمالی کے ساتھ ایک مہینہ تک ایک سو دس (۱۱۰) بار روزانہ پڑھے تو عامل ہو جائے گا۔ جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو ایک صاف شیشہ

لے اور اس پر کاجل لگائے پھر سیاہ دائرہ میں اسم اعظم کو ۳۳ مرتبہ پڑھے فوراً ہی حاضرات کا نزول ہو گا تمام احوال ٹی۔وی کی طرح آئینہ میں نظر آئے گا۔ اسم اعظم یہ ہے۔

یَا رَحِیْمُ کل صَرِیخ وَ مَکْرُوبٍ وَ غِیَاثَهٗ وَ مَعَاذَ یَا رَحِیْمُ ○ اگر بچی بچے پر حاضرات کرنی ہو تو بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور عامل گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اسم اعظم کو ۱۰۱ بار پڑھ کر بچے پر پھونکے پھر ناخن میں دیکھنے کو کہے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات

اے میرے مولا قل ھو اللہ احد کے واسطے۔ اسم اعظم اللہ الصمد کے واسطے۔ اپنے ماں باپ بھائی جد کے واسطے۔ یا حسینؑ ابن علیؑ حاضرات دکھاؤ خدا کے واسطے۔

**طریقہ :۔** کسی بچے کو نہلا دھلا کر اور عطر لگا کر اس کے دائیں ناخن کے انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور اسے سیاہ ناخن میں دیکھنے کو کہیں اور عامل گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر مندرجہ بالا رباعی کو ایک سو ایک بار پڑھ کر بچے پر پھونکے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ بچے سے بزرگ ہستی کو سلام عرض کروائیں اور اپنے مشکل امور کے مسائل کے بارے میں سوفیصد درست و مکمل معلومات حاصل کریں۔

اگر عامل بننا ہو تو جمعرات کی رات سے بعد از نماز عشاء کلمات عمل کو گیارہ سو مرتبہ گیارہ یوم پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں آخری یوم حضرت امام حسین کی کسی میٹھی چیز پر نیاز دلائیں پھر جب بھی ضرورت ہو معروف طریقہ سے حاضرات کریں۔



# حاضرات حضورؐ

## حاجت روائی ہر قسم

**طریقہ :۔** ایک ایسا کمرہ مخصوص کریں جس میں چالیس دن تک آپ یہ عمل کر سکیں دوران عمل آپ کے پاس کوئی نہ ہو۔ عمل نوچندی جمعرات کو شروع کریں اور بلاناغہ چالیس دن کریں بالکل سچا اور تجربہ شدہ عمل ہے۔

مغرب کی اذان سے ذرا قبل مخصوص کمرے میں چلے جائیں۔ اذان مغرب کے بعد نماز ادا کریں اور نماز کے فوراً بعد عمل شروع کردیں وہ اس طرح کہ چار رکعت نفل حضور ﷺ کو ہدیہ پیش کریں اور ہر رکعت میں پچیس بار سورۃ اخلاص پڑھیں اور جب سلام پھیرنے کے لئے التحیات میں بیٹھیں تو درود شریف پڑھ کر سلام پھیر دیں۔ اسی طرح بیس رکعت مکمل کریں پھر تین رکعت اسی طرح پڑھیں پھر دو رکعت اس طرح ادا کریں یہ ٹوٹل پچیس رکعت ہو گئیں۔ اس کے بعد سو مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھیں پھر پچیس نفل اور درود شریف کا ہدیہ حضور ﷺ کو پیش کریں اور اپنے مقصد کے لئے دعا کریں۔ جب آپ اس عمل سے فارغ ہوں گے تو عشاء کی اذان کا وقت ہو گا اگر غنودگی آ رہی ہو تو فوراً اسی کمرے میں لیٹ جائیں پھر جیسے ہی آنکھ کھلے تو عشاء کی نماز ادا کریں اگر غنودگی نہ بھی آ رہی تو عشاء کی نماز کے بعد کھانا کھا کر فوراً سو جائیں۔ اس طرح چالیس دن عمل کریں کچھ دنوں بعد دو موکل خواب میں آئیں گے جو آپ کو خوف زدہ کرنے کی کوشش کریں گے۔ اگر آپ ڈر گئے یا ان کے اکسانے پر آپ بھاگ گئے تو آپ کی محنت ضائع جائے گی اور آپ کو پھر دوبارہ نئے سرے سے عمل شروع کرنا پڑے گا یہ موکل بہت چالاک ہیں اس عمل میں جو بھی واردات ہو گی خواب اور غنودگی کی حالت میں ہو گی۔ کچھ دنوں بعد دونوں موکل آئیں گے اور آپ کو خانہ کعبہ اور مسجد نبوی کی زیارت کروا کے چلے جائیں گے۔ پھر کچھ دنوں بعد آئیں گے اور آپ کو مسجد

نبوی کی سیڑھیوں میں یا دروازے میں چھوڑ دیں گے۔ غرض اسی طرح آپ آخر چالیسویں دن فجر کی نماز باجماعت مسجد نبوی ؐ میں پہلی صف میں حضور ؐ کے بالکل پیچھے ادا کریں گے اور وہ دونوں موکل آپ کے دائیں اور بائیں موجود ہوں گے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد حضور ؐ بالکل آپ کے روبرو ہوں گے حضور ؐ کو آپ بہت ہی عقیدت کے ساتھ سلام عرض کریں اور جو بھی حاجت ہو عاجزی اور انکساری کے ساتھ پیش کریں۔ انشاء اللہ جو بھی جائز حاجت ہوگی ضرور پوری ہوگی اور وہ دونوں موکل بھی آپ کے تابع ہوں گے ایک دائیں طرف ہوگا اور ایک بائیں طرف۔ آپ کو ان دونوں موکلوں کی موجودگی کا ہر وقت احساس ہوگا۔ دیگر اسی عمل کے دوران کسی بھی دن اگر کوئی بزرگ حاضر ہوں اور آپ سے پوچھیں کہ تم کیا چاہتے ہو بزرگ تین مرتبہ پوچھیں گے کہ تم کیا چاہتے ہو۔ آپ جو بھی مانگیں گے انشاء اللہ وہ حاجت اور چیز آپ کو ملے گی۔

## حاضرات

**اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْحَافِظُ وَاَنَا الْمَحْفُوظُ فَمَنْ يَّدُوْعُ الْمَجْرُوْحَ اِلَّا الْحَافِظُ يَارَبُّ يَارَبُّ يَارَبُّ ۝**

**طریقہ** :۔ جمعرات کی رات سے بعد از نماز عشاء کلمات عمل کو گیارہ سو مرتبہ گیارہ یوم پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے کسی نابالغ بچے کے دونوں ہاتھوں پر کوئی سی بھی کالی سیاہی لگا دیں یعنی ہاتھ سیاہ کر دیں اور مندرجہ بالا عزیمت اکیس بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور اکیس بار مندرجہ بالا عزیمت کو پڑھ کر بچے کے منہ میں ڈال دیں اور پھر معروف طریقہ سے حاضرات کریں انشاء اللہ سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔

اس حاضرات کو اسی طریقے سے بڑوں پر بھی کر سکتے ہیں۔ جب حاضرات ختم کرنا چاہیں تو



بچے پر درود شریف پڑھ کر پھونکیں اور حاضرات کے موکل کو جانے کی اجازت دیں۔

## حاضرات سورۃ یٰسین

**طریقہ** :۔ جمعرات کی رات سے سورۃ یٰسین پہلی مبین تک روزانہ گیارہ سو مرتبہ گیارہ دن تک ماہ محرم الحرام میں پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے صرف تین مرتبہ سورۃ یٰسین مبین تک پڑھیں حاضرات کا نزول ہوگا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں ہر قسم کی تسلی بخش معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات بڑوں اور چھوٹوں پر یکساں کارآمد ہے اس حاضرات کو بڑوں پر اور شیشہ پر پانی پر انڈہ پر غرض ہر طریقے سے حاضرات استعمال کر سکتے ہیں۔

## حاضرات آیۃ الکرسی حضوری (خود)

**طریقہ** :۔ جمعرات کی رات سے آیت الکرسی روزانہ گیارہ سو مرتبہ گیارہ یوم تک پڑھیں۔ پھر آپ اس کے عامل بن جائیں گے جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے معروف طریقہ سے حاضرات کریں۔ اگر آئینہ پر حاضرات کرنی ہو تو صرف گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر آئینہ پر دم کریں حاضرات کا نزول ہوگا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ اس حاضرات کو آپ بڑوں اور بچوں پر بھی کر سکتے ہیں۔ اگر آپ زکوٰۃ ادا نہیں کر سکتے تو حاضرات کا آسان طریقہ یہ ہے ایک چھوٹی نیلے رنگ کی شیشی لیں اب اس شیشی میں تین بار درود شریف اور تین بار آیت الکرسی پڑھ کر دم کریں تقریباً دس منٹ تک شیشی کو غور سے دیکھیں اگر دیر ہو تو دو تین مرتبہ آواز لگائیں۔ موکل جلد حاضر ہو موکل فوراً حاضر ہوگا پھر سوال و جواب کریں اسے قابو میں رکھنے کے لئے

بعد نماز عشاء تین بار آیت الکرسی شیشی پر پڑھ کر دم کر کے شیشی کو بند کر دیں۔ اس حاضرات کو بوڑھا جوان مرد عورت بچے سب ہی دیکھ سکتے ہیں۔ اس آیت الکرسی کی حاضرات سے مرض کا پتہ لگانا۔ چور کا پتہ لگانا۔ آسیب اور سحر کا پتہ لگانا۔ آسیب کو قید کرنا۔ سحری اثرات کیسے ختم ہوں گے اس کی معلومات کرنا غرض ہر قسم کے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست و مکمل معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات

مندرجہ ذیل آیت کو ایک سفید کاغذ پر لکھیں اور اچھی طرح معطر کر دیں۔ عامل اور معمول دونوں باوضو ہوں اب اس نقش کو سیدھے ہاتھ میں رکھ کر مٹھی بند کر لیں اور انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگا کر عطر لگا کر غور سے دیکھنا شروع کریں تقریباً ۵ منٹ بعد موکل حاضر ہو گا۔ سوال و جواب کریں انشاءاللہ ہر قسم کے سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔ اس حاضرات کو قابو رکھنے کے لئے بعد نماز عشاء اکتالیس بار روزانہ عمل کو پڑھنا ہے اول و آخر تین بار درود شریف پڑھیں۔ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ طٰهٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ
كٓهٰيٰعٓصٓ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ. حٰمٓ عٓسٓقٓ نٓ
وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۝

## حاضرات

مندرجہ ذیل حاضرات نابالغ بچے اور بچی دیکھ سکتے ہیں اس حاضرات سے گمشدہ کا پتہ لگانا، امراض کا معلوم کرنا، چوری کا پتہ لگانا، سحری اثرات اور مکان میں آسیبی اثرات کا پتہ لگانا۔ بھاگے ہوئے شخص کا پتہ لگانا کہاں اور کس جگہ ہے وغیرہ وغیرہ غرض اس حاضرات سے



آپ کو ہر قسم کی مدد ملے گی۔ مندرجہ ذیل نقش کو ایک بڑے کاغذ پر لکھیں اور جہاں سیاہ نشان لگا ہے بچہ وہاں نگاہ جما کے رکھے پہلے بچے پر تین مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کریں اور نقش کو عطر سے معطر کر لیں۔

یَااللہ یاحی ۷۸۶ یاقیوم یامحمدؐ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵ | ۲۴۸ | ۲۴۵ | ۲۴۲ |
| ۲۴۶ | ۲۴۱ | ۲۳۶ | ۲۴۷ |
| ۲۴۰ | ۲۴۳ | ۲۵۰ | ۲۳۷ |
| ۲۴۹ | ۲۳۸ | ۲۳۹ | ۲۴۴ |

یاحسنؑ یاحسینؑ

یاعلیؑ یاغوث الاعظم دستگیرؒ یافاطمہؓ

نوٹ :۔ آسیبی معاملات میں مشکلات ہوں تو غوثؒ پاک کے حضور میں موکل بھیج کر اپنا سلام پیش کریں اور غوثؒ پاک سے لشکر طلب کریں مدد ملے گی۔

خضر علیہ السلام کے نام کی نیاز دلائیں اور برفی معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔ پھر جب بھی حاضرات کرنی ہو تو عمل بالا کو صرف اکیس مرتبہ پڑھیں حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ بڑوں پر حاضرات کرنی ہو تو پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر معمول کی آنکھیں بند کروائیں اور مذکورہ بالا عمل کو اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ حاضرات کرنی ہو تو شیشہ پر عمل کو پڑھ کر دم کریں۔ غرض یہ حاضرات بڑے اور بچوں پر بھی کی جا سکتی ہے اور اس حاضرات کو آپ ہر طریقے سے استعمال کر سکتے ہیں۔ حاضرات میں سرتاج و چوٹی کا عمل ہے۔

## حاضرات حضوری (خود)

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الحَافِظُ وَاَنَاَ المَحفُظُو فَمَنْ يَّدعُ المَحفُوظُ اِلاَّ الحَا حافِظ ۞ يَا حَافِظُ يَا حَافِظُ يَا حَافِظ

**طریقہ :-** مندرجہ بالا عمل کو بہتر مرتبہ گیارہ دن پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر دو رکعت نماز حاجت پڑھیں اور دعا کریں کہ اے اللہ مجھے اس عمل میں کامیابی نصیب فرما پھر دو نفل نماز شکرانہ ادا کریں۔ جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے ایک بڑا آئینہ لیں اور مندرجہ بالا عمل کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر آئینہ پر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں انشاء اللہ حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے ہر امور کے بارے میں مکمل درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات بڑوں اور چھوٹوں پر یکساں کار آمد ہے اس حاضرات کو آپ ہر طریقے سے کر سکتے ہیں۔ جس طریقے سے حاضرات کریں انشاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست ملے گا۔ یاد رکھیں 1 عملیات کی دنیا میں کامیابی کے لئے تین چیزوں کا ہونا لازم و ملزوم ہے۔

(1) قوت ارادی (2) یکسوئی (3) اعتقاد۔ اگر اعتقاد نہیں ہے تو عمل ناکام رہے گا یہ سمجھ کر عمل کرنا کہ میں تجربہ کر رہا ہوں کہ عمل غلط ہے یا صحیح تو عمل میں کامیابی غیر یقینی ہے کیوں کہ یہ حکمت، طب یا کیمیا گری کا نسخہ نہیں کہ تجربہ کیا جائے تو سو فیصد یقینی کامیابی ہو گی عمل کو کبھی تجربہ کے طور پر نہ آزمائیں ہمیشہ ناکامی کا منہ دیکھنا پڑے گا۔

گزشتہ اوراق میں میں نے کئی رباعیاں اور اذکار لکھے ہیں جو کہ حاضرات کو سو فیصد کامیابی سے ہمکنار کرتے ہیں۔ قارئین کرام میں نے حاضرات میں کافی تکنیک اور نئی جدت پیدا کی ہے ایسے ایسے اعمال لکھے ہیں جو اساتذہ اپنے سینوں میں لیجاتے تھے اور ہوا تک لگنے نہ دیتے تھے لیکن میں نے بخل کے کفر کو توڑ کر ایک نئی مثال قائم کی ہے۔



## پریوں کی حاضرات

**ترکیب :-** داہنی آنکھ ہدہد کی اور داہنی آنکھ گرگ کی دونوں کو سکھا کر پانی میں پیسو اور بوقت غروب آفتاب اپنی آنکھ میں لگاؤ تو پریوں سے ملاقات ہوئی اور ہر طرح کی مراد حاصل ہوئی۔ رخصت کرنا چاہو تو سات بار سورۃ الحمد اور سات بار آیۃ الکرسی پڑھ کر رخصت کرو غائب ہو جائیں گی۔

## حاضرات

شمال
السلام علیک
۷۸۶
مغرب
مشرق
جنوب

**طریقہ :-** گیارہ سو بار نوچندی جمعرات سے گیارہ دن مندرجہ ذیل درود شریف پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار ۔۔۔۔ پڑھیں۔ درود شریف یہ ہے اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْکَ يَا رَسُوْلَ اللّٰه وَعَلٰی عَلَيْکَ وَ اَصْحَابِکَ يَا حَبِيْبَ اللّٰه ۞

جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے نقش کے سیاہ نشان میں غور سے خود دیکھیں اور مندرجہ بالا درود شریف کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ تمام احوال سیاہ نشان میں

نظر آئے گا اگر خدانخواستہ خود پر حاضرات نہ ہو تو بچے/بچی پر معروف طریقے سے درود شریف پڑھ کر حاضرات کریں جو سوال چاہیں کریں انشاء اللہ سو فیصد درست جواب ملے گا۔

## اہم اعلان

شائقین عملیات کے لئے یہ امر باعث مسرت ہے کہ صاحب مصنف و مؤلف جناب قیصر احمد بی۔اے کی مندرجہ ذیل کتب ادارہ آئینہ قسمت لاہور جلد ہی شائع فرما رہا ہے۔

(۱) بیاض مخفی (۲) بیاض قیصر

(۳) اسرار مخفی (۴) لوح رئیس وحشہ

(۵) حاضرات کی دنیا (حصہ دوئم)

صاحب مصنف کا دعویٰ ہے کہ ان کتابوں کے بغیر آپ کی لائبریری نامکمل ہے۔

صاحب مصنف و مؤلف سے رابطہ کرنے کا پتہ قیصر احمد بی۔اے 3 الف 8/15 ناظم آباد نمبر 3 کراچی 74600 (پاکستان)

(ختم شد)



## حاضرات




طریقہ :۔ مندرجہ بالا نقش کسی سفید کاغذ پر بنا کر کسی بچے یا بچی کو سیاہ دائرہ میں دیکھنے کو کہیں۔ اگر بتیاں وغیرہ سلگائیں۔ عامل بچے پر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھونکے اور آیت الکرسی پڑھ کر بچے پر پھونکتا رہے۔ جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو۔ جب سیاہ خانہ میں کچھ نظر آنے لگے تو بچے سے تمام مشکل امور کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔ انشاء اللہ سو فیصد درست جوابات ملیں گے۔

## حاضرات

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۶۱ | ۲۵۶۳ | ۲۵۶۸ | ۲۵۵۴ |
| ۲۵۶۷ | ۲۵۵۵ | ۲۵۶۰ | ۲۵۶۵ |
| ۲۵۵۶ | ۲۵۷۰ | ۲۵۶۲ | ۲۵۵۹ |
| ۲۵۶۳ | ۲۵۵۸ | ۲۵۵۷ | ۲۵۶۹ |

طریقہ :۔ سیاہ خانہ میں عطر لگائیں اور گیارہ بار اسم شَرَنْطِیخ پڑھ کر سیاہ خانہ میں پھونکیں۔ پھر دس گیارہ سال کے بچے کے گلے میں گلاب کا ہار ڈالیں اور اسے سیاہ خانہ میں دیکھنے کو کہیں اور عامل بچے پر شَرَنْطِیخ بلا تعداد پڑھ کر پھونکتا رہے۔ اول و آخر درود پاک کے ساتھ جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو اس وقت تک اسم بالا کو پڑھتا رہے۔ تھوڑی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے ہر مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات

کالی سیاہی سے درج ذیل نقش لکھ کر نابالغ لڑکے یا لڑکی کے ہاتھ میں دیں اور مٹھی بند کرا دیں۔ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ
محمد محمد محمد محمد
یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ
محمد محمد محمد محمد

یہ نقش بچے کی مٹھی میں دے کر مندرجہ ذیل عزیمت تین بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور کہیں کہ بزرگ محمد وقاص صاحب کے دوست حاضر ہو۔ اسی وقت حاضری ہو جائے گی۔ سوال و جواب لے کر شکریہ کے ساتھ رخصت کر دیں۔ اگر بتی سلگائیں۔ شرینی رکھیں۔ جگہ اور بچہ پاک و صاف ہو۔



عزیمت جو پڑھنی ہے وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ حَسْبِیْ رَبِّیْ یَا اَللّٰه۔ مَافِیْ قَلْبِیْ خَیْرَ اللّٰه۔ نُورِ مُحَمَّدْ صَلَّی اللّٰه۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰه۔ عَلِیقًا عَلِیقًا عَلِیقًا۔ طَلِیقًا طَلِیقًا طَلِیقًا۔ مَخْلُوقًا مَخْلُوقًا مَخْلُوقًا۔ شَافِیًا شَافِیًا شَافِیًا۔ اِرْتَضٰی بِحَقِّ آسَانًا۔ سَانًا۔ سَالُوْنًا۔

## نایاب حاضرات

طریقہ :۔ ایک پاک صاف نابالغ بچے کی ہتھیلی پر خاتم غزالی لکھ کر لوبان اور گوگل کی دھونی روشن کر کے بچے کی ہتھیلی کو دھونی کے دھویں کے مقابل کر کے دعائے برحتی پڑھتا جائے اور موکلات کو حکم دے کہ ہتھیلی کی انگلیاں متفرق کر دیں۔ جب انگلیاں الگ الگ دکھائی دیں تو ان کو حکم دے کہ ہتھیلی سر پر رکھ دے۔ جب یہ کام بھی موکل کر دیں تب ان سے کہے کہ اس بچے میں حلول کرو اور بچے کو بغیر تکلیف کے زمین پر لٹا دو۔ بچہ فوراً بے ہوش ہو جائے گا۔ اس وقت بچے پر ایک سفید چادر اوڑھا دیں۔ پھر بچے کی طرف خطاب کر کے اسماء عہد یعنی دعا برحتی پڑھ کر یہ آیت پڑھے۔

وَقَالُوْ بِجُلُوْدِهِمْ شَهِدْتُّمْ عَلَیْنَا قَالُوْا اَنْطَقَنَا اللّٰهُ الَّذِیْ اَنْطَقَ كُلَّ شَیْءٍ اَنْطِقْ اَیُّهَا الرُّوْحُ بِحَقِّ الَّذِیْ اَنْطَقَ النَّمْلَةَ سُلَیْمَانَ بِنْ دَاوُدَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَاَنْطَقَ عِیْسٰی فِی الْمَهْدِ صَبِیًّا۔

مندرجہ بالا کلمات کو برابر پڑھتے رہیں یہاں تک کہ وہ بچہ بولنے لگے۔ اس وقت جو کچھ دریافت کرنا ہو اس سے دریافت کریں۔ سو فیصد درست جواب دے گا۔ مثلاً غائب یا مسافر یا خزانہ معلوم کرنا۔ دو لشکروں میں یہ معلوم کرنا کہ کس کی فتح یا کس کی

شکست ہوگی۔ یا کسی بیمار کا مرض یا دوا معلوم کرنا۔ گویا جو بھی سوال شریعت کے دائرے میں رہ کر کرو گے اس کا فوراً جواب دے گا۔ جو کچھ معلوم کرنا ہو دریافت کریں۔ بچہ فوراً جواب دے گا۔ جب حاضرات سے فارغ ہو جاؤ تو متوکل کا شکریہ ادا کرکے اور بچے پر دعائے برحق سات بار پڑھ کر رخصت کر دیں۔ بچہ ہوشیار ہو کر اٹھ بیٹھے گا۔ جو شخص اس عمل کو کرے گا وہ اپنا دامن خوشیوں و موتیوں سے بھر لے گا۔

## خزانہ معلوم کرنا

اگر زمین میں خزانہ معلوم کرنا ہو تو اس کی ترکیب یہ ہے کہ ایسے درخت کی لکڑی لیں جس میں اس وقت تک پھل نہ لگا ہو۔ اس لکڑی پر خاتم غزالی کے حروف اور سات حروف حما لکھیں۔ پھر جس جگہ خزانہ کا خیال ہو وہاں اس لکڑی کو ڈال دیں اور خشک دھنیا آگ پر روشن کریں اور اکیس بار دعوت برحق کو پڑھو اور ہر بار متوکلات کا حکم کرو کہ اس لکڑی کو خزانہ کی جگہ کھڑا کر دیں۔ متوکلات انشاء اللہ ایسا ہی کریں گے۔ تم وہاں سے خزانہ نکال لو اگر خزانہ نکالنے میں کوئی مانع یعنی جن وغیرہ درپیش ہو تب لوبان ذکر سیاہ روشن کرو اور دعائے برحق پڑھ کر متوکلات کو اس کے مانع کے دفع کرنے کا حکم دو۔ پس ہر قسم کا مانع دفع ہو گا اور خزانہ نکالنے میں کوئی دقت نہ ہو گی انشاء اللہ تعالیٰ۔ خزانہ نکالنے پر صدقہ خیرات شرعی طریقہ سے ادا کریں ورنہ نقصان جان و مال دونوں کا ہو گا۔

بچے کی ہتھیلی پر جو خاتم غزالی لکھی جائے گی وہ یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| د | ط | ب |
| ج | ھ | ذ |
| ح | ا | و |



دعائے برحق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ اَيَّتُهَا الْاَرْوَاحُ الرُّوْحَانِيَّةُ الْعَلْوِيَّةُ وَالسُّفْلِيَّةُ وَ خُدَّامُ هٰذِهِ الْعَهْدِ الْكَبِيْرَانِ تَجِيْبُوْا دَعْوَتِيْ وَتَقْضُوْ حَاجَتِيْ بِعِزَّةِ بَرْهَتِيَّةٍ كَرِيَّةٍ تَتْلِيَّةٍ طُوْرَانٍ مَزْجِيْلٍ بَرْجِيْلٍ تَرْقَبْ بَرْهَشْ غَلْمَشْ خُوْطِيْرٍ قَلْنَهُوْدٍ بَرْشَانٍ كَظْهِيْرٍ نَمُوْشَلِيْخٍ بَرْهَيُوْلَا بُشْكَيْلَخٍ قَزْمَزٍ الْغَلْلَيْطٍ قَبْرَاتٍ غَيَاهَا كَيْدَهُوْلَا شَمْخَاهِرٍ شَمْخَاهِيْرٍ شَمْهَاهِيْرٍ بِحَقِّ هٰذَا الْعَهْدِ الْمَاخُوْذِ عَلَيْكُمْ يَا خُدَّامُ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْاَنْقِيَادُ فِيْ مَا اَمَرْكُمْ بِهٖ بِعِزَّةِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْمُعْتَزِّ فِيْ عِزِّ عِزَّةٍ وَ اَوْفُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ اِذَا عَاهَدْتُّمْ اِلٰى قَوْلِهٖ كَفِيْلًا وَبِحَقِّ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْئٌ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ اُحْضُرُوْا اُحْضُرُوا السَّاعَةَ وَاسْمَعُوْا وَاَطِيْعُوْا وَعَوْنُوْا اَعْوَنَا لِيْ عَلٰى جَمِيْعِ مَا اَمَرْكُمْ بِهٖ (یہاں اپنی حاجت کا نام لیں) بِحَقِّ اِسْمِ اللّٰهِ الْاَعْظَمِ اِحْتَرَقَ مَنْ عَصٰى اَسْمَاءِ اللّٰهِ بِنَارِ الْمُوْقَدَةِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الَّتِيْ عَاهَدْتُّمْ بِهَا عِنْدَ بَابِ الْهَيْكَلِ الْكَبِيْرِ وَ بِحَقِّ اَهْيَا اَشْرَاهِيَا اَدُوْنِيْ اَصْبَاوُتْ اٰلِ شَدَّايْ وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ اَلْوَحَا اَلْوَحَا الْعَجَلُ الْعَجَلُ السَّاعَةَ السَّاعَةَ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكُمْ وَعَلَيْكُمْ۔

نوٹ :۔ اس حاضرات کی خوبیاں و قدر و منزلت احاطہ تحریر سے باہر ہیں۔ اس حاضرات کو اگر کشف کہا جائے تو بجا ہو گا کیونکہ اس حاضرات سے آپ دنیا کے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست جوابات معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

حاضرات کسی معجزہ و کرامت سے کم نہیں۔ اس کی سچائی و خوبیاں حاضرات کرنے پر معلوم ہوں گی۔

## حاضرات بر آئینہ

يَا اِلٰہِی بِحُرْمَتِكَ كُنْ كُنْ فَيَكُوْن فَتَح بِرَبِّ الْاَحْسَائِل خَالِقِيْن مُسْتَحِيْدًا بِحَقِّ حَضْرَت سُلَيْمَان بِن دَاؤُد عَلَيْهِ السَّلَام

طریقہ :۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ 742 بار گیارہ یوم مندرجہ بالا عزیمت۔ پرہیز جلالی و جمالی۔ شیشہ نیا اور کمرہ بند۔

نوٹ :۔ عمل کے اختتام پر حضرت سلیمان علیہ السلام کی نیاز دلا کر تقسیم کر دیں۔

جب کبھی حاضرات کرنی ہو تو مندرجہ بالا عمل کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر شیشہ پر دم کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور خود شیشہ میں حاضرات کا مشاہدہ فرمائیں۔ یہ حاضرات بڑوں اور بچوں پر بھی کی جا سکتی ہے۔

## حاضرات سورہ الحشر

طریقہ :۔ سب سے پہلے کسی بچے کی ہتھیلی پر سیاہ نشان لگائیں اور اسے سیاہ نشان میں دیکھنے کو کہیں۔ آپ گیارہ مرتبہ درود ابراھیمی پڑھ کر تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر سات بار یہ آیت بچے کے سر پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں اور اس پر پھونکیں۔ جب تک بچے کے سر پر ہاتھ رہے گا اس وقت تک حاضرات جاری رہے گی۔ جب سر پر سے ہاتھ ہٹا لیں گے حاضرات بند ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا



لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۞ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ يَا صَادِق
(سورہ الحشر ۔ پارہ 28)

## بے مثل حاضرات

طریقہ :۔ کمرہ صاف ستھرا ہو۔ اگربتیاں سلگائیں اور ایک بچے کو سیاہ خانہ میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ عامل بچے پر گیارہ مرتبہ درود ابراھیمی اور یہ عزیمت پڑھ کر پھونکے۔ جب تک حاضرات نہ نکلے اس وقت تک برابر پڑھتا رہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ |
| ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ |
| ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ |
| ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ | ٩٢٦١ |

عزیمت یہ ہے۔

آ بِسْمِ اللّٰہ جا بِسْمِ اللّٰہ حاضرات کو جلد گھیر گھار کے لا بِسْمِ ۱۲۰۱۔

چند ثانیہ کے بعد حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات چڑی

جب کبھی حاضرات کی ضرورت ہو تو کسی بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور تھوڑا سا عطر بھی لگائیں تاکہ چمک پیدا ہو۔ مندرجہ ذیل عزیمت 21 بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ اس حاضرات سے

آپ ہر قسم کے سوالات کے جوابات سو فیصد درست معلوم کر سکتے ہیں۔

عزیمت یہ ہے۔

**کالی چڑی کل چڑی کالا پھل کھائے۔**
**محمد ﷺ کی برکت سے حاضرات دکھائے۔**
**بحق کھیعص یا صادق۔**

توشہ :۔ 3 عدد گلاب کے ثابت پھول ایک پاؤ برفی چند عدد اگربتیاں وغیرہ سلگائیں۔ بعدہ حاضرات کریں۔ بغیر توشہ کے حاضرات نہیں کھلے گی لہٰذا توشہ لازمی رکھیں۔

## جنات کا مشاہدہ کرنے کی نایاب حاضرات

اجزاء :۔ سیاہ مرغی کا پتہ۔ سیاہ بلی کا پتہ۔ سرمہ سیاہ تینوں کو عرق گلاب میں پکہ پنجتر (منازل قمری نثرہ) کی ساعت میں کھرل کریں اور فجر کی نماز پڑھ کر 100 مرتبہ **اَلْعَلِیْمُ الْوَہَّابُ** پڑھ کر طلوع شمس سے قبل اس سرمہ کو آنکھوں میں لگائیں تو " ارواح روحانی " نظر آئیں گی جو سوال کریں گے بالمشافہ جواب ملے گا۔ سرمہ کو بچوں اور بڑوں سب سے چھپا کر رکھیں۔ کیونکہ انجان آدمی اگر یہ سرمہ استعمال کرے گا تو اس کے پاگل ہونے کا خدشہ ہے۔ سو فیصد درست و آزمودہ عمل ہے۔

## حاضرات غوث الاعظم

جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اور مندرجہ ذیل عزیمت 101 بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس حاضرات سے آپ ہر مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔



عزیمت یہ ہے۔

لا اند دی کنجیاں الا اللہ دے تیر
حاضرات دکھاؤ یا غوث الاعظم دستگیر
بحق لا الہ اللہ محمد رسول اللہ

## حاضرات شاہ نور

الف سے اللہ م سے محمد ﷺ ع سے علی علیہ السلام
حاضرات دکھاؤ حضرت شاہ نور ولی
بحق کھیعص یا صادق

کسی نابالغ بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اگر بتیاں وغیرہ سلگائیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر مندرجہ بالا عزیمت 101 بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور بچے کو ناخن میں دیکھنے کو کہیں۔ تھوڑی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ جس سے آپ ہر مشکل امور کے بارے میں سو فیصد معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات جلوہ طور

جلوہ طور برق نور
محمد ﷺ کی برکت سے حاضرات دکھاؤ اہل نور
بحق کھیعص یا صادق

کسی نابالغ بچے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر مندرجہ بالا عزیمت 101 بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور بچے کو ناخن میں دیکھنے کو کہیں۔ تھوڑی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا۔ جس سے آپ اپنے مقصد کے بارے میں سو فیصد معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات شیر

یا علی علیہ السلام شیر حاضرات کو لاؤ گھیر
یا قوی قادر حاضرات کو جلد کر حاضر
بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

طریقہ :۔ اگر بتیاں سلگائیں۔ کمرہ صاف ستھرا ہو۔ عامل اور بچہ دونوں پاک و صاف ہوں۔ چند عدد گلاب کے پھول اور ایک پاؤ تازہ برفی رکھیں۔ کسی نابالغ لڑکے کے دائیں انگوٹھے پر کاجل لگائیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر مندرجہ بالا عزیمت 101 بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور اسے سیاہ انگوٹھے میں دیکھنے کو کہیں۔ چند ثانیہ کے بعد حاضرات کا نزول ہو گا۔ جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ اس حاضرات سے غیر شرعی سوال مت کریں ورنہ نقصان کا احتمال ہو گا۔ حاضرات ختم کرنے کے بعد برفی معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔

## حاضرات غازی

## سلطان الغازی شاہ عبدالکریم جنّی کی دعوت

یہ حاضرات نہایت عمدہ و تجربہ رسیدہ ہے۔ چاہیے کہ تمام شرائط و ترک حیوانات مطلق سے زکوٰۃ اسم اعظم کی ادا کرے۔

شب منجنب سے عمل شروع کریں۔ پہلے فاتحہ حضور سید یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم جناب غوث الصمدانی قطب ربانی سید عبدالقادر جیلانیؒ کی دے کر شرینی بچوں میں تقسیم کر دیں۔ ہر شب 115 بار پڑھا کریں۔ پندرہ شب میں انشاء اللہ عمل تمام ہو گا اور نقش ہوا



آتش کی بھی زکوٰۃ صغیر و کبیر ادا کریں کہ بغیر زکوٰۃ کے کماحقہ تاثیر نہیں ہوتی۔

زکوٰۃ صغیر یہ ہے کہ پندرہ روز تک ہر نقش ہوا کو 41 مرتبہ عود کا بخور دے کر لکھا کریں۔ نقشوں کو الگ الگ آرد گندم خمیرہ کردہ میں غلاف کر کے آب رواں عمیق میں چھوڑ دیں اور مچھلیوں کو ڈال دیں۔

نقش ہوا مع موکل یہ ہے۔

٤٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

زکوٰۃ کبیر اس نقش کی یہ ہے کہ پندرہ روز تک ہر روز 101 مرتبہ لکھا کریں۔ بعد زکوٰۃ ہر روز تین مرتبہ یا 9 مرتبہ یا 15 مرتبہ لکھا کریں۔

اسم اعظم حاضرات کہ یہ ہے۔

عَزَّمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَقْسَمْتُ وَاَسْلَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا سُلْطَانَ الْجِنِّ الْغَازِى مَوْلِيْنَا عَبْدُالْكَرِيْمِ بِنْ زُبَيْر بِحَقِّ رَبِّنَا وَرَبِّكُمْ وَرَبِّ جِبْرَائِيْل وَمِيْكَائِيْل وَاِسْرَافِيْل وَعِزْرَائِيْل وَدَفْتَمَائِيْل وَتَنْكَفِيْل وَلَوْ مَائِيْل وَبِحَقِّ عِيْسٰى اِبْنِ مَرْيَمَ وَاَيَّدْنَا بِرُوْحِ الْقُدُسِ بِحَقِّ دِيْنِ مُحَمَّد مُصْطَفٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ۔ اُحْضُرُوْ مَعَ جَيْشِكَ يَا اَيُّهَا السُّلْطَان بِحَقِّ خَاتَمِ سُلَيْمَان بِنْ دَاوٗد عَلَيْهِ السَّلَام بِحَقِّ شَہَنْشَاہ مُوَكَّلَات وَبِحَقِّ شَاہ مُحَمَّد عَزِيْزُ الدِّيْن قَادِرِى بِحَقِّ يَابُدُّوْحُ يَابُدُّوْحُ يَابُدُّوْحُ اَلْعَجَلْ اَلْعَجَلْ اَلْعَجَلْ اَلسَّاعَتَہ اَلسَّاعَتَہ اَلسَّاعَتَہ

## اَلوَحَا اَلوَحَا اَلوَحَا۔

جب یہ عزیمت عمل میں آجائے تو ترکیب اس کے دیکھنے کی یہ ہے کہ بروز شنبہ کپاس کی جھاڑو کو بطریق دعوت رشتہ زردسے گرہ لگادیں اور دل میں نیت یہ رکھیں کہ جنات کے بادشاہ سلطان الغازی مولانا عبدالکریم جنی کو حاضری کی دعوت دیتا ہوں۔ دوسرے روز یکشنبہ کو پیش از طلوع آفتاب ان جھاڑوں کو اکھیڑ کر صرف ان کی جڑ نکال لے اور ایک سفال نو میں سوختہ و خاکستر کر کے روغن کنجد خالص یا روغن چنبیلی یا عطر صندل میں خوب مخلوط کر کے رکھیں۔ زیادہ رقیق نہ ہونے دیں۔ وقت ضرورت کسی لڑکے کو غسل کرا کے پوشاک طاہر پہنائیں اور خوب خوشبو سے معطر کریں اور مکان خاص میں بٹھا کر لوازم حاضرات مثل اشیاء خوشبو گلاب عطر وغیرہ موجود رکھیں۔ ایک برگ تنبول پر نقش مذکورہ موکل لکھ کر عود سے بخور دے کر اس نقش کے درمیان جہاں پانچ عدد مرقوم ہے وہ دو دو مرتبت لگادیں کہ خانہ سیاہ متجلی ہو۔

پس وہ برگ تنبول لڑکے کے ہاتھ میں رکھیں اور لڑکا شعاع چراغ میں اس سیاہ خانہ پر نظر اپنی جمادے اور ذرا وقت تک چمک نہ مار کر دیکھے اور یکسوئی سے دیکھے۔ عامل اسم اعظم تلاوت کرتا جائے اور لڑکے پر آہستہ آہستہ دم کرے۔ بعون خدا لڑکے کو اس سیاہ خانہ میں روشنی دکھائی دے گی۔ چاہئے کہ لڑکا اس پر نظر رکھے۔ تھوڑی دیر میں میدان وسیع نظر آئے گا اور خدام اسم اعظم ہوں گے اور جب لڑکا کہے کہ آدمی نظر آتے ہیں۔ عامل قرآت موقوف کر کے لڑکے کی زبانی ان سے اہتمام دعوت شاہی کر کے لڑکے سے کہے ان س کہو کہ جناب سلطان الغازی بادشاہ عبدالکریم جنی کو اس خاکسار کا سلام عرض کر کے اظہار دعوت کا کریں۔ لڑکا جیسا عامل کہے ویسا ان سے کہہ دے اور وہ جو کہتے ہوں عامل سے کہے۔

عامل پھر قرات اسم اعظم کی کرے۔ جب وہ کہے کہ بادشاہ مع لشکر تشریف لاتے ہیں۔ عامل استادہ ہو کر تعظیم کرے اور لڑکے سے کہے کہ بدرگاہ عالی جاہ شہنشاہ السلام علیکم عرض کردیں۔ اس کے بعد عامل بادشاہ کے نشستگاہ پر جلوہ افروز ہونے کے بعد خود



بیٹھے اور مدعا اپنا ظاہر کرے یعنی احوال مریض یا غائب کا یا کسی اور کا پوچھے۔ بے ضرورت کوئی بات یا جنی کا حال بطریق تجربہ نہ پوچھے۔ پس عامل جیسا کرے گا اس کے حکم کی تعمیل ہو گی۔ اس کے بعد عجز و انکسار کے ساتھ بادشاہ کو رخصت کردے۔ اور زیادہ تکلیف نہ دے۔ جب تمام جن رخصت ہو جائیں اور لڑکا کہے کہ اب میدان سابق کے سوا کچھ نظر نہیں آتا تب عامل ناظر کی آنکھ اپنے ہاتھ سے بند کر کے آیۃ الکرسی سمیع علیم تک ایک بار پڑھ کر اس کے منہ پر دم کرے اور عمل حاضرات کو ختم کردے۔

## حاضرات بر آئینہ

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ بِخَاتَمِ سُلَيْمَانَ بِنْ دَاوُدَ عَلَيْهِ السَّلَام غَرْبًا غَرْبًا كَبْلًا كَبْلًا سَرِيعْ سَرِيعْ نَبِيًا نَبِيًا اُحْضُرُو اَوصَفْ بِحَقِّ يَا شَاه مَلِكْ بَكْتَانُوش سُرْخ تَاجُ الْمَلِكْ حَاضِرْ شُو جِنْ دِيو حَاضِرْ شَاه حَاضِر شُو پری کَا حَاضِر شُوی۔

طریقہ :۔ مندرجہ بالا عزیمت 313 بار 41 یوم تک پڑھنا ہے۔ پرہیز اگر 1100 بار 40 یوم پڑھے گا تو ایک عظیم قوت پیدا ہو گی۔ آئینہ پر حاضرات کرے تو آئینہ پر مندرجہ بالا عزیمت تین یا سات بار پڑھ کر دم کر کے حاضرات کا بذات خود مشاہدہ کرے۔ آئینہ پر یہ آیت لکھے اور آئینہ میں آنکھ کی پتلی میں دیکھے۔ حاضرات نظر آئے گی۔

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہ<br>یا جبرائیل | بسم اللہ الرحمن الرحیم | یا محمد<br>یا میکائیل |
| | یا علی جنۃ المدد | |
| | آنکھ کی پتلی میں دیکھنا ہے | |
| | یا حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام | |
| | حاضر شو | |
| یا اسرافیل | | یا عزرائیل |

## حاضرات

شَمَخَیَال حَال اِسرَافِیل مَلومَائیل مَیطَطَرُون
تَواکَلَوْیَا خُدَّام هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ



طریقہ :۔ مندرجہ بالا نقش و عزیمت لکھ کر بچے کے ہاتھ میں دے کر مٹھی بند کرائیں اور بچے کے ناخن پر کاجل لگا کر بچے کو کہیں کہ وہ اسے غور سے ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا رہے۔ چند ثانیے کے بعد حاضرات شروع ہو جائے گی۔ بچے پر اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر پھونکیں اور مندرجہ بالا عزیمت سات یا گیارہ بار پڑھ کر پھونکیں۔ عامل بننے کے لئے عزیمت کو روزانہ 1100 بار 21 یوم تک پڑھیں۔

## حاضرات بکتانوش

یہ عمل تمام حاضرات کے عملوں کا سرتاج عمل ہے۔ اس عمل کی بدولت احوال چور مع نام و نشان' احوال گمشدہ مع نام و پتہ' احوال ماضی و حال مع سرگزشت' شفاء امراض' ہر قسم کے لاعلاج امراض کے دفعیہ' دفع آسیب و دیو پری و کیفیت افالج و شہر و موضع و حقائق قلب و توجہ' فتح و شکست' منڈی کے اتار چڑھاؤ کے بھاؤ' نفع و نقصان وغیرہ اور حالات باآسانی معلوم کئے جا سکتے ہیں۔

حاضرات الارواح کا علم بہت پرانا ہے اس کے مختلف طریقے ہیں۔ معمولی بھی اور مشکل بھی۔ عام بھی اور مخفی بھی۔ ان تمام طریقوں کا واحد مقصد یہ ہے کہ کسی بھی غیر مرئی مخلوق مثلاً جن' بھوت' پریت' پری' موکلات یا انسانی ارواح کو حاضر کر کے ان سے بات چیت کرنا اور استفادہ حاصل کرنا یا کسی انسان کو تکلیف دینے سے دفع کرنا اگر



ضد کرے تو بھگا دینا یا جلا دینا۔

چونکہ انسان خاکی ہے اس کی قوتیں محدود ہیں اس لئے وہ ان قوتوں سے کام لینا چاہتا ہے جن کے ہاں وقت اور فاصلہ کوئی معنی نہیں رکھتا اور جن کی ادراکی قوتیں انسان سے زیادہ بیدار ہیں۔

حاضرات الارواح کا علم ایسا ہے کہ ہر شخص دلچسپی لیتا ہے اور اس کے لئے نہایت درجہ بے قرار رہتا ہے۔ بہرحال ارواح سے بات چیت تین طرح سے ہوتی ہے۔

1 :۔ تحریری۔

2 :۔ سمعی۔

3 :۔ بصری۔

پہلے طریقہ میں لکھ کر جواب آتا ہے۔ دوسرے میں آواز سنائی دیتی ہے اور تیسرے میں روح نظر آتی ہے اور بالمشافہ گفتگو بھی ہوتی ہے۔ سمعی و بصری حاضرات میں قوت برداشت اور ضبط کی ضرورت ہوتی ہے ورنہ عامل متاثر ہو جاتا ہے۔ جو لوگ ضبط کا یارانہ نہیں رکھتے وہ روز مرہ کے معمول کی تمام کوتاہیاں غلطیاں اور نقصان کی وجہ عمل کو قرار دیتے ہیں۔ حالانکہ یہ قطعی غلط ہے کہ روح تکلیف دیتی ہے۔

اس عمل کی زکوۃ کے دو طریقے ہیں۔ ایک صغیر اور دوسرا کبیر۔

صغیر طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز عشاء 101 بار روزانہ 41 دن تک پڑھیں اور کبیر طریقہ کی زکوۃ میں بعد نماز عشاء گیارہ تسبیح 41 دن تک پڑھیں آپ عامل ہو جائیں گے۔ بعد عمل روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کریں تاکہ عمل قابو میں رہے۔

عمل یہ ہے۔

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا بَادِشَاه بَكْتَانُوش مَلِكُ الْحَبْشِ وَالْعَرَبِ وَالْعَجَمِ اَلْوُحَا اَلْوُحَا اَلْوُحَا۔ اَبُوكَ اَبُوكَ اَبُوكَ۔ طَهْرُكَ طَهْرُكَ طَهْرُكَ۔ جَبْرُكَ جَبْرُكَ جَبْرُكَ۔ اَزَلَ اَزَلَ اَزَلَ۔ تَخْرِيرُ تَخْرِيرُ تَخْرِيرُ۔ اَتَازَلَ مَمْلُوكَ۔

بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بِنْ دَاوٗد عَلَیْہِ السَّلَام بِحَقِّ یَا بُدُّوْحُ (3 بار) حَاضِر شُو حَاضِر شُو حَاضِر شُو بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ بِحَقِّ تَوْرِیْت وَبِحَقِّ اِنْجِیْل وَبِحَقِّ زَبُوْر وَبِحَقِّ فُرْقَان بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

طریقہ :۔ جب حاضرات کرنا چاہیں تو ایک نابالغ بچہ جس کی عمر 14 سال سے زیادہ نہ ہو اور وہ شرارتی بھی نہ ہو۔ عمل کرنے سے پہلے بچے کو غسل دے کر اپنے سامنے بٹھائیں پھر اس کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائیں۔ پھر اس میں عطر لگائیں اور بچے کو کہیں کہ غور سے نظر جما کر اپنے ناخن میں دیکھو۔ کمرہ خوشبو سے معطر ہو۔ عامل خود بھی پاک و صاف ہو۔ عمل کے وقت اندر باہر آمدورفت کی ممانعت کر دیں۔ یکسوئی و خاموشی ہونا لازمی ہے۔ بچے کے پاس بیٹھ کر چند بار عزیمت پڑھیں۔ حاضرات فوراً کھل جائے گی۔ جب حاضرات کھلے گی تو بچے کو زمین یا میدان نظر آئے گا۔ پھر کچھ آدمی نظر آئیں گے۔ جب آدمی نظر آئیں تو ان آدمیوں کے ذریعے زمین خوب صاف کروائیں اور چھڑکاؤ کروائیں۔ دریاں بچھوائیں۔ جب بچہ بتائے کہ سب سامان درست ہو گیا ہے تب عامل کی ہدایت پر بچہ کہے کہ جس بادشاہ کا آج کے روز عمل ہے حاضر ہو۔ بادشاہ کے آنے کے بعد ان آدمیوں کے ذریعے ایک بکرا منگوا کر ذبح کروا کر پلاؤ پکوائیں اور بادشاہ کو دعوت دیں۔ بعد ازاں اپنا مدعا بیان کریں اور سوالات کے جوابات لیں۔ جب سوالات مکمل ہو جائیں تو باادب اجازت طلب کریں اور عمل کو ختم کریں۔

یاد رکھیں کہ حاضرات میں تجربہ کی ضرورت ہوتی ہے اور یکسوئی کا ہونا لازمی ہے۔ شروع میں بعض اوقات حاضرات جلدی نہیں کھلتی اس لئے گھبرانا نہیں چاہئے جب عامل عمل میں ماہر ہو جاتا ہے تو جہاں جی چاہے حاضرات کر سکتا ہے۔ یہ بات یاد رکھیں کہ روحوں سے عاجزی و انکساری اور پریم سے پوچھیں۔ اگر آپ نے اس نقطہ کو سمجھ لیا تو سب کچھ پا لیا۔ یاد رکھیں کہ حق اوٹ پہاڑ ہے۔



## حاضرات

ی ع م ب ر ص ل ان ا ہ ف ق ک ل ذ ی ع ل ع ل ی م

طریقہ :۔ سب سے پہلے مندرجہ بالا عزیمت کی زکوٰۃ ادا کریں۔ یہ عزیمت ل م پر ختم ہوتی ہے۔ عزیمت یہ ہے۔

عَزَّمْتُ وَاَقْسَمْتُ یَا خُدَّامُ ھٰذِالْحُرُوْفِ یا۔ عین۔ میم۔ با۔ را۔ صاد۔ لام۔ الف۔ نون۔ الف۔ ہا۔ فا۔ قاف۔ کاف۔ لام۔ ذال۔ یا۔ عین۔ لام۔ عین۔ لام۔ یا۔ میم۔ بحق یا علیم۔

اس عزیمت کو عامل 150 بار روزانہ 23 دن تک پاک و صاف باوضو چراغ کے سامنے پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ دوران عمل اگربتی وغیرہ سلگائے۔ پھر روزانہ 23 دفعہ پڑھے تاکہ عمل قابو میں رہے۔ بعدہ عمل شرینی معصوم بچوں میں تقسیم کرے۔

جب بھی حاضرات کرنا چاہیں تو ایک طفل نابالغ جس کی عمر 14 سال سے زیادہ نہ ہو اسے چراغ کے سامنے بٹھائیں اور مندرجہ بالا عزیمت تین یا سات بار پڑھ کر بتاشے پر دم کر کے بچے کو کھلائیں اور عامل چراغ کی روشنی میں عمل کو پڑھے اور بچے کو چراغ کی لو میں دیکھنے کو کہے۔ علیٰ ھذا القیاس اسی طرح عمل جاری رکھے۔ تھوڑی دیر میں لڑکے کی آنکھوں سے ایک دم پردہ حجاب اٹھ جائے گا۔ پہلے ایک وسیع میدان نظر آئے گا پھر ایک خاکروب یعنی بھنگی صفائی کرتا ہوا دکھلائی دے گا پھر سقہ چھڑکاؤ کر کے چلا جائے گا۔ فرش وغیرہ بچھوائیں۔ جب بچہ بتائے کہ سب سامان درست ہو گیا ہے تب عامل کی ہدایت پر بچہ کہے کہ شاہ جنات عبداللہ آ کر اس تخت پر رونق افروز ہوں۔ پھر عامل اس

لڑکے کی معرفت شہنشاہ جنات عبداللہ کو بڑے ادب سے السلام علیکم عرض کرے۔ پھر شہنشاہ جنات کی طرف سے جواب سلام موصول ہونے پر اپنے مدعا بیان کریں اور جواب لیں۔ جب سوال مکمل ہو جائیں تو باادب اجازت طلب کریں اور شکریے کے ساتھ عمل کو ختم کریں۔

## روحانی حاضرات

اس عمل کی اجازت ان ہی لوگوں کو ہے جو صوم و صلوٰۃ کے پابند ہوں اور ناجائز طریق پر اس کا استعمال نہ کریں نیز جو امور خفیہ اس میں ظاہر ہوں وہ کسی پر ظاہر نہ کریں اور نہایت احتیاط کریں۔ غیر شرعی کاموں میں ہاتھ نہ ڈالیں ورنہ سخت نقصان کا خوف ہے۔ یہ بچوں کا کھیل اور مداری کا تماشہ نہیں جیسا عام طریق پر لوگ بازاروں میں کھڑے دکھائی دیتے ہیں۔

پہلے اس عمل کی زکوٰۃ ادا کریں۔ طریقہ زکوٰۃ یہ ہے کہ اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ثواب روح اقدس جناب مولا علیؑ مشکل کشا حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت سلطان اولیاء سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ پر پہنچا کر یہ عمل یا علیؑ ایک بار پڑھیں پھر گیارہ بار درود شریف۔ بس اس طرح زکوٰۃ مکمل ہوئی۔ شرینی بچوں میں تقسیم کر دیں۔ اب آپ اس عمل کے عامل ہیں۔

عمل پڑھنے کی جگہ پاک و صاف ہو اور تنہائی ہو۔ خوشبو جلائیں تو بہتر ہے۔

اب جس معاملہ میں کوئی بات معلوم کرنا ہو تو ایک لڑکے یا لڑکی کو جس کی عمر 14 سال سے زیادہ نہ ہو اسے اپنے سامنے بٹھائیں اور داہنے ہاتھ کی مٹھی بند کر کے اس کے انگوٹھے کے ناخن پر یا علیؑ لکھو اور کافور جلا کر اس سیاہی کو عطر میں ملا کر اس کے انگوٹھے کے ناخن پر لگا دو۔ یہ سیاہی پہلے سے تیار کر کے کسی ڈبیہ میں اپنے پاس رکھو۔

دوسرا طریقہ یہ ہے کہ کافور کو ایک لوہے کے برتن یا اسٹیل کے برتن میں رکھ کر آگ لگا دو پھر اس کافور کے اوپر ایک پلیٹ رکھو تاکہ اس کا دھواں پلیٹ کے اوپر جمع



ہو جائے۔ پھر اس میں روغن چنبیلی ڈال کر انگلی سے حل کرو اور اس میں عطر گلاب ڈال دو۔ پھر ایک ڈبیہ یا پیالہ میں بسم اللہ الرحمن الرحیم اور نیچے یا علیؑ لکھو پھر کسی بچے سے کہو کہ دیکھو پیالہ میں روشنی نظر آتی ہے۔

حاضرات شروع کرنے سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور 11 مرتبہ یا 21 مرتبہ یا علیؑ پڑھ کر دم کریں۔ تھوڑی دیر میں پیالہ میں حاضرات کا نزول ہو گا اور اگر انگوٹھے پر حاضرات کرنا ہو تو انگوٹھے پر سیاہی لگالیں اور مذکورہ بالا طریقہ پر یا علیؑ پڑھ کر دم کریں اور معمول سے معلوم کرو کہ کیا نظر آتا ہے۔ عمل میں پہلے دو تین مرتبہ کچھ عجائبات نظر آئیں گی۔ بعدازاں معمول کو صاف طور پر اس عمل کے موکل نظر آئیں گے۔ معمول انگوٹھے کے ناخن کو دیکھتا رہے۔ جب معمول کہے کہ مجھے کوئی موکل نظر آ رہا ہے تو معمول اس موکل کو باادب سلام عرض کرے اور بادشاہ سلامت کو بلوائے پھر اپنا مدعا بیان کرے۔ عامل معمول کے وساطت سے جو دریافت کرے گا انشاء اللہ سو فیصد درست جواب ملے گا۔ یک وقت تین سوال سے زیادہ نہ کریں۔ بعدہ شکریہ کے ساتھ اجازت دیں۔

## عجیب حاضرات

یہ عجیب و غریب حاضرات ہر کام میں مدد دیتی ہے۔ اس حاضرات کے موکلات متحرک قوت کے مالک ہیں جس جائز کام کے لئے کہو آناً فاناً کر دیتے ہیں۔ یہ عمل ہر نئے چاند کی چار تاریخ کو ہوتا ہے اور ایک دن میں صرف ایک ہی غرض کے لئے کام لیا جاتا ہے دوبارہ حاضرات کرنا ہو تو دوسرے ماہ کا انتظار کرو اور نیا نقش تیار کرو۔

طریقہ :۔ چاند کی چار تاریخ کو سورج نکلنے کے بعد سے 12 بجے دن تک کسی ساعت سعد میں اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھو اور نیچے جو مقصد ہو وہ لکھو اگر نقش کو حب و بغض وغیرہ میں استعمال کرنا ہو تو نیچے نام طالب مع والدہ اور نام مطلوب مع والدہ یا اگر کوئی کام یا مقصد ہو تو وہ لکھو اور اس نقش کو سامنے رکھ کر 536

بار یہ عزیمت پڑھو۔

## کَالِیُ چِڑِیُ بَسُ بھِرِیُ اَنُتَ فِیُ اَمرِیُ

اور نقش پر دم کرو۔ دوسرے دن پھر اس عزیمت کو اتنی ہی مرتبہ پڑھ کر نقش پر دم کر کے رکھو۔ چار دن ایسا ہی کرو۔ اب جب کبھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو سیاہ خانہ میں بچے کو دیکھنے کو کہیں اور عامل بچے پر صرف 21 مرتبہ مندرجہ بالا عزیمت پڑھ کر پھونکے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات و کام لے سکتے ہیں۔

نقش حاضرات یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۴۳ | ۵۳۶ | ۵۴۱ |
| ۵۳۸ | ۵۴۰ | ۵۴۲ |
| ۵۳۹ | ۵۴۴ | ۵۳۷ |

حاضراتؑ حاضر شوُ حاضر شوُ حاضر شوُ

## حاضرات

یا جبرائیلؑ ۷۸۶ یا میکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |

یا اسرافیلؑ یا عزرائیلؑ

اَللّٰہُ الصَّمد اَللّٰہُ الصَّمد اَللّٰہُ الصَّمد



طریقہ :۔ مندرجہ بالا نقش معمول کو دے کر کہیں کہ وہ انگوٹھے میں دبا کر رکھے اور معمول کے دائیں انگوٹھے کے ناخن میں کاجل لگائیں اور تھوڑا سے عطر گلاب لگائیں اور معمول کا ناخن میں غور سے دیکھنے کو کہیں۔ عامل بچے پر گیارہ مرتبہ درود شریف اور یہ عزیمت گیارہ یا 21 بار پڑھ کر دم کرے۔

عزیمت یہ ہے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام تجھے اللہ اور رسول ﷺ کی قسم تجھے چار یاروں کی قسم۔ حضرت پیران پیر کی قسم۔ تجھے حضرت موسیٰ علیہ السلام کلیم اللہ کی قسم روشنی کر جو پوچھوں صحیح صحیح جواب دے۔

چند ثانیہ کے بعد حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور و مسائل کے بارے میں سو فیصد درست جوابات معلوم کر سکتے ہیں۔ غیر شرعی سوال مت کریں ورنہ نقصان کا احتمال ہے۔ یک وقت تین سوال سے زیادہ مت کریں۔

## حاضرات نقش

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۸۹ | ۱۰۹۱ |
| ۱۰۸۸ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۶ |

طریقہ :۔ کمرہ صاف ستھرا ہو۔ خوشبو وغیرہ سلگائیں۔ عامل و معمول دونوں پاک و صاف ہوں اور دونوں کپڑوں پر خوشبو لگائیں۔ سیاہ نقش پر عطر لگائیں اور معمول کو سیاہ خانہ میں غور سے یکسوئی سے دیکھنے کو کہے۔ عامل معمول پر گیارہ بار درود

شریف اور 21 مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر پھونکے۔ چند ثانیہ کے بعد حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے اہم مسائل و امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات جنات و روحانیات کے مشاہدہ کے لئے

جو شخص جنات و روحانیات کی مخفی مخلوقات کو دیکھنا چاہتا ہو تو اس کے لئے سیاہ بلی کا پتہ اور اس کی چربی ہموزن لے کر دونوں کو سرمہ میں پیس کر فجر کی نماز پڑھ کر 100 مرتبہ اَلْعَلِیْمُ الْوَھَّابُ پڑھ کر طلوع شمس سے قبل اس سرمہ کو آنکھوں میں لگائیں تو جنات و روحانیات کی پوشیدہ مخلوقات کا مشاہدہ ہو گا۔ (آزمودہ ہے)

## مشاہدہ جنات و روحانیات کا عجیب عمل

جو شخص یہ چاہے کہ وہ جنات و روحانیات کا مشاہدہ کرے تو اس کو چاہیے کہ بط سیاہ کو حاصل کر کے سیسے کے برتن میں ذبح کرے پھر اس کے خون و چربی کو نکال کر علیحدہ کر کے محفوظ کر لے۔ اس عمل کے بعد اس ذبیحہ جانور کو بحفاظت چینی یا تانبے کے برتن میں ڈال کر آگ پر جلائے اور اس طرح جو راکھ تیار ہو اس میں جانور مذکور کا خون اور چربی باہم آمیز کر کے خوب پیس کر خشک کر کے مس احمر کی سرمہ دانی میں رکھ چھوڑے اور بوقت ضرورت اس سرمہ کو آنکھ میں لگانے سے جنات و روحانیات کا مشاہدہ عمل میں آئے گا۔ (آزمودہ است)

### دخنہ کے ذریعہ عمل مشاہدہ جنات و روحانیات

چرائتہ، خون کبوتر، بھیڑیے کی چربی، تربی، تمام چیزیں کوٹ کر اس قدر کھرل کریں کہ تمام اجزاء یکجان ہو جائیں پھر بوقت شب اس دخنہ کو آبادی سے دور کسی ویران جگہ پر روشن کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں اس دخنہ کے اجزاء کی تاثیر سے اس جگہ کے



جنات و روحانیات عامل کے سامنے جمع ہو جائیں گے اور عامل جو حکم کرے گا اسے بجا لائیں گے لیکن شرط یہ ہے کہ عامل دل میں کسی خوف یا خطرے کو جگہ نہ دے بلکہ دل قوی رکھے تاکہ وہ کچھ اذیت نہ پہنچائیں بلکہ عامل کی تابعداری اور اس کی حاجات کی بجاآوری کے پابند ہوں۔

## مشاہدہ جنات و روحانیات

سرخ رنگ کی صحرائی بکری کو ذبح کر کے اس کا بھیجا (مغز) نکال کر سایہ میں خشک کر لیں اور کھال اتار کر اس کو دباغت دے دیں۔ پھر اس خشک شدہ بھیجا کو اسی بکری کی دباغت شدہ کھال میں سی کر محفوظ کر لیں۔ جب جنات و روحانیات کا مشاہدہ کرنا ہو تو اس کھال کو اپنے سر پر باندھیں اور مشاہدہ فرمائیں۔ عمل سو فیصد درست ہے۔

## جنات و روحانیات کا مشاہدہ

کتے اور سیاہ بلی کا خون ہموزن لے کر سایہ میں خشک کر کے باریک پیس کر آپس میں ملا لیں اور ان تمام کو کسوف و خسوف کے اوقات میں کسی خلوت کے مکان میں بیری کی لکڑی و کنیر کی لکڑی لے کر کوئلوں کی آگ پر اس مواد کو سلگائیں۔ تھوڑی دیر میں آپ کے سامنے جنات و روحانیات کی پراسرار مخفی مخلوقات حاضر ہو جائیں گی اور جو حکم دیں گے اس کی بجاآوری کے پابند ہوں گے۔

## حاضرات عمل تسخیر لوچنی

عمل :۔ آم کام لوچنی بیجا بیجوتری۔ لونگاں جیسے گچھے کڑے جیسی گوہ۔ بلبل جیسا بچہ ایک لونگ ماراں تین ٹکڑے ہوں۔

طریقہ :۔ عروج ماہ نوچندے اتوار یا ہفتہ یا جمعرات کو 5 عدد بتاشے' دو عدد لونگ کلاہ دار اور دو عدد گلاب کے پھول اپنے سامنے رکھے۔ رات بارہ بجے کے بعد شمال مشرق کی طرف منہ کر کے کسی مناسب کپڑے پر بیٹھ کر 41 بار مندرجہ بالا کلمات پڑھے۔

دوران عمل جلالی و جمالی پرہیز کریں۔ دھوپ کا بخور روزانہ جلائے۔ تین یا سات یا گیارہ یا 21 یوم تک عمل کرے۔ لوچنی حاضر ہو گی۔ عہد و پیمان لے لو۔ دوران عمل لوچنی گود میں بیٹھنے کی کوشش کرے تو اس کی اس حرکت سے قطعی متاثر نہ ہوں۔ مباشرت سے پرہیز کریں ورنہ عمل باطل ہو جائے گا۔

## حاضرات عمل تسخیر جنتی

طریقہ :۔ عروج ماہ میں جنگل میں جا کر بروز منگل یا ہفتہ کھلے میدان میں درمیان میں بیٹھ کر مندرجہ ذیل کلمات 101 بار پڑھے اپنے سامنے بکرے کی کلیجی' سات رنگ کے پھول' سات رنگ کی مٹھائی' عطر کا پھویہ' پرہیز جلالی و جمالی کرے۔ 21 یا 41 یوم میں جنتی حاضر ہو گی عہد و پیمان لے لیں۔

کلمات یہ ہیں۔

" اے جنتی کہہ دے "

ایک سو ایک بار پڑھیں۔

میں اپنی پرانی بیاضوں کا مطالعہ کر رہا تھا کہ اس دوران مجھے جنتی کا عمل ہاتھ لگا۔ یہ عمل میں نے آج سے تقریباً 20 سال قبل جب میں سہون شریف لعل شہباز قلندر کے مزار پر گیا تھا تو وہاں ایک ملنگ سے یہ عمل ملا تھا۔ یہ ملنگ دیگر ملنگوں کے ساتھ محو رقص تھا۔ سینکڑوں انسان اس رقص کو دیکھ رہے تھے جن میں میں بھی شامل تھا جب رقص ختم ہوا اور سب ملنگ اپنے اپنے راستوں پر چلے گئے تو وہ ملنگ جو رقص کر رہا تھا اچانک میری طرف آیا اور مجھ سے میرا نام لے کر مخاطب ہوا اور بولا " تم قیصر احمد



ہو "۔

میں حیرت زدہ ہو گیا۔ اس نے کہا کہ میں نے تیری پیشانی پڑھ لی ہے تو بزرگوں کی عزت کرنے والا اور قدر کرنے والا اور اللہ والوں کی جوتیاں اٹھانے والا ہے میں تجھے آج ایک عمل دے رہا ہوں یہ عمل ضرور کرنا اور مجھے دعا دینا۔

میں نے اس ملنگ سے وہ عمل لیا اور کراچی چلا آیا میں نے وقت نہ ہونے اور مصروفیات کی وجہ سے عمل نہیں کیا۔ ایک رات میں اپنے بزرگوں کے عطا کئے ہوئے وظائف پڑھ کے مراقبہ کی حالت میں بیٹھا ہوا تھا کہ اچانک شہنائی اور ڈھول بجنے کی آواز آئی اور میری حالت غیر ہونے لگی۔ یہ ایک نئی صورت حال تھی جس سے پہلی مرتبہ میرا واسطہ پڑ رہا تھا۔ میں نے دل میں اپنے بزرگوں کو یاد کیا کہ اچانک ایک سفید ریش بزرگ جناب یوسف شاہ" اپنے کئی سو جناتوں کے ہمراہ تشریف لے آئے۔ میرے والد مرحوم حضرت یوسف شاہ" (ملتان شریف) کے بہت معتقد تھے۔ حضرت جب بھی کراچی تشریف لاتے تھے ہمارے گھر قیام پذیر ہوتے تھے۔ وہ مجھے بہت پیار کرتے تھے اور جب بھی زیادہ پیار آتا تو میری پیشانی چومتے تھے۔ جب حضرت یوسف شاہ" اپنے جناتوں کے ہمراہ حاضر ہوئے تو میں نے سلام عرض کر کے اس پریشانی کا بیان کیا جو ڈھول بجنے سے مجھے لاحق ہوئی تھی۔ فرمایا بیٹے ڈرتے کیوں ہو؟ اللہ والوں کے شہزادے ہو کر ڈرتے ہو یہ ڈھول وہ ملنگ بجا رہا ہے جو تمہیں سہون شریف میں ملا تھا وہ ہمارے بعد آئے گا تم اس سے بلاخوف و خطر بات چیت کرو۔ حضرت کے جانے کے بعد وہ ملنگ آیا اور مجھ سے مخاطب ہوا کہ اللہ والوں کے شہزادے آپ نے وہ عمل کیوں نہیں کیا جو ہم نے تمہیں عطا کیا تھا۔ میں نے اپنی مجبوری بیان کی تو اس نے کہا کہ میں بھی تمہارا اپنا ہوں تم یہ عمل کرو میں نے وعدہ کیا کہ میں یہ عمل بہت جلد شروع کروں گا۔ القصہ یہ کہ میں نے یہ عمل کیا اور اپنے بزرگوں کی دعاؤں کے طفیل میں کامیاب ہوا۔ میں عمل کی تاثیرات دوران عمل پیش آنے والے واقعات' حالات اور مناظر کو یہاں بیان نہیں کروں گا بلکہ جو اس عمل کو کرے گا وہ ضرور لطف اندوز ہو گا اور اپنا دامن موتیوں سے بھرے گا جو شخص یہ عمل کرے وہ پہلے

مجھ سے یا پھر عامل شاہ زنجانی سے ضرور اجازت لے لے۔ میں نے بلا جھجک کاٹ چھانٹ کے عمل لکھ دیا ہے۔ نابینا اس عمل کی تاثیر سے آنکھ والا ہو جائے گا اور گونگے بولنے لگیں گے۔ یہ عمل ہر موڑ پر ہر جگہ آپ کی مدد کرے گا۔

دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو کامیاب کرے آمین۔

## حاضرات تسخیر دیوی۔ کالی ناگنی

طریقہ :۔ عروج ماہ میں نوچندے اتوار کو شمال مشرق کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور اپنے دست راست کی طرف کوئلوں کی دھونی سلگائے اور وقفہ وقفہ سے دیسی شراب اور اصلی دیسی گھی تھوڑی تھوڑی مقدار میں ڈالتا رہے۔ جب تک عمل پڑھتا رہے صاف ستھرے کپڑے پہنے رنگ کی کوئی قید نہیں۔ کپڑوں پر اعلیٰ قسم کا عطر لگائے۔ عطر چنبیلی اعلیٰ قسم کا لگائے تو بہتر ہے۔ پرہیز جلالی و جمالی لازمی ہے۔

21 یوم تک روزانہ ایک گھنٹہ رات بارہ بجے کے بعد یہ کلمات پڑھے تعداد کی کوئی قید نہیں۔ عمل صرف ایک گھنٹہ 21 یوم تک پڑھنا ہے۔ کلمات یہ ہیں۔

"بھبوت ماتا بھبوت پتا بھبوت بیر بیتال اٹھ کالی ناگنی ایسی لاگی سنگا
جیسی کڑی کمان کی دلیا تیر چلیا"

دیوی حاضر ہو گی عہد و پیمان لے لیں۔

نوٹ :۔ یہ عمل ان بے ریش لوگوں سے نہیں ہو سکتا جو اپنی داڑھی کے بال توڑ کر دانتوں سے چباتے ہیں یا نماز پڑھتا ہو مگر روزہ نہیں رکھتا ہو یا بغیر روزہ تراویح پڑھاتا ہو ان حضرات پر پابندی ہے اور رجعت کا خوف ہے۔ میں نے ہر بات کھول کر بیان کر دی ہے۔ عمل کی تاثیر کے بارے میں کچھ نہیں لکھوں گا جو کرے گا وہ پائے گا اور مجھے یقیناً دعا دے گا۔ یہ عمل میرے بزرگوں کے سینہ کا راز ہے جو میں نے بلا جھجک پیش کر دیا ہے۔ دعا گو ہوں اللہ تعالیٰ آپ سب کو کامیاب کرے۔ آمین۔

## حاضرات یرقان



کمرہ صاف ستھرا ہو اگر بتیاں وغیرہ سلگائیں پرہیز صرف گوشت کا ہے۔ دوران عمل گوشت نہ کھائیں باقی دنیا بھر کی شے کھا سکتے ہیں۔ دودھ گھی سب کھائے۔ مہینہ تاریخ کوئی ہو۔ بدھ کے دن سورج طلوع ہونے کے بعد 903 مرتبہ یہ عمل پڑھو۔

اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا يَرْقَانُ الْعَجَائِبِ بِحَقِّ يَا مِيْكَائِيْلَ وَبِحُرْمَتِ الثَّابِتِ اَحْضِرِ الْعَجَلُ السَّاعَةَ۔

عمل پڑھنے کی جگہ تنہائی ہو کوئی دوسرا کمرے میں نہ آئے۔ اسی طرح 40 دن روزانہ کرو اگر درمیان میں کوئی صورت نظر آئے یا کوئی خوف والی صورت پیدا ہو تو اپنی آنکھیں بند کر لو۔ اپنا عمل ترک نہ کرو۔ یہ سب تماشے و شعبدے ہوتے ہیں۔ ظاہری کچھ نہیں ہوتا۔ تم کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتے۔ اطمینان و سکون سے اپنا ورد ختم کرو۔

اب معلوم کرو کہ آپ نے پہلے دن سورج طلوع ہونے سے ایک گھنٹہ کے درمیان میں عمل کیا یہ ساعت عطارد کی ہے۔ اب دوسرے دن صبح کو عمل شروع نہ کرو بلکہ جب عطارد کی ساعت آئے عمل اسی میں کرو۔ ساعت عطارد کی پابندی بمنزلہ اساس کے ہے۔ اگر عطارد کی ساعت میں عمل نہ پڑھو گے تو کوئی اثر نہ ہو گا۔ ساعت دن رات میں کئی بار آتی ہے۔ ستارے سات ہیں۔ دن رات کے 24 گھنٹے ہیں۔ بدھ کے دن سورج نکلتے ہوئے پہلی ساعت ہے ایک گھنٹے تک۔ پھر ساتویں گھنٹہ میں عطارد کی ساعت آ جائے گی۔ دوران عمل کوئی شکل نظر آئے تو ہرگز اس سے کلام نہ کریں۔ چالیسویں دن یرقان دست بستہ مثل غلاموں کے حاضر ہو گا۔ آپ اس سے کہہ دیں کہ تم جاؤ اور جب میں بلاؤں تو حاضر ہوا کرو۔ جب بلانا ہو تو تین مرتبہ مندرجہ بالا عمل پڑھو وہ فوراً حاضر ہو گا اور ہر کام کرے گا۔

## حاضرات شمس

اتوار کے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک اس عمل کو شروع کریں۔ موکل کا نام روقائل ہے اور جن کا نام عبداللہ ہے۔ پرہیز صرف گوشت کا ہے۔ دودھ' دہی'

گھی' انڈا کھا سکتے ہیں۔ بخور صندل سرخ کا ہے۔ عمل ساعت شمس میں ہی کیا جائے۔ شمس کی ساعت دن رات میں کئی مرتبہ آتی ہے۔ یہ ساعت ایک گھنٹہ رہتی ہے۔ عمل شروع ہی ساعت میں کرو اور ختم چاہے کس وقت ہو۔

عمل یہ ہے۔

**اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا عَبْدُاللّٰہ بِالرُّوقَائِیل بِحُرْمَتِ اَلقُرُو اَحضِرو اَحضِرو اَلعَجَل اَلسَّاعَتہ۔**

عمل کو 284 مرتبہ 40 یوم پڑھو۔ چالیسویں دن عبداللہ حاضر ہو گا اور جو حکم دیں گے تعمیل کرے گا۔ جب بلانا مقصود ہو تو تین مرتبہ مندرجہ بالا عمل پڑھیں وہ حاضر ہو جائے گا۔ حصار کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

## حاضرات الاحمر

موکل کا نام ابی المحرز الاحمر ہے۔ عمل منگل کے دن سے شروع کریں۔ پرہیز صرف گوشت کا ہے۔ دودھ' دہی' انڈا اور گھی کھا سکتے ہیں۔ بخور گندھک اور عود کا ہے۔

ترکیب یہ ہے کہ ساعت مریخ تنہائی میں اس عزیمت کو 1272 بار پاک سرخ رنگ کا کپڑا بچھا کر 40 یوم میں پڑھیں۔ کوئلہ دھکا کر پاس رکھیں اور بخور گندھک اور عود کا تھوڑا تھوڑا ساڈالتے جائیں۔ عمل روزانہ ساعت مریخ ہی میں کریں۔ درمیان میں اگر خوفناک صورتیں نظر آئیں تو گھبرائے نہیں وہ عامل کے پاس نہ آئیں گی۔ چالیسویں دن احمر حاضر ہو گا اور تابع ہو گا۔ جب اس کو بلانا ہو تو کوئلے دھکا کر اور اس پر گندھک اور عود ڈال کر تین مرتبہ عزیمت کو پڑھیں۔ احمر حاضر ہو گا۔

عزیمت یہ ہے۔

**اَقْسَمْتُ عَلَیْکُم یَا اَبِی المحرز اَلاَحْمَر یَاکَلکَائِیلٌ وَ اَقْسَمْتُ یَا شَہِیدٌ اَحضِرو اَحضِرو**



**اَحضِرو العَجَلُ السَّاعَتہ۔**

## حاضرات قرآنی

طریقہ :۔ مندرجہ ذیل نقش کسی سفید کاغذ پر بنائیں اور کسی بچے یا بچی کو سیاہ دائرہ میں دیکھنے کو کہیں۔ اگربتیاں وغیرہ سلگائیں۔ سیاہ دائرہ میں عطر لگائیں۔ عمل بچے پر یہ عزیمت پڑھ پڑھ کر برابر پھونکتا رہے۔

**اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلِیْمًا حَکِیْمًا** (سپارہ 5)

جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو اس وقت تک عزیمت پڑھ پڑھ کر پھونکتا رہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ چند ہی ثانیہ بعد حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۴ | ۱۰۷ | ۱۱۰ | ۹٦ |
| ۱۰۹ | ۹۷ | ۱۰۳ | ۱۰۸ |
| ۹۸ | ۱۱۲ | ۱۰۵ | ۱۰۲ |
| ۱۰٦ | ۱۰۱ | ۹۹ | ۱۱۱ |

## حاضرات الغیب

طریقہ :۔ مندرجہ ذیل نقش کسی سفید کاغذ پر بنائیں اور سیاہ دائرہ میں عطر لگائیں اگربتیاں وغیرہ سلگائیں اور بچے کو سیاہ خانہ میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور عامل بچے پر گیارہ مرتبہ درود ابراھیمی پڑھ کر پھونکے پھر یہ عزیمت بلاتعداد پڑھے جب تک

حاضرات کا نزول نہ ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۸ | ۸۰۲ | ۸۰۵ | ۷۹۱ |
| ۸۰۴ | ۷۹۲ | ۷۹۷ | ۸۰۳ |
| ۷۹۳ | ۸۰۷ | ۸۰۰ | ۷۹۶ |
| ۸۰۱ | ۷۹۵ | ۷۹۴ | ۸۰۶ |

عزیمت یہ ہے۔

ذٰلِکَ عٰلِمُ الغَیبِ وَالشَّہَادَۃِ العَزِیزُ الرَّحِیمِ ۔

تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مقصد کے بارے میں سوفیصد درست معلومات کر سکتے ہیں۔

## حاضرات صدور

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۹ | ۴۱۳ | ۴۱۶ | ۴۰۲ |
| ۴۱۵ | ۴۰۳ | ۴۰۸ | ۴۱۴ |
| ۴۰۴ | ۴۱۸ | ۴۱۱ | ۴۰۷ |
| ۴۱۲ | ۴۰۶ | ۴۰۵ | ۴۱۷ |

طریقہ :۔ مندرجہ بالا نقش کسی صاف سفید کاغذ پر بنائیں اور بچے کو سیاہ خانہ میں دیکھنے کو کہیں۔ سیاہ دائرہ پر عطر لگائیں۔ اگربتیاں وغیرہ سلگائیں۔ پہلے گیارہ مرتبہ



درود پڑھیں اور عامل یہ عزیمت برابر پڑھ کر بچے پر پھونکتا رہے جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو۔ عزیمت یہ ہے۔

اِنَّہٗ عَلِیمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ۔

چند ثانیہ کے بعد حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات الارض

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱۴ | ۷۱۷ | ۷۲۰ | ۷۰۶ |
| ۷۱۹ | ۷۰۷ | ۷۱۳ | ۷۱۸ |
| ۷۰۸ | ۷۲۲ | ۷۱۵ | ۷۱۲ |
| ۷۱۶ | ۷۱۱ | ۷۰۹ | ۷۲۱ |

طریقہ :۔ مندرجہ بالا نقش کسی سفید کاغذ پر بنائیں۔ کالے دائرہ میں عطر لگائیں اور بچے کو سیاہ دائرے میں غور سے دیکھنے کو کہیں۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور عامل بچے پر یہ عزیمت برابر پڑھ کر پھونکتا رہے۔

اِنَّ اللّٰہَ عٰلِمُ غَیبِ السَّمٰوٰتِ وَالاَرضِ ۔

جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو جائے پڑھتا رہے۔ تھوڑی دیر بعد حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ کسی جنس سوال کے جوابات معلوم کر سکتے ہیں۔

## حاضرات نقش 9461

طریقہ :۔ کمرہ پاک و صاف ہو عامل اور معمول دونوں پاک ہوں۔

کپڑے صاف ستھرے ہوں اور ان پر خوشبو لگی ہو۔ اگربتیاں سلگائیں اور بچے کو سیاہ دائرہ میں غور سے دیکھنے کو کہیں۔ سیاہ خانہ میں عطر لگائیں۔ عامل بچے پر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر پھونکے اور یہ عزیمت برابر پڑھ کر پھونکتا رہے جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو۔

یَا جبرائیلُ ۷۸۶ یَا میکائیلُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ |
| ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ |
| ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ |
| ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ | ۹۴۶۱ |

عزیمت یہ ہے۔

آ بِسْمِ اللّٰہ جا بِسْمِ اللّٰہ حاضرات کو جلد گھیر کھار کے لا بِسْمِ اللّٰہ بحق لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہ۔

تھوڑی دیر میں حاضرات کا نزول ہو گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات بر آئینہ

طریقہ :۔ سب سے پہلے اس عمل کی زکوٰۃ ادا کریں۔ 21 یوم تک باوضو یا شیخ عبدالقادر جیلانیؒ شیئاً للہ 500 بار یَا حَافِظُ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود تنجینا پڑھیں۔

پابندی :۔ جس روز عمل شروع کریں اس دن سے 21 یوم تک مقام ایک ہی ہونا چاہئے۔ جگہ تبدیل نہ کریں۔ پرہیز جلالی و جمالی لازمی کریں۔ عمل قابو میں



رکھنے کے لئے روزانہ 100 مرتبہ یَا شیخ عَبْدُالْقَادِر جِیْلَانِی شَیْئًا لِلّٰہ اور یَا حَافِظُ پڑھیں۔ اول و آخر تین تین بار درود تنجینا پڑھیں۔

اب جب بھی حاضرات کرنی ہو تو ایک صاف شیشہ لے کر آٹھ سال سے 12 سال کے لڑکے یا لڑکی کو وضو کروا کر آئینہ کے سامنے بٹھائے۔ عامل پاس بیٹھ کر ایک بار درود تنجینا پڑھے اور گیارہ بار یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ پڑھے اور پھر گیارہ مرتبہ یا حافظ پڑھ کر بچے پر دم کرے اور بچے کو شیشے میں دیکھنے کو کہیں۔ پھر بچے سے پوچھیں کہ کون آیا؟ جب کوئی آ جائے تو سوال و جواب کا سلسلہ شروع کریں۔ اس حاضرات میں تین موکل آتے ہیں جن کے نام یہ ہیں۔

اللہ دتہ۔

صوفی اکبر۔

گلناز۔

یہ حاضرات بڑوں پر بھی کی جا سکتی ہے اور تمام لوگوں کو دکھائی بھی جا سکتی ہے۔

## حاضرات

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷ | ۱۶۱ | ۱۵۸ | ۱۵۵ |
| ۱۵۹ | ۱۵۴ | ۱۴۸ | ۱۶۰ |
| ۱۵۳ | ۱۵۶ | ۱۶۳ | ۱۴۹ |
| ۱۶۲ | ۱۵۰ | ۱۵۲ | ۱۵۷ |

طریقہ :۔ سیاہ خانہ میں عطر لگائیں اور یہ عزیمت اِنَّہٗ بِکُلِّ شَیْءٍ بَصِیْرٌ اکیس مرتبہ پڑھ کر سیاہ خانہ میں پھونکیں پھر دس گیارہ سال کے بچے کو سیاہ

خانہ میں دیکھنے کو کہیں اور عامل بچے پر بلاتعداد مندرجہ بالا عزیمت برابر پڑھ پڑھ کر پھونکتا رہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول شروع ہو جائے گا جس سے آپ اپنے مشکل امور کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کر سکیں گے۔

## حاضرات

طریقہ :۔ سیاہ خانہ میں عطر لگائیں اور گیارہ بار یہ عزیمت وَاللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ شَہِیْدٌ ؕ پڑھ کر سیاہ خانہ میں پھونکیں۔ پھر دس گیارہ سال کے بچے کو سیاہ خانے میں دیکھنے کو کہیں اور آپ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر مندرجہ بالا عزیمت برابر پڑھ پڑھ کر بچے پر پھونکتے رہیں۔ جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو جائے۔ جب حاضرات کا نزول ہو جائے تو اپنے مشکل امور کے بارے میں معلومات حاصل کریں اور تسلی بخش جوابات حاصل کر کے شکریہ کے ساتھ اجازت دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۵ | ۲۱۸ | ۲۲۲ | ۲۰۸ |
| ۲۲۱ | ۲۰۹ | ۲۱۴ | ۲۱۹ |
| ۲۱۰ | ۲۲۴ | ۲۱۶ | ۲۱۳ |
| ۲۱۷ | ۲۱۲ | ۲۱۱ | ۲۲۳ |

## حاضرات

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ یَارَحْمَانُ یَادَیَانُ بِحَقِّ حضرت سُلَیْمَان بِن دَاوٗد عَلَیْہِ



السَّلام بِحَقِّ حضرت مہر اکمسان یَا حضرت سُلَیمَان حَاضِر شُو۔

طریقہ :۔ 21 دن تک 700 بار اول و آخر درود شریف پڑھیں۔ پرہیز جلالی و جمالی لازمی کریں۔

جب بھی حاضرات کرنی ہو تو کسی بچے کو آنکھیں بند کرا کے پٹی باندھ دیں اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور مندرجہ بالا عزیمت گیارہ بار پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول شروع ہو جائے گا۔ اگر بڑوں پر حاضرات کرنی ہو تو مندرجہ بالا طریقے سے ہی کریں اور اپنے تمام مسائل کے بارے میں سوفیصد درست معلومات حاصل کریں۔

## آسیب کو بذریعہ حاضرات حاضر کرنا

طریقہ :۔ جس پر یہ شک ہو کہ اس پر آسیب مسلط ہے تو سورہ فیل سات مرتبہ پڑھ کر پہلے عامل اپنی ہتھیلی پر دم کرے۔ اگر اس کو ہتھیلی پر معلوم ہو کہ واقعی آسیب ہے تو اپنی ہتھیلی کو آسیب زدہ پر ملے اور ساتھ ہی تین مرتبہ سورہ مذکورہ بالا پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ آسیب فوراً حاضر ہو گا۔ اس سے قول و قرار و شرائط لے کر آزاد کر دے اور مریض کو نقش سورہ اَلَمْ تَرَکَیْفَ بنا کر دے اور مریض اسے گلے میں ڈالے تاکہ آئندہ کوئی آسیب نہ ستائے۔

## حاضرات کی طلسماتی انگوٹھی بنانا

سورج گرہن کے روز آٹھ دھاتوں سے انگوٹھی بنوائیں۔

پیتل ایک ماشہ' تانبہ ایک ماشہ' جست ایک ماشہ' سکہ ایک ماشہ' قلعی ایک ماشہ' لوہا ایک ماشہ' چاندی ایک ماشہ' سونا ایک ماشہ۔

اب نگینہ والی جگہ میں چپڑا لاکھ بھر دیں اور اس کو کسی خوشبودار تیل سے

چکنا کر دیں۔ بعدہ اس میں غور سے دیکھیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول شروع ہو جائے گا جس سے آپ ہر قسم کی تسلی بخش معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات کی طلسماتی انگوٹھی

طریقہ :۔ برادہ جست' نیلا تھوتھا' سندرس' گندھک' ان تمام چیزوں کو ہموزن لیں پھر چیڑا عمدہ چار ماشہ اور بروزہ خشک ایک تولہ اول لوہے کی کڑاہی میں ذرا باریک کر کے بروزہ ڈالیں۔ جب بروزہ پگھل جائے تو پھر تمام دوائیں باریک کر کے اس میں ڈال کر ملا کر گرم گرم نگینے کی جگہ میں بھر دیں۔ بس انگوٹھی تیار ہے۔ جب بھی حاضرات کرنی ہو تو مصالحہ پر تھوڑا سا تیل لگا کر اس میں نظر جما کر دیکھیں۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول شروع ہو جائے گا۔ جس سے آپ ہر قسم کی تسلی بخش معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

## حاضرات کھولنے کے اعوان

معزز قارئین کرام آج ہم حاضرات کھولنے کے اعوان بیان کر رہے ہیں۔ حاضرات کیوں نہیں کھلتی اور حاضرات نہ کھلنے کی وجہ کیا ہے؟ اس موضوع پر آج تک کسی نے قلم نہیں اٹھایا اور نہ کسی نے حاضرات کھولنے کے اعوان بتائے ہیں۔ آج احقر حاضرات کھولنے کے اعوان بیان کر رہا ہے۔ ان اعوان کو بڑے بڑے عامل و اساتذہ کسی بھی قیمت پر نہیں بتاتے لیکن میں نے خلق خدا کی خدمت کے لئے عمل بلا بخل پیش کر دیا ہے لہٰذا تمام قارئین و عاملین سے گزارش ہے کہ وہ عمل پڑھنے سے پہلے میرے استاد گرامی منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی مرحوم کو فاتحہ پڑھ کر بخشیں اور ثواب دارین حاصل کریں۔

عزیمت یہ ہے۔

اَعۡطُوۡثَانِیۡ بَتُوۡہَایِیۡ ہُتُوۡہَلَہ ہُوۡیِیۡ یَاہَا



طریقہ :۔ جب کوئی حاضرات کسی بھی طریقے سے نہ کھلے تو عامل کو چاہیے کہ مندرجہ بالا اعوان کی عزیمت 270 مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کرے اور کہے کہ حاضرات کو فوراً حاضر کرو اور حاضرات جلد دکھاؤ۔ چند ہی منٹ میں حاضرات کھل جائے گی۔

لاکھوں روپے کا عمل ہے لیکن احقر نے خلق خدا کی خدمت کے لئے بلا بخل پیش کر دیا ہے۔ امید واثق ہے کہ قارئین کرام دعا میں یاد فرمائیں گے۔

معزز قارئین کرام۔ میں نے اپنی کتاب حاضرات کی دنیا بہت ہی محنت اور لگن، خلوص، عاجزی و انکساری سے لکھی ہے۔ احقر نے اپنی کتاب میں کوئی دعوی نہیں کیا ہے جیسا کہ بعض عاملین اپنی کتابوں میں کرتے ہیں کہ یہ عمل یا فلاں عمل دنیا کی کسی کتاب میں نہیں ملے گا یہ عمل صرف میرا ہی ہے اگر یہ عمل کوئی کسی کتاب میں دکھا دے گا تو میں اسے منہ مانگا انعام دوں گا۔ اس قسم کے دعوے کرنا مبتدی حضرات پر رعب و دبدبہ ڈالنے کے لئے کئے جاتے ہیں۔ اس قسم کے جھوٹے دعوؤں میں کہیں بھی صداقت کی کرن نظر نہیں آتی۔

واضح رہے کہ اعمال آسمان سے اتر کر نہیں آتے بلکہ تمام اعمال اساتذہ و اہل علم کی ایجاد ہیں۔ میری دعا ہے کہ آپ میرے تمام اعمال کرنے میں کامیاب ہوں اور اللہ تعالی آپ کو حبیب محمد مصطفیٰ ﷺ کے طفیل کامیابی سے ہمکنار کرے۔ آمین ثم آمین۔

قیصر احمد بی اے
3۔ الیف 15 / 8 ناظم آباد نمبر 3
کراچی۔ 74600 (پاکستان)



# فہرست مضامین

# ادارہ ''آئینہ قسمت'' کی گولڈن جوبلی



بانی ادارہ حضرت منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ

درگاہ شاہ زنجانی کی زیارت پر جانے والے

زائرین کے لئے راہنما نقشہ

شاہدرہ گاؤں
دریائے راوی
پل دریائے راوی
ٹھوکر گاؤں
جھگیاں
قبرستان میانی شاہ
درگاہ حضرت سید ناظر حسین شاہ زنجانی
ریلوے لائن بطرف شاہدرہ، لاہور
گاؤں بھماں
بتی والا چوک
بند روڈ
داروغہ والا
داسا پمپ
پیر روڈ تلی
پٹرول پمپ
بادامی باغ سبزی منڈی
گول گراؤنڈ شاد باغ
لاہور ریلوے اسٹیشن
درگاہ سید میراں حسین زنجانی چاہ میراں لاہور

ماہنامہ آئینہ قسمت کی گولڈن جوبلی (اپریل 1997ء)

کے موقع پر بانی ادارہ آئینہ قسمت حضرت منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے فاضل مشرقیات علامہ محمد رفیق زاہد مدظلہ تعالیٰ تحریر فرماتے ہیں۔



# حضرت شاہ زنجانی قدس اللہ سرہ میری نظر میں

از رشحات قلم۔ علامہ محمد رفیق زاہد مدظلہ العالی۔

منہاج العالمین و سراج الکاملین حضرت منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس اللہ سرہ کی ذات گرامی نے برصغیر پاک وہند میں علوم مخفیہ و روحانیہ کی بقاء واحیاء کی خاطر جس قدر خدمات سرانجام دیں ان کی نظیر نہیں ملتی۔ آپ کی وہ ذات گرامی ہے کہ جس نے تن تنہا منکران روحانیات کا مقابلہ کیا اور اس میدان میں کامیاب وکامران رہے۔ آپ نے اپنے کمال علم وفن کی بنا پر نجوم وجفر اور علوم مخفیہ کے اقدار کی اشاعت وترویج کرنے میں جس قدر کارنامے سرانجام دیئے بلاشک وشبہ وہ آج علمی وفنی تاریخ کا تابناک باب ہیں۔ جفر ونجوم کو ظنی وقیاسی اور سحر وجادو کے نام سے پکارنے والے کفر ژولیدہ افراد کا قلع قمع کرنا آپ ہی کے حصے میں آیا کیونکہ برصغیر پاک وہند جو تقسیم سے قبل کفرستان تھا' جس میں علوم روحانیہ کے حقائق ودقائق کی اشاعت کا تصور تک نہ تھا۔ متحدہ ہندوستان کے لوگ انبیاء کرام اور خاصان خدا کی طرف سے پہنچائے جانے والے علوم وفنون کو تسلیم کرنے اور ان پر ایمان ایقان رکھنے کی بجائے سحر وجادو اور بتوں سے مرادیں مانگتے تھے اور یہود وہنود کے علوم وفنون کو ہی حقیقت سمجھتے تھے۔ ان کا مقصد حیات اصنام وکواکب پرستی اور شیاطین وخدا دشمن قوتوں سے استمداد لینے کے سوا اور کچھ نہ تھا۔ ان حالات میں شاہ زنجانی کا اعلائے کلمۃ الحق کے لیے اپنا پرچم بلند کرنا یقیناً منشائے خداوندی کے مطابق تھا۔ آپ ضلع شیخوپورہ کے علاقہ پسیانوالہ سے لاہور تشریف لائے اور جریدہ مقبول جہاں آئینہ قسمت کا اجراء کیا۔ یہ شاہ زنجانی کی ہی تشریف آوری کی برکت تھی کہ سحر وجادو اور علوم مخفیہ وروحانیہ کو خلط ملط کر کے دونوں کو ایک ہی علم وفن قرار دینے والوں کے صنم کدوں کی فلک بوس عمارات بید لرزاں کی طرح کانپنے لگیں۔ حقیر راقم السطور کا خیال ہے کہ حضرت شاہ زنجانی کو روحانی ومخفی علوم وفنون کی خدمات کے لیے خدا دوست قوتوں نے ہی مامور فرمایا اور انہی قوتوں نے ہی ان کی ہر طرح سے مدد وتائید فرمائی۔ یہی وجہ ہے کہ برصغیر پاک وہند میں علمائے روحانیات کا

تعارف اور علوم روحانیہ کا تحفظ حضرت شاہ زنجانی کی ذات گرامی کا مرہون منت ہے۔

# شجرہ سادات زنجانیہ

الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی بن
سید بابا جیون شاہ زنجانی بن
سید سکندر شاہ زنجانی بن
سید محمد شاہ زنجانی بن
سید شاکر علی شاہ زنجانی بن
سید غلام نبی شاہ زنجانی بن
سید مراد شاہ بلقب باقر شاہ زنجانی بن
سید غلام علی شاہ زنجانی بن
سید شاہ محمد زنجانی بن
سید معظم شاہ زنجانی بن
سید شاہ محمد زنجانی بن
سید پیر علی شاہ زنجانی بن
سید عبدالوہاب شاہ زنجانی بن
سید اسمٰعیل شاہ زنجانی بن
سید سلیمان شاہ زنجانی بن
سید بابو شاہ زنجانی بن
سید کمال الدین شاہ زنجانی بن
سید جلال الدین شاہ زنجانی بن
سید شاہ ابی زید زنجانی بن
سید میر احمد شاہ زنجانی بن
سید اسمٰعیل شاہ زنجانی بن
سید میر علی شاہ زنجانی بن
سید میر حسن شاہ زنجانی بن
سید میراں حسین شاہ زنجانی مدفون لاہور

سید علی شاہ جہانیاں زنجانی بن
سید ابو جعفر شاہ زنجانی بن
سید اخی ابوالفرح شاہ زنجانی بن
سید امیر علی شاہ زنجانی بن
سید میر عالم ابی محمد شاہ زنجانی بن
سید میر جعفر نظام الملت زنجانی بن
سید میر علی شاہ زنجانی بن
سید محمد میر عالم نور شاہ زنجانی بن
سید میر احمد ابو عبداللہ شاہ زنجانی بن
سید موسیٰ اصغر شاہ زنجانی بن
سید شاہ احمد ثانی زنجانی بن
سید محمد الاعرج شاہ زنجانی بن
سید احمد پاک کبیر شاہ زنجانی بن
سید موسیٰ المبرقع شاہ زنجانی بن (آمد زنجان 225ء)
حضرت امام محمد تقی علیہ السلام بن
حضرت امام علی نقی علیہ السلام بن
حضرت امام علی رضا علیہ السلام بن
حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام بن
حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام بن
حضرت امام باقر علیہ السلام بن
حضرت امام زین العابدین علیہ السلام بن
حضرت امام حسین علیہ السلام سید الشہداء بن
امام حضرت علی مرتضیٰ داماد رسول مصطفیٰ
سے 47ویں پشت سے جا ملتا ہے



شاہ زنجانی کی ولادت باسعادت ٹھاٹھیں مارتے ہوئے دریائے راوی کے کنارے پنجاب کے ایک مشہور و معرف علاقہ پسیانوالہ ضلع شیخوپورہ کے علاقہ میں ہوئی۔ پیدائش بھی وہیں ہوئی اور نشوونما بھی وہیں ہوئی۔ پسیانوالہ میں جائے ولادت باسعادت کے بارے میں بھی کسی نے بھی اختلاف نہیں کیا بلکہ اس بارے میں بھی سب کا اتفاق ہے۔ آپ کے برادر بزرگ سید غلام مصطفےٰ شاہ زنجانی بھی پسیانوالہ میں ہی پیدا ہوئے۔ حصول تعلیم کے لیے آپ نے اپنے عہد طفلی میں متعدد مقامات کی سیرو سیاحت بھی کی اور مختلف مقامات پر تشریف لے جاکر علوم و فنون حاصل کئے۔ تاہم آپ کا زیادہ تر قیام لاہور میں ہی رہا اور آپ مدرسہ حزب الاحناف میں ہی درس و تدریس کرتے رہے۔ وہیں قرآن کریم کو حفظ فرما کر اکتساب علم فرمایا۔ کلام اللہ حفظ کیا اور درس نظامی عربی و فارسی کے امتحانات پاس کئے۔ ظاہری علوم و فنون کے حصول کے بعد آپ باطنی علوم کے حصول میں مشغول ہو گئے اور والد ماجد شیخ بابا سید جیون شاہ زنجانی قطب الاقطاب کی زیر نگرانی چلہ کشی کے مراحل طے کئے آپ کے والد بزرگوار بابا صاحب نہایت ہی اصلاح سے مزین اور تقویٰ سے مرقع تھے۔ اپنے وقت کے ولی کامل اور غایت بزرگ تھے۔ روایت کی جاتی ہے کہ حضرت بابا صاحب ولایت ہونے کے ساتھ ساتھ اپنے عہد کے عامل و کامل انسان بھی تھے۔ آپ خصوصی طور پر جنات و روحانیات کے ماہر و حاذق تھے۔ اکثر بڑے بڑے مشائخ حضرات نے ان سے کسب فیض کیا ہے اور ان کو صاحب جلال و جمال دیکھا ہے۔ حضرت بابا صاحب کی وفات کے بعد (المتوفی 1889ء) شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز نے کسب معاش اور نشر علم و فن کے لیے لاہور کے علاقہ محلہ دارا شکوہ عقب لنڈا بازار میں روحانی ادارہ کا سنگ بنیاد رکھا اور خدمت دین و علم کے ساتھ ساتھ اپنا گذر اوقات فرمانے لگے۔ کسب حلال کا تجسس اور اسے اپنانا اولیائے کاملین کا وطیرہ حیات رہا ہے۔ اپنے ہاتھوں کی کمائی سے گھر اور لنگر کے مصارف پورے کرنا ہی ولایت کی تکمیل کرنے کے مترادف ہے۔ لہٰذا حضرت شاہ زنجانی کو جو آمدنی ہوتی تھی اس سے آپ بابا جیون شاہ زنجانی کے دربار کے لنگر کو بھی چلاتے تھے۔ اپنا اور بچوں کا پیٹ

بھی پالتے تھے اور اس سے جو کچھ بچ جاتا تھا اسے راہ خدا میں تقسیم کر دیتے تھے۔ راقم السطور سے ایک ملاقات میں شاہ زنجانی نے ایک مجذوب سے ملاقات کا ذکر فرمایا جو اس طرح پر تھا کہ آپ ادارہ آئینہ قسمت میں تشریف فرما تھے کہ وہاں پر علی کندی نامی مجذوب تشریف لائے۔ جب آپ نے اس مرد حق کو دیکھا تو احتراماً آگے بڑھے اور ان کے پاؤں کا بوسہ دیا۔ اپنے ساتھ مسند پر بٹھایا اور انگور کا طشت تحفتہً پیش کیا۔ شاہ زنجانی ان کے سامنے زانوئے ادب تہ کر کے بیٹھ گئے۔ مرد مجذوب نے اپنی زنبیل سے ایک روٹی کا ٹکڑا نکال کر اپنے دانتوں میں چبایا پھر شاہ زنجانی کے منہ میں ڈال دیا جسے حضرت شاہ زنجانی نے تمام وکمال کھا لیا اور کسی قسم کی کراہت محسوس نہ کی۔ شاہ زنجانی چبایا ہوا ٹکڑا کھانے سے سراپا نور بن گئے جس سے آپکا سینہ بے کینہ علوم وفنون کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر بن گیا۔ شاہ زنجانی کے بقول اس دن کے بعد سے لے کر زندگی کی آخری سانس تک پاک وہند میں کوئی بھی صاحب علم وفن ان کے مقابل آنے کا دعویٰ نہ کر سکا۔

این سعادت بزور بازو نیست
تانہ بخشد خدائے بخشندہ

بلاشک وشبہ آپ کے روحانی کمالات اس بلندی پر تھے کہ آپ اپنے عہد کے ارباب تصوف اور ارباب معرفت کے بھی سرخیل تھے۔ روحانی علوم وفنون سے ظہور وعمل میں آنے والے عجائبات سے ہٹ کر آپ صاحب کمالات تھے اور آپ سے خوارق عادات اعمال دیکھے گئے۔ حضرت مبلغ اعظم مولانا محمد اسماعیل فیصل آبادی' ثقۃ الاسلام سرکار علامہ محمد بشیر صاحب انصاری فاتح ٹیکسلا اور علامہ حافظ کفایت حسین صاحب آف لاہور' زندگی بھر آپ کے کمالات کے معترف رہے۔ حافظ صاحب قبلہ جو خود اپنے دور کے ایک کامل واکمل انسان تھے' فرمایا کرتے تھے کہ شاہ زنجانی معشوق صمدانی ہیں اور یہ کہ کمال حصول میں آپ کے تمام دوست اس مقام پر نہ پہنچے کہ جس مقام کو آپ نے حاصل کیا۔ شاہ زنجانی کی روحانی برتری کے مقام کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ آپ کو آپ کے سلسلہ زنجانیہ کے اکابر بزرگان سے



دو تحفے ملے۔ ایک ادب دوسرا علم۔ چنانچہ زنجانی خاندان میں سے شاہ زنجانی کی خصوصیت یہ ہے کہ ہر کسی کا ادب کیا کرتے تھے اور دوسری خصوصیت کے طور پر ہر وقت علم وفن کے متلاشیوں پر علم وفن کے فیوض وبرکات کی بارش کیا کرتے تھے۔ حضرت قبلہ سید ناظر حسین شاہ صاحب زنجانی لاریب برصغیر پاک وہند کے مجدد فن ہیں جن کی روحانی برتری اور حکومت تاقیام قیامت برقرار رہے گی اور یہ شرف عظیم شاہ زنجانی کو ہی حاصل ہے کہ پورے پاک وہند بلکہ دنیا بھر میں انکی جلائی ہوئی شمع علم وفن آج بھی فروزاں وروشن ہے۔ آپ کی ذاتی محنت خداداد صلاحیت اور خدائے تعالیٰ کے فضل وکرم نے آپ کو روحانی علوم وفنون کے مجدد کے درجہ پر فائز کر کے پاک وہند میں آپ کو روحانی حکومت تفویض فرمائی۔ آپ کی علمی وفنی حیثیت ایک مسلمہ حقیقت ہے اور آپکی زندگی کے اوراق اس پر شاہد ہیں۔ ایک مرتبہ حضرت شاہ زنجانی پر روحانی کیفیت طاری ہوئی جس میں آپ نے میری موجودگی میں ارباب محفل کو اس بات کی نوید دی کہ میرا ایک فرزند ہوگا جس کا مجھے انتظار ہے اور میں اسکا نام نامی بھی شہزادہ سید انتظار حسین زنجانی تجویز کرتا ہوں۔ یہ میرا بیٹا میرا روحانی خلیفہ ہوگا اور اس کی اولاد سے تاروز قیامت میرا مشن جاری رہے گا۔

## علمی وفنی خدمات

اکابر زنجان اور خود شاہ زنجانی جہاں کہیں بھی قیام پذیر رہے انہوں نے علمی وفنی اشاعت کو کبھی بھی نظر انداز نہیں کیا۔ انہوں نے اپنے حلقہ کے مریدان کے علاوہ بھی اپنے دروازے ہر وقت مخلوق خدا کے لیے کھلے رکھے تاکہ جس وقت بھی کوئی علم وفن کی حاجت رکھنے والا حاجت مند آئے تو وہ مایوس نہ لوٹے۔ چنانچہ لنڈا بازار میں اقامت پذیر ہو کر شاہ زنجانی نے مخلوق خدا اور طالبان علم وفن کی بہت زیادہ خدمت کی۔ آپ کی علمی وفنی خدمات کا ذکر کیا جائے تو اس کے لیے ایک الگ دفتر کی ضرورت ہوگی۔ مختصر طور پر اسی قدر ہی عرض کر دیا جاتا ہے کہ اسلام میں اشاعت علم پر بے حد زور دیا گیا ہے لہٰذا اسی بنا پر ہی شاہ زنجانی نے روحانی ادارہ قائم کیا اور مسند علم وفن پر بیٹھ کر علمی وفنی خدمات سرانجام دیں۔ خود اکابر علمائے علم

وفن کے نزدیک علم وفن کی اشاعت اس لیے ضروری ہے کہ اس سے ہر صاحب علم وفن ایک سلسلہ میں منسلک ہو جاتا ہے۔ شاہ زنجانی کی کوششوں سے علم وفن کی اشاعت و تبلیغ کا جو سلسلہ شروع ہوا تھا وہ اب ان کی پیش گوئی کے مطابق شہزادہ سید انتظار حسین زنجانی اور ان کے بعد ان کی اولاد کی شکل وصورت میں تاقیام قیامت جاری وساری رہے گا۔ شاہ زنجانی نے جب آئینہ قسمت کا اجراء فرمایا تو اس وقت پاک وہند کفر و طاغوت کے اعمال واوراد کے زیر اثر تھے۔ اعمال قرآنی اور اوراد روحانی کا کوئی نام لیوا نہ تھا۔ بالخصوص پاکستان میں ہندووانہ تقویم اور جوگیوں وساحروں کے جنتروں منتروں کی کتابوں کا شہرہ تھا سفلی وکالے علم کی دھوم دھام تھی۔ جب آپ نے علمی وفنی علم بلند کیا تو لوگوں کو اعمال قرآنیہ اور وظائف ربانیہ سے آشنائی ہوئی۔ جو لوگ مدت مدید سے سفلی وکالے علم کے اعمال کا جاپ کرتے چلے آرہے تھے وہ آپ کی علمی وفنی اشاعت سے متاثر ہو کر ورطہ حیرت میں ڈوب گئے۔ حیران تھے کہ یہ کون ہے' کیا کہتا ہے' اسکی اس کوشش کا مقصد کیا ہے؟ کیونکہ اس سے قبل سرزمین پاکستان پر کسی نے اس قسم کی کوئی کوشش نہ کی تھی۔ آپ کے انداز اشاعت کا اس قدر اثر ہوا کہ پاکستان میں روحانی علوم وفنون کی اشاعت کے بہت سے اور بھی ادارے کھل گئے۔ حضرت شاہ زنجانی کا انداز خدمات اس قدر پر خلوص اور واضح وشستہ تھا کہ اہل وطن نے اپنا رخ سفلی عاملوں اور جادوئی کتابوں سے موڑ کر آپ کی طرف کیا اور آپ کی مصنفہ ومولفہ کتابوں نے وہ روحانی لطائف وحقائق پیش کیے کہ جس سے مرعوب ہو کر صاحبان علم وفن نے اسلامی تقویم (زنجانی جنتری) کو بخوشی قبول کر لیا۔

## خصائص جمیلہ

حضرت شاہ زنجانی خصائص ومعارف کے مجموعہ تھے آپ کی تمام عبادت الہیہ وذکر وفکر سے وابستہ رہی۔ ستر برس تک کامل آپ نے رات ودن اپنا انداز اشاعت نہیں بدلا۔ سفر وحضر میں بھی آپ کی کیفیت یہ تھی کہ رات کو روزانہ اعمال اور اوراد اور ختم قرآن فرماتے تھے۔ اسی طرح دن کو بھی قرآن کریم کی تلاوت اور ذکر محمد وآل محمد



میں مصروف رہتے تھے۔ آپ کے بشرہ مبارک پر ہمیشہ خوف آخرت کی غمگینی کے ساتھ ساتھ روحانی طمطراق نمایاں رہتا تھا۔ عمر بھر کبھی اپنے لیے دعا نہیں فرمائی بلکہ صاحبان علم وفن کے لئے ہر وقت دعاگو رہے۔ آخری عمر میں آپ پر روحانی وجد واستغراق کو طاری ہوتے ہوئے دیکھا گیا۔ جب نماز کا وقت ہو جاتا۔ تو آپ پر خود بخود استغراق ختم ہو جاتا نماز کی ادائیگی کے بعد پھر وہی کیفیت ہو جاتی۔ اس دوران کاروبار زندگی بھی چلتا رہتا۔ لوگ جوق در جوق اپنے مسائل ومشکلات کے ساتھ چلے آتے اور شاہ زنجانی کی نگاہ کرم سے فیض یاب ہو جاتے۔ شاہ زنجانی نے اپنی نیاز مندی اور دل سوزی کی بنا پر خداوند کریم کا قرب حاصل کیا اور اس کی مخلوق کی خدمت کر کے اسکی خوشنودی حاصل کی۔ یہی وجہ ہے کہ شاہ زنجانی کے اس دار فانی سے رخصت ہونے کے باوجود وہ اہل بصیرت کے نزدیک زندہ جاوید اور صاحب تصرف ہیں۔ جس سے ان کے حلقہ کے احباب ومعتقدین مستفید ہوتے چلے آرہے ہیں۔ حضرت شاہ زنجانی قدس سرہ نے اپنے اسلاف کے نقش قدم پر گامزن ہو کر اپنے آپ کو بلند اخلاق اور اعلیٰ کردار کا مالک ہونا ثابت کیا۔ عمر بھر کبھی بھی ایسی بات آپ سے ظاہر نہ ہوئی جس پر کوئی شاتم انگشت نمائی کرنے کی جسارت کرتا۔

## شاہ زنجانی کا فیضان کرم

حضرت شاہ زنجانی کے اخلاق حسنہ اور عدیم النظیر فیضان کرم سے لاکھوں کی تعداد عامل وکامل پیدا ہوئے۔ مرید و شیخ کا رابطہ زندگی اور موت دونوں حالتوں میں ہر وقت قائم رہتا ہے چنانچہ ارادت مند جہاں بھی ہو وہ اپنے روحانی پیشواء سے مستفید ہوتا رہتا ہے اور مرید کی نظر سے اسکا شیخ ومرشد کبھی بھی اوجھل نہیں ہوتا جسکی وجہ سے مرید کی روحانی استعداد میں روز بروز ترقی ہوتی رہتی ہے اور منزل بہ منزل شیخ کی رہنمائی ودستگیری ہوتی رہتی ہے۔ شاہ زنجانی کا روحانی فیضان ان کی ظاہری زندگی کے بعد بھی ان کے حلقہ کے مریدان تک جاری وساری ہے اور ہمیشہ جاری وساری ہی رہے گا۔ آپ کی رحلت کے بعد آپ کے جانشین بلا فصل حضرت شہزادہ السید انتظار حسین شاہ زنجانی ثانی نے سلسلہ زنجانیہ کے فیضان کو بے حد فروغ دیا۔ چنانچہ

خاندان زنجانیہ کے خلفاء حضرات میں سے موصوف کی روحانی وعلمی خدمات قابل ذکر ہیں کہ انہوں نے حضرت زنجانی قدس سرہ کی علمی اور روحانی مشن کی اشاعت وترویج کا حق ادا کر دیا ہے۔ حضرت شاہ زنجانی حضرت نعمان کے مذہب کے مطابق تھے کیونکہ انہی کی بدولت نہ صرف مسلک ومذہب میں ترقی ہوئی بلکہ یہ تمام کا تمام سلسلہ نعمانی ہی ہے۔ موصوف عقائد ومذہب کے حنفی ہونے کے باوجود امت کے تمام تر اکابر عقائد ومذاہب کے ہاں بڑی قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔ چنانچہ مسلمانوں کے دو بڑے مذہب شیعہ وسنی دونوں ہی آپ کے لئے بے پناہ عقیدتوں اور محبتوں کا جذبہ رکھتے تھے۔ آپ کی تنہا ذات گرامی نے اختلاف امت کو مٹانے اور مسلمانوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کرنے کا بھی فریضہ انجام دیا اور شریعت محمدیہؐ کو کمال خوبصورتی کے ساتھ پہنچایا خود شاہ زنجانی کا قول ہے کہ دین خدا اور سید الانبیا کا ہے چاہیے کہ آئمہ امت میں سے کسی ایک کا خود کو مقلد بنا لیا جائے اس لئے کہ اگر آپ خود کو مقلد نہ بنائیں گے تو ضعیف الایمان ہو جائیں گے۔

## تصانیف حضرت شاہ زنجانیؒ

سب سے پہلی تصنیف مصباح الجفر ہے۔ یہ کتاب حضرت صادق آل محمدؐ امام جعفر صادق علیہ السلام کے علم مقدس جفر کے حقائق ودقائق پر مشتمل ہے۔ اس کتاب پر برصغیر پاک وہند کے نامور شیعہ عالم دین علامہ حافظ کفایت حسین صاحب قبلہ قدس سرہ العزیز نے تقریظ فرمائی ہے اور اس کتاب کو جفر پر ایک جامع ومانع صحیفہ قرار فرمایا ہے۔ یہ کتاب آپ کی بہت سی دوسری کتابوں کے مقابلہ میں مشہور ہوئی۔ آپ کی اسکے علاوہ بھی تصانیف ہیں جن سے آپ کے علمی تجربہ کا پتہ چلتا ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ آپ ایک نابغۂ روزگار مصنف ومئولف تھے اور مجدد برحق تھے۔ اس وقت جو کتابیں ملتی ہیں ان کے علاوہ بھی آپ کی غیر مطبوعہ تصانیف ہیں۔ آپ فی الحقیقت کثیر التصانیف بزرگ تھے مگر بیشتر کتابیں دور زمانہ کی وجہ سے اوجھل ہو گئیں۔ اسکا ایک سبب یہ بھی تھا کہ آپ کے خلیفہ مجاز شاہ زنجانی ثانی اس وقت کم سنی کے عالم میں تھے۔ ان سے بلوغت کے بعد جو کچھ ہو سکا آج وہ سب کے سامنے



ہے۔ تاہم وہ ان کے تحریر کردہ رسائل کو پوری طرح تلاش کر کے نشر نہ کر سکے۔ اس میں ان کی کوئی کوتاہی نہ ہے ایسا ہوتا ہی رہتا ہے۔ حضرت شاہ زنجانی مصنف ومئولف ہونے کے ساتھ ساتھ ایک بلند پایہ شاعر بھی تھے۔ راقم کے نزدیک حضرت زنجانی قدس سرہ شعراء کے گروہ میں نابغۂ عصر تھے۔ اصناف شعر' قصیدہ' غزل اور رباعی میں کمال درجہ رکھتے تھے۔ آپ کے کلام کے بارے میں تصحص کے باوجود بھی معلوم نہ ہو سکا مگر صرف اردو شاعری ہی آپ کی زیادہ معروف ہے۔ آپ کے کلام کا مجموعہ عرفان جو غیر مطبوعہ ہے فی الواقع گراں بہا ہے۔ اس میں ہزاروں شعر مرقوم ہیں۔ زمانہ کی دست برد سے آپ کا بیشتر کلام ضائع ہو گیا اس میں سے بہت ہی کم باقی رہ گیا ہے۔ یہ سب کچھ بھاری ذمہ داریوں کی وجہ سے آپ کے خلیفہ مجاز کی طرف سے اسکی اشاعت اب تک نہ ہو سکی۔ شہزادہ صاحب سے جلد شائع کرنے کی استدعا ہے۔

## اوراد و ظائف

حضرت شاہ زنجانی کے اوراد وظائف کو موصوف نے مصباح العملیات نامی کتاب میں تحریر فرمایا ہے یہ وہ وظائف واوراد ہیں جو حضرت شاہ زنجانی کو اپنے سلسلہ عالیہ زنجانیہ کے مشائخ حضرات کی طرف سے عطا ہوئے۔ شاہ زنجانی مرحوم ومغفور زندگی بھر ان کی مداومت کرتے رہے اور آج تک ان کے حلقہ کے ارادت مند حضرات انہیں پڑھتے چلے آ رہے ہیں۔ ان اعمال واوراد میں سے حضرت بابا جیون شاہ صاحب زنجانی کے وظائف ومجربات کا بطور خاص ذکر کیا گیا ہے۔ شاہ زنجانی کو خلافت وخرقہ ان کے والد مرشد کی طرف سے ہی عطا ہوا ہے۔ زنجانی سلسلہ سادات کی تاریخ کا مطالعہ کیا جائے تو یہ بات واضح ہو جائے گی کہ تمام اکابران زنجانیہ شرعی اصولوں کے پابند درویش کو خرقہ خلافت مرحمت فرماتے رہے ہیں۔ تاریخ میں کوئی ایسا شخص نظر نہیں آیا کہ جسے خاندان زنجانیہ کی طرف سے خرقہ خلافت عطا ہوا ہو اور وہ بعد میں چل کر نااہل ثابت ہوا ہو کیونکہ ایسا وقوع پذیر ہونا ناممکن ہے۔ بابا جیون شاہ کا یہ قول سنہری حروف میں لکھنے کے قابل ہے کہ جو شخص تکبر کرے اور بڑائی کو ظاہر کرے وہ کسی طور پر بھی درویش نہیں بلکہ دنیا پرست ہے' رہبر و رہنما

نہیں، رہزن ہے۔ ایسا شخص مشائخ و اولیائے کرام کے خرقہ کے حاصل کرنے کا اہل نہیں ہو سکتا۔ اسے سارق سمجھا جائے گا۔ ایسا شخص اس نعمت عظمیٰ کے لائق نہیں بلکہ وہ ضال و بے نعمت ہے۔ اس قسم کے شخص سے ارباب روحانیات متنفر ہو جاتے ہیں۔ ایسے شخص پر اولیاء و خاصان خدا کی نظر التفات ہو جائے، ناممکن ہے۔ اور اوراد و وظائف کا ذکر کیا جاتا ہے تو اس میں یہ بھی تذکرہ ہو گا کہ صاحب عمل و اعمال ہونے کے سبب شاہ زنجانی قدس سرہ عمر بھر بھی سادہ غذا اور عام لباس استعمال فرماتے رہے۔ اس معاملہ میں آپ نے شرائط کا ہمیشہ لحاظ رکھا اور کبھی بھی تکلف سے کام نہیں لیا۔ نان شبینہ آپ کی مرغوب غذا تھی۔ اگر قدرے سخت ہو جاتی تو اسے پانی سے تر کر کے استعمال فرماتے۔ ان کے ہم عصر اس حقیر راقم السطور سمیت ان کے اس عمل سے واقف تھے کہ آپ سفر میں بھی ہمیشہ درویشوں کی خانقاہوں اور مدارس دینیہ میں قیام فرماتے۔ نام و نمود کو انسانی وقار کے منافی گردانتے کیونکہ اصول درویشی کی روایت بھی یہی چلی آ رہی ہے۔ حضرت شاہ زنجانی نے اسی طریقہ کو اپنا کر اپنے اسلاف کے طرز طریق کو زندگی بھر برقرار رکھا۔ ایک مکمل عامل و کامل ماہر کی طرح آپ نے زہد و تقویٰ اور سادہ زندگی کو اپنائے رکھا جس سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ آپ نے زندگی بھر اپنے وجود کو کبھی بھی آسائش نہیں پہنچائی۔ موصوف جہاں ولی کامل اور صاحب کرامت بزرگ تھے وہاں بلند درجہ عامل بھی تھے۔ ان کے کمالات عمل کا اندازہ ان کے زیر قبضہ و تصرف روحانیات سے کیا جا سکتا تھا۔ شاہ زنجانی جہاں اپنے جسم لطیف کے عامل تھے وہاں جناتی نوع کا ایک مسلمان قبیلہ بھی ان کے تابع فرمان اور زیر اثر تھا۔ زندگی بھر لوگ ان کی ان تسخیر کردہ نادیدہ قوتوں کی کرامات کو ملاحظہ و مشاہدہ کرتے رہے۔ موصوف جب بھی حل طلب مسائل کے لئے اپنی تسخیر کردہ قوتوں کو طلب فرماتے تو اس کو روحانی مجلس کا نام دیتے تھے۔ ان روحانی مجلس میں ان کے خاص الخاص احباب ہی شامل ہوتے تھے اور اس طرح آپ کی مسحور کن مشاہداتی محافل میں شرکت کر کے جہاں آپ کے باقاعدہ حلقہ ارادت میں آ جاتے تھے وہاں نادیدہ قوتوں کا مشاہدہ کر کے ان کا ایمان و ایقان مضبوط ہو جاتا اور وہ زنجانی



قدس سرہ کی روحانی عظمت سے متاثر ہو کر خود صاحب عمل و ہدایت بن جاتے۔ آج سے نصف صدی قبل جب شاہ زنجانی نے علم، علم فرض بلند کیا تو اس وقت سحر و جادو کے پرستاروں اور کفر و ضلالت کے نوکروں نے آپ کا متعدد بار مقابلہ کیا مگر تاب نہ کر آپ کے قدموں میں گر کر معافی کے خواستگار ہوئے۔ موصوف حضرت بابا جیون شاہ صاحب زنجانی کی رحلت کے بعد سیدھے لاہور ہی تشریف لائے اور حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری علیہ الرحمۃ (المتوفی 465ھ) کے روضۂ اقدس پر حاضری دی۔ وہاں پر موجود بزرگ حضرات نے آپ کا استقبال کیا۔ مزار مقدس پر حاضری دینے کے بعد آپ کا ارادہ چلہ کشی کا ہوا۔ اس کے لئے آپ کچھ مدت تک تو دربار پاک پر ہی سکونت پذیر رہے۔ تاہم آپ کے قیام پذیر ہونے کی مدت کا تعین ثابت نہیں، صرف چند دن کا ذکر کیا گیا ہے۔ چند دن کے توقف کے بعد روحانی رہنمائی میں آپ حضرت مخدوم سید فخرالدین المعروف سید میراں حسین زنجانی قدس سرہ کے مزار مقدس پر حاضر ہوئے۔ یہیں پر ہی آپ کی چلہ کشی ثابت ہے۔ میراں حسین زنجانیؒ کے مزار اقدس پر موجود چبوترے کی شکل کی چلہ گاہ کی شکل شاہ زنجانی کی چلہ گاہ کے طور پر مشہور ہے۔ زنجانی سلسلے کے اکابر بزرگان سے روایت ہے کہ شاہ زنجانی چلہ کشی کے مراحل سے گزر کر عامل تو ہو ہی گئے تھے مگر اس چلہ کشی کے عمل کی بنا پر ان کے والد مرشد حضرت بابا جیون شاہ صاحب زنجانی نے انہیں درجہ غوثیت پر فائز فرما دیا۔ اسی دوران انہیں جنت کی بھی بشارت دی گئی اور اس بشارت کے بعد خود شاہ زنجانی قدس سرہ نے اپنے تمام تر مریدوں اور حلقہ روحانیات کے احباب کو بھی جنت کی بشارت دے دی۔ رحلت کے وقت آپ کی عمر شریفہ 70 سال کے قریب تھی۔ وصال شریف کے وقت سے مہینوں قبل آپ نے اپنے ارادت مندوں کو اپنے واصل ہونے کی خبر کر دی تھی۔ آپ کے خلیفہ مجاز شاہ زنجانی ثانی اس وقت بلوغت کے قریب تھے انہوں نے اپنے والد گرامی کے فرامین اور متعین کردہ خطوط کو نشان منزل بنا کر علمی و فنی ترویج کا بیڑہ اٹھا لیا اور آج جب شاہ زنجانی قدس سرہ ہم میں موجود نہیں ہے شاہ زنجانی ثانی نے ان کی کمی بہت حد تک پوری کر دکھائی ہے۔ سلطان

انجمین شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی ثانی' شاہ زنجانی قدس سرہ کی اولاد امجد اور نسل پاک میں سے ایسے ہم صفت موصوف ہیں جو ان کے خلیفہ مجاز ہونے کی تمام تر صلاحیتوں سے ممتاز ہیں اور اہل حال و مکشوفات میں سے ہیں۔ انہیں والد مرشد کی طرف سے جفرو نجوم کے علاوہ علم لدنی بھی حاصل و تعلیم ہوا ہے۔ خود شاہ زنجانی بھی باطنی طور پر ان کے ساتھ ساتھ رہتے ہیں۔ علاوہ بریں روحانی افراد کا ایک دوسرے سے باطنی رابطہ تو ہمہ اوقات رہتا ہے اور خلفاء مجاز کو اکابر کی زیارات ہوتی رہتی ہیں خواہ وہ جہاں کہیں بھی ہوں کیونکہ بزرگان دین کا حاضر و ناظر ہونا نعمانی عقیدہ ہے اور بالکل برحق عقیدہ ہے جس کا انکار نہیں کیا جا سکتا۔ الغرض حضرت شاہ زنجانی قدس سرہ جس علم و عمل کے عہدہ و مرتبہ پر فائز تھے اسی اعلیٰ مقام پر ان کے جانشین شاہ زنجانی ثانی بھی فائز ہو چکے ہیں۔ ارباب علم و فن کے علم میں رہے کہ جفرو نجوم اور روحانی علوم و فنون سے ظاہر ہونے والے حالات و نتائج کے مقابلہ میں باطنی کشف واخبار اور اطلاعات و انکشافات بہر حال زیادہ قابل اعتماد و لائق التفات ہوتے ہیں۔ شاہ زنجانی ثانی نے اپنے والد گرامی سے باطنی طور پر منسلک ہو کر باطنی و ظاہری ہر دو طرح کے علوم و فنون اور فیوض و برکات حاصل کئے ہیں۔ شاہ زنجانی قدس سرہ کی اولاد میں سے بلاشک و شبہ شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی ثانی ہی قابل ذکر ہیں جو مسلک زنجانی اور علوم و فنون روحانی کی اشاعت و ترویج کے لئے اپنی زندگی کو وقف کئے ہوئے ہیں۔ ماہنامہ "آئینہ قسمت" کے علاوہ دیگر کتابوں کے ذریعہ فنی و علمی سلسلے کو مزید آگے بڑھانے میں ہر وقت کوشاں رہتے ہیں۔ موصوف کا کہنا ہے کہ وہ کم از کم ایک صد کتابیں شائع کروانے کا عزم بالجزم رکھتے ہیں۔ خداوند عالم انہیں اس میں کامیابی بخشے۔ قارئین کرام' ماہنامہ "آئینہ قسمت" کا مطالعہ کر کے دیکھ لیں اور ادارہ کی طرف سے شائع کردہ کتابوں کو ملاحظ فرمالیں تو انصاف پسند طبیعت بیساختہ پکار اٹھے گی کہ شاہ زنجانی قدس سرہ کے انتخاب کردہ اس علمی و فنی گلدستہ جیسا اور کہیں بھی کوئی گلدستہ نہیں ہے ایک طرف ادب و علم کا مظہر اور دوسری جانب عجائبات و کرشمات کا مظہر ہے۔ نصف صدی سے ہزارہا عاشقان علم و فن اس روحانی



سرچشمہ سے استفادہ کرتے چلے آ رہے ہیں۔ ماہنامہ "آئینہ قسمت" کی گولڈن جوبلی منائی جا رہی ہے۔ یہ چند ایک سطور اسی مناسبت سے خاندان زنجانیہ کے آفتاب علم و حکمت شاہ زنجانی قدس سرہ کی خدمات کے اعتراف کے طور پر تحریر کی گئی ہیں۔ آپ کے فیضان کرم اور ظہور کمالیت کا مشاہدہ مقصود ہو تو ان کے جانشین و وارث حضرت شاہ زنجانی ثانی کی زیارت کی جا سکتی ہے۔ ہم نے تو صدہا مرتبہ ان سے مناظر اور خوارق و کرامات کو دیکھا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ خود شاہ زنجانی قدس سرہ ہی انتظار حسین زنجانی ثانی کی صورت میں دوبارہ تشریف فرما ہو گئے ہیں اور مخلوق خدا کو فیض یاب فرما رہے ہیں۔ بزرگان دین کے بعد ان کے مزارات مقدسہ پر حاضری دینا اور ان کے خلفاء سے فیض یاب ہونا ازحد ضروری ہے کیونکہ روحانی اشخاص اپنی قبروں میں رہتے ہوئے ارادت مندوں کو ان کی حاجت روائی کے لئے سامان رہنمائی فراہم کرتے رہتے ہیں وہاں ان کی اولاد امجاد اور خلفائے مجاز بھی ظاہری طور پر خلق خدا کو مستفید کرتے رہتے ہیں۔ سلطان الفقراء حضرت شاہ زنجانی قدس سرہ کی عظمت و توقیر کے لئے یہی کافی ہے کہ انہیں انکے اسلاف کی طرف سے خرقہ ولایت ملا ہے اور خدائے بزرگ و برتر نے انہیں نسل سادات سے ممتاز فرمایا ہے۔ آپ تمام اولیائے کرام اولین و آخرین خصوصاً اصحاب کہف کے توشہ کی ہر ماہ اپنے ہاں محافل برپا کیا کرتے تھے۔ صحابہ کرامؓ سے حد درجہ کا عشق فرماتے تھے۔ تابعین اور تبع تابعین کی محبت سے سرشار رہتے تھے۔ زنجانی سید تھے اور حضرت سیدنا غوث اعظم قدس سرہ کی اولاد سے بھی نسبت رکھتے تھے۔ یہ بھی ان کی بہت بڑی عظمت تھی۔ آپ کے ملفوظات طیبات میں والدین کو عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھنے' تلاوت قرآن کرنے اور اس پر عمل کرنے' کعبہ شریف اور مدینۃ الرسول کی زیارت کرنے' اکابر و مشائخ کی مجالس میں جانے اور ان کے فرمودات پر مکمل طور پر عمل کرنے کو اہم قرار دیا گیا ہے۔

شاہ زنجانی قدس سرہ کے تعارف میں اگر یہ بیان نہ کیا جائے کہ موصوف اپنے وقت کے ایک ماہر نباض اور ایک حاذق طبیب تھے تو یہ ایک بہت بڑی فاش غلطی ہو

گی اور ناقابل معافی کوتاہی ہوگی۔ شاہ زنجانی روحانی طبیب بھی تھے اور طبیب جسمانی بھی تھے۔ خدائے بزرگ وبرتر نے ان کے ہاتھوں میں اعجاز مسیحائی کو عطا کر رکھا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ جسمانی امراض وعوارضات میں جکڑا ہوا لاعلاج جو بھی مریض آپ کی بارگاہ اقدس میں علاج معالجہ کے لئے حاضر ہوتا۔ وہ کبھی بھی خالی نہ جاتا تھا۔ آپ کی بابصیرت نظر اور شفابخش ادویاتی تجویز مریض کی کہنہ ترین مرض ودرد کو صحت وشفایابی میں تبدیل کر کے رکھ دیتی۔ عام لوگوں کے علاوہ آپ کے شفابخش معالجات کا اس قدر شہرہ ہوا کہ پاکستان بھر سے جو بھی طبیب خواہ وہ کہیں سے لاہور آیا' اس نے سب سے پہلے حضرت شاہ زنجانی قدس سرہ کی بارگاہ غوثیت میں حاضری دی اور روحانی وجسمانی طور پر استفادہ کیا۔ مرض اٹھرا جس میں مریض عورت کی اولاد زندہ نہیں بچ پاتی اور مرتی جاتی ہے' اسی طرح تھر یعنی بانجھ پن جس میں مبتلا عورت زندگی بھر بے اولاد رہتی ہے۔ ان ہردو غیرالعلاج امراض کا آپ خصوصی طور پر روحانی وجسمانی علاج فرمایا کرتے تھے۔ چنانچہ ایک حقیقت ہے کہ لاتعداد مایوس العلاج خواتین آپ کے مسیحائی علاج کی بدولت دولت شفا سے مالا مال ہوئیں۔ ہزاروں خالی گودیں اولاد کی نعمت عظمیٰ سے بھر گئیں اور دربدر کے ستائے ہوئے پریشان حال لوگوں کو در زنجانی سے شفا وسکون ملا۔ شاہ زنجانی اپنے مریدان اور معتقدین حضرات کے معاملات میں حد درجہ کے حساس اور غم ناک ہو جاتے تھے۔ وہ اپنی نیازمندی اور دل سوزی سے ان کی مشکلات وحاجات کے حل وعقد کے لئے بارگاہ خدا سے دست بدعا رہتے تھے اور اس وقت تک ان کا اضطراب وکرب ختم نہ ہو پاتا جب تک کہ ان کے مرید ومعتقد کی حاجت براری نہ ہو جاتی۔ شاہ زنجانی قدس سرہ کے اس دنیا سے تشریف لے جانے کے باوجود آج بھی وہ زنجانی ثانی کی شکل وصورت میں اپنے نیازمندوں کو فیوض وبرکات سے مستفید فرما رہے ہیں۔ شاہ زنجانی ولی کامل تھے اور اولیائے کاملین اس دار فانی سے رخصت ہونے کے باوجود زندہ وجاوید او متصرف ہوتے ہیں کیونکہ اولیاء ہرگز نہیں مرتے بلکہ وہ ایک گھر سے دوسرے گھر کی طرف منتقل ہو جاتے ہیں۔

# مکتبہ آئینہ قسمت لاہور کی شہرہ آفاق کتب

تقویم سیارگان علم النجوم کے ہر طالب علم کیلئے یکساں مفید بھی سیارگان امریکن نیوی کی تصدیق شدہ۔
مصباح الجفر آئمہ معصومین کا پاک و پاکیزہ علم سیکھنے کے لئے اس سے بہتر کوئی کتاب نہیں۔
خزینہ جفر مبتدی حضرات کے لئے علم الجفر پر ایک آسان اور سہل تصنیف از لیاقت قریشی۔
ارواح الجفر مصنف الحاج مولانا محمد شفیق رامپوری جسے شاہ زنجانی نے ترتیب تو دی۔
تجلیات جفر از قلم بابر سلطان قادری علم الجفر سے شوق رکھنے والوں کیلئے ایک جفری تحفہ
مصباح القیافہ FACE READING دنیاء مردم شناس کے لئے نجم اعظم کی ایک سدا بہار تصنیف۔
مصباح الرمل نقطوں اور لکیروں کا بے پایاں علم' ماضی' حال اور مستقبل جاننے کے راز۔
رموز سوال وقتی زائچہ تشنگان علوم فلکیات کے لئے اطمینان واعتماد کا دلکش مرقع۔
جامع النجوم علم النجوم سیکھنے کے شائقین کے لئے ایک آسان اور سہل تصنیف۔
مصباح الاعداد علم الاعداد' 9'8'7'6'5'4'3'2'1 سے پیشگوئیاں کرنے کے قواعد۔
مصباح العملیات اعمال خاندان زنجانیہ عالیہ' اعمال قادریہ اور اعمال چشتیہ' غوثیہ' نقشبندیہ قرآنی
مصباح الرویا حضرت یوسف علیہ السلام کا ورثہ' خوابوں کی حقیقت کیا ہے؟ ہر شخص کی ضرورت۔
مصباح الکیمیا شعبدہ بازی کیا ہے؟ اور اس کے سربستہ راز کیا ہیں؟ از قلم نجم اعظم۔
مصباح الفراست المشہور دنیا والوں کے لئے' دست شناسی پر ایک جامع تصنیف۔
آپ کی تاریخ ولادت آپ کا ماضی' حال اور مستقبل یہ کتاب آپ کو نجمین سے بے نیاز کر دے گی۔
تسخیرات ہمزاد ہمزاد کیا ہے؟ آپ کے جسم لطیف کی تسخیر کیسے ممکن ہے؟ از عامل شاہ زنجانی
استخارہ قرآنیہ جفار اعظم حضرت اکبر محی الدین ابن عربی عراقی کے فال نکالنے کے قرآنی قواعد۔
بیاض عملیات تلاش' دو سو فیصد درست عملیات کا گلدستہ۔ از قلم علامہ شاہ گیلانی
سابر منتر زمانہ مہابھارت کے قدیم و نادر آسان منتروں کا تحفہ' از اشتیاق حسین ایڈووکیٹ۔
طلسمات سامری کالے جادو کے متلاشی شائقین کی تشنگی دور کرنے کے لئے' از نجم اعظم
قرآن سائنس اور نجوم منکرین علم النجوم کے لئے ایک بہترین کتاب۔ مبتدی حضرت ضرور پڑھیں۔
ناد علی علیہ السلام مولائے کائنات جناب امیرالمومنین علیہ السلام کو منفرد انداز میں ہدیہ' از ریاض جعفری ایڈووکیٹ
طلسمات حد حد محبت میں بے چین رہنے والوں کے لئے کامیابی کا تحفہ' از افتخار حسین زنجانی
حروف صوامت عملیاتی تحفہ گرہن 1997ء تا 2050ء کے ساتھ از قلم شاہ زنجانی
کلیہ ریس و سٹہ شائقین ریس و سٹہ کے لئے انمول تحفہ و شائقین علوم مخفیہ۔
قانون طلسمات صدیوں پرانے عظیم و نادر عبرانی سرمایہ قواعد کا مرقع' از محمد رفیق زاہد
مفتاح الغیب حضور سیدنا صادق آل محمد کی تصنیف واقعی خزانہ غیب کی کلید ہے۔
فیوض طلسمات بد اعمال طلسمات سحر و جادو سے نیکی کی جنگ' از قلم سید فیض احمد شاہ بخاری۔
سحر اسود پاک و ہند میں کالے جادو پر اس سے بہتر کتاب موجود نہیں' از نجم اعظم شاہ زنجانی۔
اسرار عجیبہ ایسے عجیب و غریب اعمال جو اس سے پہلے شائع نہیں ہوئے۔
حاضرات کی دنیا شائقین حاضرات کے لئے سینکڑوں مجرب حاضرات' از قلم قیصر احمد بی اے۔
بحر الحاضرات حاضرات کی دنیا کے بعد ایک اور تحفہ' از قلم ڈاکٹر منشور عالم صدیقی۔